عظیم نورانی نقش




سید علی اس عظیم نورانی نقش کو حضرت امام رضا علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ شکل میں ہر روز دیکھیں یعنی اس کی زیارت کریں اور بوقت زیارت آیت الکرسی کی تلاوت کریں۔ آپ دنیا میں کسی کے محتاج نہ رہیں گے۔ لوگوں میں عزت کا مقام حاصل ہوگا۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللہ جل جلالہ

پیغمبرِ اسلام حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

جملہ حقوق محفوظ ہیں

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰہِ جَمِیْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا (القرآن)

اور سب مل کر اللہ کی رسّی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

زیرِ نظر و سرپرستی
سرکار قائم آلِ محمدؑ

# 2021ء سنہ

# ۱۴۴۲/۱۴۴۳ ہجری

# امامیہ جنتری

حضرت امام مہدی آخر الزمان علیہ السلام

Trademark # wbb 553921

امامیہ جنتری کاپی رائٹ رجسٹریشن نمبر 553920 کے تحت رجسٹرڈ ہے۔ کوئی ناشر اسکا جعلی ایڈیشن شائع کرے گا تو اسکے خلاف قانونی کاروائی ہوگی۔



**زیرِ نگرانی:** الحاج مولانا فیض حسین جعفری، الحاج علامہ حافظ تصدق حسین

**مدیران:** آغا افتخار حسین، آغا علی فرزاد

**مجلس مشاورت:** کیپٹن مظہر حسین زیدی، سید عباس سلطان، یاور حسین رضوی، پروفیسر اقبال احمد، رضا احسن مرزا، علی سلطان رومی

**معاونین:** صابر عباس، محمد عباس نقوی، مونس رضا، صادق علی نقی، محمد اشرف، محمد اکرم، محمد جاوید، حسام زیدی، حیدر عباس، محمد علی

**تقویم:** سید عباس سلطان

**زائچے:** شیخ زوار رضا جاوا

**کوائف سیارگان:** غلام رضا عسکری

**سرورق:** آغا علی فرزاد

**کمپوزنگ:** سید علی عمران کاظمی

**قانونی مشیر:** سید ذوالفقار عباس ایڈووکیٹ (لاہور ہائی کورٹ)

**پیسٹنگ:** مستنصر حسین

**مطبع:** فیضان عامر پرنٹرز، رفاہ عام

**بائنڈنگ:** ملک قمر شہزاد

STAMP

**افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور**
فون 37223686 — پوسٹ کوڈ 54000
رعایتی قیمت -/200 علاوہ ڈاک خرچ

Iftikhar BOOK DEPOT

# ترتیب مضامین



## استخارہ قرآن مجید

یہ استخارہ حضرت امیر المومنین علیہ السلام کا ارشاد کردہ ہے اور علمائے کرام کا مصدقہ ہے۔ ☆ کسی ایک نماز کے بعد تین مرتبہ سورہ توحید اور درج ذیل دعا اول و آخر طاق عدد میں صلوات کے ساتھ پڑھ کر قرآن مجید کھولیں اور دائیں والے صفحہ کی سطر اول کے حکم پر عمل کریں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ تَفَاءَلْتُ بِكِتَابِكَ وَتَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ فَاَرِنِيْ مِنْ كِتَابِكَ مَا هُوَ الْمَكْتُوْمُ مِنْ سِرِّكَ الْمَكْنُوْنِ فِيْ غَيْبِكَ

## استخارہ تسبیح

یہ استخارہ حضرت صاحب العصر علیہ السلام سے منسوب ہے اسکا طریقہ یہ ہے کہ با وضو قبلہ کی طرف منہ کر کے تسبیح بائیں ہاتھ میں اس طرح پکڑے جہاں سے تسبیح پکڑی جاتی ہے۔ جس کام کے لیے نیت کی ہے اس کو ذہن میں رکھ کر پہلے تین مرتبہ صلوات پڑھ کر درج ذیل دعا پڑھ کر پھر تین مرتبہ صلوات پڑھے اور آنکھیں بند کر کے دانوں پر ہاتھ ڈالے اور دو دو شمار کرے اگر ایک دانہ بچے تو خوب (ہاں) ہے ورنہ منع ہے

اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ بِرَحْمَتِهٖ خِيَرَةً فِيْ عَافِيَةٍ

میں خیر طلب کرتا ہوں اسکی رحمت کیساتھ ایسی خیر جس میں عافیت ہو

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، عصر سے عشاء تک |



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000

اصلی امامیہ جنتری خریدتے وقت ... (Original) ... ضرور چیک کریں


قارئین امامیہ جنتری کو نیا سال مبارک ہو



# اسمائے باری تعالیٰ جل جلالہ

جدول بقاعدہ جفر معہ حروف باطن

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَللّٰہُ ۶۶ | اَلرَّحْمٰنُ ۲۹۸ | اَلرَّحِیْمُ ۲۵۸ | اَلْمَلِکُ ۹۰ | | |
| اَلْقُدُّوْسُ ۱۷۰ | اَلسَّلَامُ ۱۳۱ | اَلْمُؤْمِنُ ۱۳۶ | اَلْمُهَیْمِنُ ۱۴۵ | اَلْعَزِیْزُ ۹۴ | اَلْجَبَّارُ ۲۰۶ |
| اَلْمُتَکَبِّرُ ۶۶۲ | اَلْخَالِقُ ۷۳۱ | اَلْبَارِیُٔ ۲۱۳ | اَلْمُصَوِّرُ ۳۳۶ | اَلْغَفَّارُ ۱۲۸۱ | اَلْقَهَّارُ ۳۰۶ |
| اَلْوَهَّابُ ۱۴ | اَلرَّزَّاقُ ۳۰۸ | اَلْفَتَّاحُ ۴۸۹ | اَلْعَلِیْمُ ۱۵۰ | اَلْقَابِضُ ۹۰۳ | اَلْبَاسِطُ ۷۲ |
| اَلْخَافِضُ ۱۴۸۱ | اَلرَّافِعُ ۳۵۱ | اَلْمُعِزُّ ۱۱۷ | اَلْمُذِلُّ ۷۷۰ | اَلسَّمِیْعُ ۱۸۰ | اَلْبَصِیْرُ ۳۰۲ |
| اَلْحَکَمُ ۶۸ | اَلْعَدْلُ ۱۰۴ | اَللَّطِیْفُ ۱۲۹ | اَلْخَبِیْرُ ۸۱۲ | اَلْحَلِیْمُ ۸۸ | اَلْعَظِیْمُ ۱۰۲۰ |
| اَلْغَفُوْرُ ۱۲۸۶ | اَلشَّکُوْرُ ۵۲۶ | اَلْعَلِیُّ ۱۱۰ | اَلْکَبِیْرُ ۲۳۲ | اَلْحَفِیْظُ ۹۹۸ | اَلْمُقِیْتُ ۵۵۰ |
| اَلْحَسِیْبُ ۸۰ | اَلْجَلِیْلُ ۷۳ | اَلْکَرِیْمُ ۲۷۰ | اَلرَّقِیْبُ ۳۱۲ | اَلْمُجِیْبُ ۵۵ | اَلْوَاسِعُ ۱۳۷ |
| اَلْحَکِیْمُ ۷۸ | اَلْوَدُوْدُ ۲۰ | اَلْمَجِیْدُ ۵۷ | اَلْبَاعِثُ ۵۷۳ | اَلشَّهِیْدُ ۳۱۹ | اَلْحَقُّ ۱۰۸ |
| اَلْوَکِیْلُ ۶۶ | اَلْقَوِیُّ ۱۱۶ | اَلْمَتِیْنُ ۵۰۰ | اَلْوَلِیُّ ۴۶ | اَلْحَمِیْدُ ۶۲ | اَلْمُحْصِیْ ۱۴۸ |
| اَلْمُبْدِیُٔ ۵۶ | اَلْمُعِیْدُ ۱۲۴ | اَلْمُحْیِیْ ۶۸ | اَلْمُمِیْتُ ۴۹۰ | اَلْحَیُّ ۱۸ | اَلْقَیُّوْمُ ۱۵۶ |
| اَلْوَاجِدُ ۱۴ | اَلْمَاجِدُ ۴۸ | اَلْوَاحِدُ ۱۹ | اَلْاَحَدُ ۱۳ | اَلصَّمَدُ ۱۳۴ | اَلْقَادِرُ ۳۰۵ |
| اَلْمُقْتَدِرُ ۷۴۴ | اَلْمُقَدِّمُ ۱۸۴ | اَلْمُؤَخِّرُ ۸۴۶ | اَلْاَوَّلُ ۳۷ | اَلْاٰخِرُ ۸۰۱ | اَلظَّاهِرُ ۱۱۰۶ |
| اَلْبَاطِنُ ۶۲ | اَلْوَالِیْ ۴۷ | اَلْمُتَعَالِیْ ۵۵۱ | اَلْبَرُّ ۲۰۲ | اَلتَّوَّابُ ۴۰۹ | اَلْمُنْتَقِمُ ۶۳۰ |
| اَلْعَفُوُّ ۱۵۶ | اَلرَّءُوْفُ ۲۸۶ | مَالِکُ الْمُلْکِ ۲۱۲ | ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ۱۱۰۰ | | اَلْمُقْسِطُ ۲۰۹ |
| اَلْجَامِعُ ۱۱۴ | اَلْغَنِیُّ ۱۰۶۰ | اَلْمُغْنِیْ ۱۱۰۰ | اَلْمَانِعُ ۱۶۱ | اَلضَّارُّ ۱۰۰۱ | اَلنَّافِعُ ۲۰۱ |
| اَلنُّوْرُ ۲۵۶ | اَلْهَادِیْ ۲۰ | اَلْبَاقِیْ ۱۱۳ | اَلْوَارِثُ ۷۰۷ | اَلرَّشِیْدُ ۵۱۴ | اَلصَّبُوْرُ ۲۹۸ |
| | اَلْبَدِیْعُ ۸۶ | اَلسَّتَّارُ ۶۶۱ | اَلْمُنْعِمُ ۲۰۰ | | |

اپنے نام کے اعداد کے مطابق اسم اعظم تلاش کر کے نماز فجر یا عشاء کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں

# اسمائے مبارکہ و القابات حضور پُر نُور رسول اکرم ﷺ

## مع حروف باطن و اعداد

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدْ ﷺ ۹۲ | اَحْمَدْ ﷺ ۵۳ | حَامِدْ ﷺ ۵۳ | مَحْمُودْ ﷺ ۹۸ | قَاسِمْ ﷺ ۲۰۱ | عَاقِبْ ﷺ ۱۷۳ |
| فَاتِحْ ﷺ ۳۸۹ | شَاهِدْ ﷺ ۳۱۰ | حَاشِرْ ﷺ ۵۰۹ | رَشِیْدْ ﷺ ۵۱۴ | مَشْهُوْدْ ﷺ ۳۵۵ | بَشِیْرْ ﷺ ۵۱۲ |
| نَذِیْرْ ﷺ ۲۶۷ | دَاعْ ﷺ ۷۵ | شَافْ ﷺ ۳۸۱ | هَادْ ﷺ ۱۰ | مَهْدْ ﷺ ۴۹ | مَاحْ ﷺ ۴۹ |
| مُنْجْ ﷺ ۹۳ | نَاوْ ﷺ ۵۷ | رَسُوْلْ ﷺ ۲۹۶ | نَبِیّ ﷺ ۶۲ | اُمِّیّ ﷺ ۵۱ | تِهَامِیّ ﷺ ۴۵۶ |
| هَاشِمِیّ ﷺ ۳۵۶ | اَبْطَحِیّ ﷺ ۳۰ | عَزِیْزْ ﷺ ۹۴ | عَارِفْ ﷺ ۳۵۱ | رَءُوْفْ ﷺ ۲۸۶ | رَحِیْمْ ﷺ ۲۵۸ |
| طٰهٰ ﷺ ۱۴ | مُجْتَبٰی ﷺ ۴۵۵ | طٰسٓ ﷺ ۶۹ | مُرْتَضٰی ﷺ ۱۳۵۰ | حٰمٓ ﷺ ۴۸ | مُصْطَفٰی ﷺ ۲۲۹ |
| یٰسٓ ﷺ ۷۰ | اَوْلٰی ﷺ ۴۷ | مُزَّمِّلْ ﷺ ۱۱۷ | وَلِیّ ﷺ ۴۶ | مُدَّثِّرْ ﷺ ۷۴۳ | مَتِیْنْ ﷺ ۵۰۰ |
| مُصَدِّقْ ﷺ ۲۳۳ | طَیِّبْ ﷺ ۲۱ | نَاصِرْ ﷺ ۳۴۱ | مَنْصُوْرْ ﷺ ۳۸۶ | مِصْبَاحْ ﷺ ۲۱۳ | مَامُوْرْ ﷺ ۲۸۷ |
| حِجَازِیّ ﷺ ۴۹ | عَالِمْ ﷺ ۱۴۱ | قُرَشِیّ ﷺ ۲۱۰ | صَابِرْ ﷺ ۲۹۳ | اَلتَّقِیّ ﷺ ۵۱۰ | حَافِظْ ﷺ ۹۸۹ |
| کَامِلْ ﷺ ۹۱ | صَادِقْ ﷺ ۱۹۵ | اَمِیْنْ ﷺ ۱۰۱ | عَبْدُ اللّٰهِ ﷺ ۱۴۲ | کَلِیْمُ اللّٰهِ ﷺ ۱۶۶ | حَبِیْبُ اللّٰهِ ﷺ ۸۸ |
| نَجِیُّ اللّٰهِ ﷺ ۱۲۹ | صَفِیُّ اللّٰهِ ﷺ ۲۳۶ | خَاتَمُ الْاَنْبِیَاءِ ﷺ ۱۱۳۶ | حَسِیْبْ ﷺ ۸۰ | مُجِیْبْ ﷺ ۵۵ | شَکُوْرْ ﷺ ۵۲۶ |
| مُبَلِّغْ ﷺ ۱۰۷۲ | رَسُوْلُ الرَّحْمَةِ ﷺ ۹۷۵ | قَوِیّ ﷺ ۱۱۳ | حَفِیّ ﷺ ۹۸ | مَامُوْنْ ﷺ ۱۳۷ | مَعْلُوْمْ ﷺ ۱۸۶ |
| حَقّ ﷺ ۱۰۸ | مُبِیْنْ ﷺ ۱۰۲ | مُطِیْعْ ﷺ ۱۲۹ | رَسُوْلُ الرَّاحَةِ ﷺ ۹۳۶ | اَوَّلْ ﷺ ۳۷ | اٰخِرْ ﷺ ۸۰۱ |
| ظَاهِرْ ﷺ ۱۱۰۶ | بَاطِنْ ﷺ ۹۲ | نَبِیُّ الرَّحْمَةِ ﷺ ۷۳۱ | یَتِیْمْ ﷺ ۴۶۰ | کَرِیْمْ ﷺ ۲۷۰ | حَکِیْمْ ﷺ ۷۸ |
| خَاتَمُ الرُّسُلْ ﷺ ۱۳۶۸ | سَیِّدْ ﷺ ۷۴ | سِرَاجْ ﷺ ۲۶۴ | مُنِیْرْ ﷺ ۳۰۰ | اَلْحَقّ ﷺ ۱۳۹ | مُکَرَّمْ ﷺ ۳۰۰ |
| مُبَشِّرْ ﷺ ۵۴۲ | مُذَکِّرْ ﷺ ۲۶۴ | مُطَهَّرْ ﷺ ۲۵۴ | قَرِیْبْ ﷺ ۳۱۲ | خَلِیْلْ ﷺ ۶۷۰ | مَدْعُوْ ﷺ ۱۳۰ |
| جَوَّادْ ﷺ ۱۴ | خَاتَمْ ﷺ ۱۰۳۱ | عَادِلْ ﷺ ۱۰۵ | شَهِیْرْ ﷺ ۵۱۵ | شَهِیْدْ ﷺ ۳۱۹ | مَبْعُوْثْ ﷺ ۹۱۸ |



یا اللہ

یَا مُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا فَاطِمَۃُ یَا حَسَنُ یَا حُسَیْنُ

# القابات امامت امیرالمومنین
# علی ابن ابی طالب علیہ السلام



| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِمَامُ الْمُتَّقِیْنَ | اِمَامُ الْمُسْلِمِیْنَ | اِمَامُ الْعَارِفِیْنَ | اِمَامُ الْوَاصِلِیْنَ | اِمَامُ الْمُوَحِّدِیْنَ | اِمَامُ الْمُحَقِّقِیْنَ | اِمَامُ السَّالِکِیْنَ | اِمَامُ الْمُحْسِنِیْنَ | اِمَامُ الصَّادِقِیْنَ |
| اِمَامُ الْاَوَّلِیْنَ | اِمَامُ الْعٰلَمِیْنَ | اِمَامُ الْمُتَعَبِّدِیْنَ | اِمَامُ السَّابِقِیْنَ | اِمَامُ الْمُشَوِّقِیْنَ | اِمَامُ الْمَخْلُوْقِیْنَ | اِمَامُ الْعَادِلِیْنَ | اِمَامُ الْمُتَعَلِّمِیْنَ | |
| اِمَامُ الْمُرْشِدِیْنَ | اِمَامُ الْمُبَشِّرِیْنَ | اِمَامُ الْمُنْذِرِیْنَ | اِمَامُ الْمُقْسِطِیْنَ | اِمَامُ الْعَاشِقِیْنَ | اِمَامُ الْمُقَرَّبِیْنَ | اِمَامُ الرَّاشِدِیْنَ | اِمَامُ الْمُتَوَکِّلِیْنَ | اِمَامُ الشَّاهِدِیْنَ |
| اِمَامُ الْمُتَکَلِّمِیْنَ | اِمَامُ الطَّاهِرِیْنَ | اِمَامُ الْمُبَارِزِیْنَ | اِمَامُ الْمُعَظَّمِیْنَ | اِمَامُ الْاَجْوَدِیْنَ | اِمَامُ الْقَارِئِیْنَ | اِمَامُ الْمَالِکِیْنَ | اِمَامُ الْمُفْلِحِیْنَ | |
| اِمَامُ الرَّاکِعِیْنَ | اِمَامُ السَّاجِدِیْنَ | اِمَامُ الْمَحْکُوْمِیْنَ | اِمَامُ الْمُتَاٰخِرِیْنَ | اِمَامُ الْمُحِبِّیْنَ | اِمَامُ الرَّاسِخِیْنَ | اِمَامُ الْوَاصِفِیْنَ | اِمَامُ الْخَاشِعِیْنَ | اِمَامُ الْمُکَبِّرِیْنَ |
| اِمَامُ الْفَاتِحِیْنَ | اِمَامُ الْمُقَدَّسِیْنَ | اِمَامُ الْاَفْصَحِیْنَ | اِمَامُ الْبَاذِلِیْنَ | اِمَامُ الْمُکَمِّلِیْنَ | اِمَامُ الْکَامِلِیْنَ | اِمَامُ الْحَافِظِیْنَ | اِمَامُ الْمُشْفِقِیْنَ | |
| اِمَامُ الْمُکَرَّمِیْنَ | اِمَامُ الْقَانِتِیْنَ | اِمَامُ الْمُهَاجِرِیْنَ | اِمَامُ الشَّاهِدِیْنَ | اِمَامُ الْمُطَهَّرِیْنَ | اِمَامُ الْمَخْدُوْمِیْنَ | اِمَامُ الصَّامِتِیْنَ | اِمَامُ الرَّافِعِیْنَ | اِمَامُ الْاَطْهَرِیْنَ |
| اِمَامُ الْاَئِمَّۃِ | اِمَامُ الْمُلْهَمِیْنَ | اِمَامُ الْمُقَاتِلِیْنَ | اِمَامُ الْاَشْجَعِیْنَ | اِمَامُ الْاَعْلَمِیْنَ | اِمَامُ الْاَمِیْنَ | اِمَامُ الزَّکِیِّیْنَ | اِمَامُ الْاَوْرَعِیْنَ | |
| اِمَامُ الْمُجْتَهِدِیْنَ | اِمَامُ الْاٰمِرِیْنَ | اِمَامُ الْمُجَاهِدِیْنَ | اِمَامُ الْخَطِیْبِیْنَ | اِمَامُ الْمُطِیْعِیْنَ | اِمَامُ الْمُرَبِّیْنَ | اِمَامُ الْمُقَارِبِیْنَ | اِمَامُ الْخَاضِعِیْنَ | اِمَامُ الْاَفْضَلِیْنَ |
| اِمَامُ الْغَالِبِیْنَ | اِمَامُ الْمُخْبِرِیْنَ | اِمَامُ الْمُقْبِلِیْنَ | اِمَامُ الْمُعَلِّمِیْنَ | اِمَامُ الصَّابِرِیْنَ | اِمَامُ الْمُظَفَّرِیْنَ | اِمَامُ النَّاظِرِیْنَ | اِمَامُ الْعَالِمِیْنَ | |
| اِمَامُ الْمُحْسِنِیْنَ | اِمَامُ الْمَظْلُوْمِیْنَ | اِمَامُ الشَّهِیْدِیْنَ | اِمَامُ الْوَارِثِیْنَ | اِمَامُ الْمُطِیْبِیْنَ | اِمَامُ الْاَکْمَلِیْنَ | اِمَامُ الْکَاظِمِیْنَ | اِمَامُ الْمُسَبِّحِیْنَ | اِمَامُ الْمَعْشُوْقِیْنَ |

# حضرت بی بی فاطمة الزهرا سلام اللہ علیہا

## کے اسمائے صفات و القابات (بقاعدہ جعفر مع حروف باطن اعداد)

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فاطمة<br>ف ص ع<br>۵۳۰ | جلیلة<br>ج ذ غ<br>۳۸۳ | بتول<br>ب ف غ<br>۴۹۵ | تقیة<br>ت غ ر<br>۵۱۰ | حبیبة<br>ح ب ص<br>۳۲۲ | نقیة<br>ن غ ر<br>۵۶۰ | طاهرة<br>ط ه د<br>۹۱۵ | حرة<br>ح ر د<br>۹۰۸ | حوراء<br>ح ق ع<br>۳۱۵ |
| راکعة<br>ر ق ع<br>۹۹۱ | راضیة<br>ر ک ع<br>۱۲۱۱ | زهراء<br>ز ف ع<br>۳۱۳ | رشیدة<br>ر ص د<br>۹۹۹ | رجیة<br>ر ی ص<br>۱۲۱۰ | ریحانة<br>ر د غ<br>۲۹۹ | ساجدة<br>س د د<br>۳۶۸ | سعیدة<br>س ل ب<br>۵۳۳ | سیدة<br>س ص ع<br>۳۸۳ |
| شهیدة<br>ش ق ع<br>۸۱۹ | صابرة<br>ص ش د<br>۹۹۳ | صادقة<br>ص ز ش<br>۵۹۵ | صدوقة<br>ص ل ب<br>۲۰۰ | صدیقة<br>ص ص ن<br>۹۰۳ | طیبة<br>ط ا ع<br>۳۶۱ | عارفة<br>ع ش غ<br>۸۹۱ | عالیة<br>ع ذ ش<br>۵۱۱ | عدیلة<br>ع ی ص<br>۵۱۳ |
| عذراء<br>ع ص ع<br>۳۸۹ | عزیزة<br>ع ص د<br>۳۹۲ | علیمة<br>ع ص د<br>۵۵۰ | فاضلة<br>ف ش غ<br>۱۳۶۱ | فریدة<br>ف ش ع<br>۶۹۳ | کریمة<br>ک ص ع<br>۹۴۰ | کوثر<br>ک ص ع<br>۸۳۶ | کوکب<br>ک ر د<br>۳۹۱ | مبشرة<br>م ص د<br>۹۳۳ |
| محفوظة<br>م ت غ<br>۳۹۸ | مطهرة<br>م ب ش<br>۶۵۳ | معصومة<br>م ب ش<br>۹۳۹ | ملهمة<br>م ک ع<br>۵۱۵ | ممتحنة<br>م ن ت<br>۹۳۸ | منصورة<br>م ب ش<br>۸۸۶ | موفقة<br>م ی ص<br>۹۲۹ | مهدیة<br>م ک ع<br>۳۵۹ | مؤمنة<br>م د ع<br>۵۳۹ |
| ناعمة<br>ن ا ظ<br>۵۶۱ | زکیة<br>ز ف ع<br>۳۳۸ | مرضیة<br>م ت ع<br>۱۳۵۰ | محدثة<br>م غ ر<br>۹۵۲ | وحیدة<br>و غ د<br>۳۲۸ | والهة<br>و ص ع<br>۳۳۳ | رحیمة<br>ر د غ<br>۸۱۰ | صفیة<br>ص ر د<br>۵۸۰ | حلیمة<br>ح ل ب<br>۳۶۸ |
| جمیلة<br>ج ذ ش<br>۳۹۳ | مصلیة<br>م ی ص<br>۵۷۰ | قائمة<br>ق د ق<br>۵۳۱ | قارئة<br>ق ا ظ<br>۸۰۱ | عالمة<br>ص ظ د<br>۵۳۱ | وجیهة<br>و د غ<br>۳۴۳ | حکیمة<br>ح ب ش<br>۱۳۵۸ | زاهدة<br>ز ذ غ<br>۳۱۷ | عابدة<br>ع ا ظ<br>۷۷۷ |
| مخدرة<br>م ل ب<br>۱۲۳۳ | قادرة<br>ف م ل<br>۲۸۵ | ناصحة<br>ن ف ع<br>۵۳۸ | عاملة<br>ع ظ ق<br>۵۳۱ | ولیة<br>و ش ع<br>۳۳۶ | صالحة<br>ص د غ<br>۵۲۹ | واضحة<br>و م ل<br>۱۲۱۷ | فصیحة<br>ف غ ر<br>۵۷۸ | منجیة<br>م ظ د<br>۵۰۳ |

**ضروری وضاحت** کیونکہ شہزادی کونین کے نام و القابات عربی زبان میں ہیں۔ عربی زبان میں ہر اسم صفاتی کے آخر میں حرف "ت" بول رہا ہے۔ مثلاً اگر اردو زبان میں ہم فاطمہ لکھتے ہیں تو اس میں حرف "ت" نہیں ہے اور یہی نام اگر ہم عربی زبان میں لکھتے یا بولتے ہیں تو یوں ہوگا "فاطمۃ" اس لیے میں نے ہر اسم کے آخر میں حرف "ت" کو لیا ہے اور ت کے اعداد 400 ہیں اسی طرح تمام القابات کے اعداد میں حرف ت کو شامل کر کے اعداد و حروف باطن قارئین امامیہ جنتری کے لیے جدول تیار کر دیا ہے۔

**مرتبہ** راجا افتخار حسین جفار (کراچی) 0333-2312068

**تسبیح اسمائے حسنیٰ**

شر جنات کے خوف و اذیت سے محفوظ رہنے کے لئے روزانہ 70 مرتبہ ان اسماء کا ورد کرنا حصول کا وجہ بنتا ہے

**یَا حَافِظُ یَا حَفِیظُ یَا رَقِیبُ یَا مُهَیْمِنُ یَا نَاصِرُ یَا قَوِیُّ**

# نہج البلاغہ میں حضرت امیر المومنین (مولا علی علیہ السلام) کا اہم خطبہ

## (خدا شناسی اور خدا خوفی کا درس)

**اس خطبہ کا نام خطبہ غراء ہے جو امیر المومنین کے عجیب و غریب خطبوں میں شمار ہوتا ہے۔**

**(گزشتہ سے پیوستہ)** بشارت کی خوشیوں اور نعمت کی آسائشوں کو پا کر میٹھی نیند سوتا ہے اور امن چین سے دن گزارتا ہے۔ وہ دنیا کی عبورگاہ سے قابلِ تعریف سیرت کے ساتھ گزر گیا، اور آخرت کی منزل پر سعادتوں کے ساتھ پہنچا۔ (وہاں کے) خطروں کے پیشِ نظر اس نے نیکیوں کی طرف قدم بڑھایا اور اچھائیوں کے لیے اس وقفۂ حیات میں تیز گام رہا۔ طلبِ آخرت میں دلجمعی و رغبت سے بڑھتا گیا اور برائیوں سے بھاگتا رہا اور آج کے دن کل کا خیال رکھا اور پہلے سے اپنے آگے کی ضرورتوں پر نظر رکھی۔ بخشش و عطا کے لیے جنت اور عقاب و عذاب کے لیے دوزخ سے بڑھ کر کیا ہوگا۔ اور انتقام لینے اور مدد کرنے کے لیے اللہ سے بڑھ کر کون ہو سکتا ہے، اور سند و حجت بن کر اپنے خلاف سامنے آنے کے لیے قرآن سے بڑھ کر کیا ہے؟ میں تمہیں اللہ سے ڈرنے کی وصیت کرتا ہوں جس نے ڈرانے والی چیزوں کے ذریعے عذر تراشی کی کوئی گنجائش باقی نہیں رکھی، اور سیدھی راہ دکھا کر حجت تمام کر دی ہے اور تمہیں اس دشمن سے ہوشیار کر دیا ہے جو چپکے سے سینوں میں نفوذ کر جاتا ہے اور کانا پھوسی کرتے ہوئے کانوں میں پھونک دیتا ہے چنانچہ وہ گمراہ کر کے تباہ و برباد کر دیتا ہے اور وعدے کر کے غلط تسلیوں سے ڈھارس بندھائے رکھتا ہے۔ (پہلے تو) بڑے سے بڑے جرموں کو سنوار کر سامنے لاتا ہے اور بڑے بڑے مہلک گناہوں کو ہلکا اور سبک کر کے دکھاتا ہے۔ اور جب بہکاتے ہوئے نفس کو گمراہی کے دھوکے پر لگا دیتا ہے اور اسے اپنے پھندوں میں اچھی طرح جکڑ لیتا ہے تو جسے سجایا تھا اس کو برا کہنے لگتا ہے، اور جسے ہلکا اور سبک دکھایا تھا اس کی گرانباری و اہمیت بتاتا ہے اور جس سے مطمئن اور بے خوف کیا تھا اس سے ڈرانے لگتا ہے۔ (اس خطبے کا ایک جزیہ ہے کہ جس میں انسان کی پیدائش کا بیان ہے)

ذرا اسے دیکھو، جسے (اللہ نے) ماں کے پیٹ کی اندھیاریوں اور پردے کی اندرونی تہوں میں بنایا جو ایک (بے جان و بے حیات) چھلکتا ہوا نطفہ اور بے شکل و صورت کا منجمد خون تھا۔ (پھر انسانی خد و خال کے سانچے میں ڈھل کر) جنین بنا اور (پھر) دودھ پیتا اور (پھر حدِ رضاعت سے نکل کر) طفل (نوخیز) اور (پھر) پورا جوان ہوا۔ اللہ نے اسے نگہداشت کرنے والا دل اور بولنے والی زبان اور دیکھنے والی آنکھیں دیں تاکہ عبرت حاصل کرتے ہوئے کچھ سمجھے بوجھے اور نصیحت کا اثر لیتے ہوئے برائیوں سے باز رہے مگر ہوا یہ کہ جب اس (کے اعضاء) میں توازن و اعتدال پیدا ہو گیا اور اس کا قد و قامت اپنی بلندی پر پہنچ گیا تو غرور و سرمستی میں آ کر (ہدایت سے) بھڑک اٹھا، اور اندھا دھند بھٹکنے لگا۔ اس طرح کہ رذائل و ہوس ناکی کے ڈول بھر بھر کے کھینچ رہا تھا اور نشاط و طرب کی کیفیتوں اور ہوس بازی کی تمناؤں کو پورا کرنے میں جان کھپائے ہوئے تھا نہ کسی مصیبت کو خاطر میں لاتا تھا نہ کسی ڈر اندیشے کا اثر لیتا تھا۔ آخر انہی شوریدگیوں میں غافل و مدہوش حالت میں مر گیا اور جو تھوڑی بہت زندگی تھی اسے بیہودگیوں میں گزار گیا۔ نہ ثواب کمایا نہ کوئی فریضہ پورا کیا۔ ابھی وہ باقی ماندہ سرکشیوں کی راہ میں ہی تھا کہ موت لانے والی بیماریوں اس پر ٹوٹ پڑیں کہ وہ بھونچکا سا ہو کر رہ گیا اور اس نے رات اندوہ و مصیبت کی کلفتوں اور درد و آلام کی سختیوں میں جاگتے ہوئے اس عالم میں کہ وہ حقیقی بھائی، مہربان باپ، بے چینی سے فریاد کرنے والی ماں اور بے قراری سے سینہ کوٹنے والی بہن کے سامنے سکرات کی مدہوشیوں اور سخت بدحواسیوں اور دردناک چیخوں اور سانس اکھڑنے کی بے چینیوں اور نزع کی درماندہ کر دینے والی شدتوں میں پڑا ہوا تھا۔ پھر اسے کفن میں نامرادی کے عالم میں لپیٹ دیا گیا اور وہ بڑے چپکے سے بلا مزاحمت دوسروں کی نقل و حرکت کا پابند رہا۔ پھر اسے تختوں پر ڈال دیا گیا۔ اس عالم میں کہ وہ محنت و مشقت سے خستہ حال اور بیماریوں کے سبب سے نڈھال ہو چکا تھا۔ اسے سہارا دینے والے نوجوانوں اور تعاون کرنے والے بھائیوں نے کاندھا دے کر پردیس کے گھر تک پہنچا دیا کہ جہاں میل ملاقات کے سارے سلسلے ٹوٹ جاتے ہیں اور جب مشایعت کرنے والے اور مصیبت زدہ (عزیز و اقارب) پلٹ آئے تو اسے قبر کے گڑھے میں اٹھا کر بٹھا دیا گیا۔ فرشتوں سے سوال و جواب کے واسطے سوال کی دہشتوں اور امتحان کی ٹھوکریں کھانے کے لیے اور پھر وہاں کی سب سے بڑی آفت کھولتے ہوئے پانی کی مہمانی اور جہنم میں داخل ہونا ہے اور دوزخ کی لپٹیں، اور بھڑکتے ہوئے شعلوں کی تیزیاں ہیں، نہ اس میں راحت کے لیے کوئی وقفہ ہے اور نہ سکون و راحت کے لیے کچھ دیر کے لیے بچاؤ ہے نہ روکنے والی کوئی قوت ہے اور نہ اب سکون دینے والی موت، نہ تکلیف کو بھلا دینے کے لیے نیند، بلکہ وہ ہر وقت قسم قسم کی

موتوں اور گھڑی گھڑی کے (نت نئے) عذابوں میں ہوگا۔ ہم اللہ ہی سے پناہ کے خواستگار ہیں۔

اللہ کے بندو! وہ لوگ کہاں ہیں جنہیں عمریں دی گئیں تو وہ نعمتوں سے بہرہ یاب ہوتے رہے اور انہیں بتایا گیا تو وہ سب کچھ سمجھ گئے اور وقت دیا گیا تو انہوں نے وقت غفلت میں گزار دیا، اور صحیح و سالم رکھے گئے تو اس نعمت کو بھول گئے۔ انہیں لمبی مہلت دی گئی تھی، اچھی اچھی چیزیں بھی انہیں بخشی گئی تھیں اور دردناک عذاب سے انہیں ڈرایا بھی گیا تھا اور بڑی چیزوں کے ان سے وعدے بھی کیے گئے تھے۔ (تو اب تم ہی) ورطہ ہلاکت میں ڈالنے والے گناہوں اور اللہ کو ناراض کرنے والی خطاؤں سے بچتے رہو۔

اے چشم و گوش رکھنے والو! اے صحت و ثروت والو! کیا بچاؤ کی کوئی جگہ یا چھٹکارے کی کوئی گنجائش ہے؟ یا کوئی پناہ گاہ یا ٹھکانہ ہے؟ بھاگ نکلنے کا موقع یا پھر دنیا میں پلٹ کر آنے کی کوئی صورت ہے؟ اگر نہیں ہے تو پھر کہاں بھٹک رہے ہو، اور کدھر کا رخ کیے ہوئے ہو یا کن چیزوں کے فریب میں آگئے ہو؟ حالانکہ اس لمبی چوڑی زمین میں سے تم میں سے ہر ایک کا حصہ اپنے قد بھر کا ٹکڑا ہی تو ہے کہ جس میں وہ مٹی سے اٹا ہوا رخسار کے بل پڑا ہوگا۔ یہ ابھی ایک غنیمت ہے کہ خدا کے بندو، جبکہ گردن میں پھندا نہیں پڑا ہوا ہے اور روح بھی آزاد ہے۔ ہدایت حاصل کرنے کی فرصت اور جسموں کی راحت اور مجلسوں کے اجتماع اور زندگی کی بقیا مہلت، اور از سر نو اختیار سے کام لینے کے مواقع، اور توبہ کی گنجائش، اور اطمینان کی حالت میں قبل اس کے کہ تنگی و ضیق میں پڑ جائے اور خوف و اضمحلال اس پر چھا جائے قبل اسکے کہ موت آ جائے، اور قادر و غالب کی گرفت اسے جکڑ لے۔

سید رضی فرماتے ہیں کہ وارد ہوا کہ جب حضرتؑ نے یہ خطبہ ارشاد فرمایا تو بدن لرزنے لگے، رونگٹے کھڑے ہو گئے آنکھوں سے آنسو بہہ نکلے، اور دل کانپ اٹھے۔ بعض لوگ اسے **خطبہ غراء** کے نام سے یاد کرتے ہیں۔

## دعائے ابوذر غفاریؓ

منہج الیقین میں منقول ہے کہ جبرائیلؑ نے عرض کی یا رسول اللہ اپنے اس صحابی سے دریافت کیجئے کہ کیا وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کا ذکر اپنے فرشتوں میں کرتا ہے۔ ☆ حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دریافت کرنے پر حضرت ابوذر غفاریؓ نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں آپکی تعلیم کردہ دعا ہر روز پڑھتا ہوں کہ جس سے میرا پروردگار مجھ پر راضی اور خوش ہے۔ ☆ اس دعا کو پڑھنے سے قبل سورہ الحمد ایک مرتبہ اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ تین مرتبہ پڑھ کر روح حضرت ابوذر غفاریؓ کو ہدیہ کرے اول و آخر تین مرتبہ صلوات پڑھے۔

**ہر مطلب کیلئے نماز صبح کے بعد اپنی جگہ سے اُٹھنے اور بات کرنے سے قبل اس دعا کو سو مرتبہ پڑھے**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الْاَمْنَ وَالْاِيْمَانَ بِكَ وَالتَّصْدِيْقَ

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے اے اللہ بیشک میں تجھ سے سوال کرتا ہوں امن اور ایمان کا اور تیرے نبی محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی

بِنَبِيِّكَ وَالْعَافِيَةَ مِنْ جَمِيْعِ الْبَلَآءِ وَالشُّكْرَ عَلَى الْعَافِيَةِ وَالْغِنَآءَ عَنْ شِرَارِ النَّاسِ

تصدیق اور تمام بلاؤں سے نجات (عافیت) اور عافیت پر شکر اور شریر لوگوں سے بے نیازی کا

# دعائے مناجات

معتبر روایات میں ہے کہ یہ دعا استغاثہ باللہ ہے جو تمام پریشانیوں کے حل کے لیا اکسیر کا درجہ رکھتی ہے۔ روزانہ 21 مرتبہ پڑھیں اور اسکے فوری نتائج سے لطف اندوز ہوں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ وَيَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ وَيَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ وَيَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ وَيَا مُفَرِّجَ الْمَحْزُوْنِيْنَ اَغِثْنِيْ اَغِثْنِيْ تَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ يَا رَبِّيْ وَفَوَّضْتُ اِلَيْكَ اَمْرِيْ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا اَللّٰهُ يَا بَاسِطَ يَا رَزَّاقِ يَا فَتَّاحُ يَا كَرِيْمُ

**ترجمہ** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اے کھولنے والے دروازوں کے اور اے پیدا کرنے والے اسباب کے اور اے پھیرنے والے دلوں کے اور نگاہوں کے اور اے فریاد سننے والے فریاد والوں کی اور اے راہ بتانے والے حیرانوں کے اور اے فرحت دینے والے غمگینوں کے میری فریاد سن میری فریاد سن بھروسہ کیا ہے میں نے تجھ پر اے میرے رب اور میں نے تیرے سپرد کیا اپنا کام اے پروردگار اے پروردگار اے اللہ اے خوشحال کرنے والے اے رزق کے کھولنے والے سخی۔

**حفاظت از دعائیہ** روایت میں ہے کہ جان کی عافیت کے لئے اول و آخر صلوات کے ساتھ گھر سے نکلتے وقت پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو اپنے حفظ و امان میں رکھے گا۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِوَجْهِهِ الْكَرِيْمِ وَسُلْطَانِهِ الْقَدِيْمِ مِنَ الشَّيْطَانِ اللَّعِيْنِ الرَّجِيْمِ



# اسمائے مبارکہ
## 72 شہدائے کربلا (اصحاب باوفا)



| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حر ابن یزید الریاحی | علی بن الحر الریاحی | نعیم بن العجلان الانصاری | عمران بن کعب الاشجعی | حنظلہ ابن عمر الشیبانی | قاسط بن زہیر التغلبی | کردوس بن زہیر التغلبی | کنانہ بن عتیق التغلبی |
| عمر بن ضبیعہ الضبعی | ضرغامہ ابن مالک التغلبی | عامر بن مسلم العبدی | سیف ابن مالک العبدی | عبدالرحمن الارحبی | مجمع بن عبداللہ العائذی | حیان بن حارث السلمانی | عمرو بن عبداللہ الجندعی |
| حلاس بن عمر الراسبی | نعمان بن عمر الراسبی | سوار ابن ابی عمیر الہمدانی | عمار ابن سلامۃ الدالانی | زاہر بن عمر الکندی | جبلہ ابن علی الشیبانی | مسعود بن حجاج التیمی | حجاج ابن بدر التیمی السعدی |
| عبداللہ ابن بشر الخثعمی | عمار ابن حسان الطائی | عبداللہ ابن عمیر الکلبی | مسلم ابن کثیر الازدی | زہیر ابن سلیم الازدی | عبداللہ بن یزید العبدی | بشر بن عمر الکندی | عبداللہ بن عروہ الغفاری |
| بریر ابن خضیر الہمدانی | وہب بن عبداللہ الکلبی | ادھم بن امیۃ العبدی | امیہ بن سعد الطائی | سعد ابن حنظلۃ التمیمی | عمیر ابن عبداللہ المذحجی | مسلم بن عوسجہ الاسدی | ہلال ابن نافع البجلی |
| سعید بن عبداللہ الحنفی | عبدالرحمن بن عبد المزنی | نافع ابن ہلال الجملی | عمر بن قرظۃ الانصاری | جون بن حوی غلام الغفاری | عمر ابن خالد الصیداوی | حنظلہ ابن اسعد الشبامی | سوید ابن عمر الانماری |
| یحییٰ بن سلیم المازنی | قرہ ابن ابی قرۃ الغفاری | مالک ابن انس المالکی | زیاد ابن غریب الصائدی | عمر بن مطاع الجعفی | حجاج ابن مسروق المذحجی | زہیر ابن قین البجلی | حبیب ابن مظاہر الاسدی |
| ابو ثمامہ عمرو بن عبداللہ الصیداوی | انیس بن معقل الاصبحی | جابر بن عروۃ الغفاری | سالم مولی عامر العبدی | جنادہ ابن کعب الخزرجی | عمرو بن جنادۃ الانصاری | جنادہ بن الحرث السلمانی | عابس ابن شبیب الشاکری |
| شوذب ابن عبداللہ الہمدانی | عبدالرحمن بن عروۃ الغفاری | حرث ابن امرؤ القیس الکندی | یزید ابن زیاد الہدلی | ابو عمرو النہشلی | جندب بن حجیر الخولانی الکندی | سلمان بن مضارب الانماری | مالک ابن عبداللہ الجابری |

نوٹ: یہ اصحاب امام حسین علیہ السلام کے باوفا ساتھی تھے جو کربلا میں شہید ہوئے۔

مرسلہ: محمد سید اظہر عباس صدیقی

# دُعائے حضرت اویس قرنیؒ

**اسناد!** کتاب مجمع الدعوات میں جناب امیرالمومنین علیہ السلام سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا! جو شخص اس دُعا کو پڑھے اس کی ہر حاجت بر آئے گی۔ اگر بھوک پیاس کی شدت ہو اور اس دُعا کو پڑھے تو پروردگار عالم اس کو سیر و سیراب کریگا اور اگر پہاڑ پر اس کو پڑھا جائے تو پہاڑ اپنی جگہ سے حرکت کرے گا، پڑھنے والا اپنی مراد کو پہنچے، اگر دیوانہ (مجنوں) پر پڑھ کر دم کریں تو صحت پائے اور اگر بوقت ولادت پڑھیں تو ولادت آسان ہو جائے، اگر چالیس شب جمعہ پڑھی جائے تو گناہ معاف ہو جائیں خواہ وہ گناہ خدا کے ہوں یا بندوں کے اور اگر کسی جابر حاکم کے سامنے جانے سے قبل یہ دُعا پڑھے تو خداوند عالم اس کے شر سے محفوظ رکھے گا اور جو سونے سے قبل پڑھے تو اللہ تعالیٰ ستر ہزار فرشتوں کو اس بات پر متعین فرمائے گا کہ اس کیلئے استغفار کریں اور حسنات کیلئے دُعا کریں اور اگر اسی شب مر جائے تو شہیدوں میں شمار ہوگا، اگرچہ گناہان کبیرہ کا مرتکب ہوا ہو۔ (انشاء اللہ تعالیٰ) وہ دُعا یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے۔

يَا سَلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ الطَّاهِرُ الْمُطَهِّرُ الْقَاهِرُ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ

اے سلامتی و امان دینے والے (سب کی) نگہبانی کرنے والے، جبروت والے، بزرگی والے، خود پاک (اور دوسروں کو) پاک کرنے والے، غلبے والے، صاحب قدرت،

يَا مَنْ يُّنَادٰى مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ بِاَلْسِنَةٍ شَتّٰى وَ لُغَاتٍ مُّخْتَلِفَةٍ وَّ حَوَائِجَ اُخْرٰى

صاحب اقتدار اے وہ ذات جسے تمام گہری گہری گھاٹیوں اور دروں سے طرح طرح کی بولیوں اور قسم قسم کی زبانوں میں مختلف حاجتوں کیلئے پکارا جاتا ہے

يَا مَنْ لَّا يَشْغَلُهٗ شَاْنٌ عَنْ شَاْنٍ اَنْتَ الَّذِىْ لَا تُغَيِّرُكَ الْاَزْمِنَةُ وَلَا تُحِيْطُ بِكَ

اے وہ ذات جسے ایک کام دوسرا کام کرنے سے نہیں روکتا صرف تو ہی وہ ہے جس پر کے تغیرات اثر نہیں کر سکتے اور کوئی مکان اس کا احاطہ نہیں کر سکتا

الْاَمْكِنَةُ وَلَا تَاْخُذُكَ نَوْمٌ وَّلَا سِنَةٌ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَ يَسِّرْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ

اور نہ ہی تجھے کبھی نیند آتی ہے اور نہ کبھی اونگھ تو رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ اور آپ کی آل پر اور آسان کر دے میرے لیے میرا وہ کام جس کے مشکل ہونے کا مجھے خوف ہے

عُسْرَهٗ وَ فَرِّجْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ كَرْبَهٗ وَ سَهِّلْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ

اور کشادگی پیدا کر دے میرے لیے میرے اس کام میں جس کے اندر مجھے تنگی کا خطرہ ہے اور آسان کر دے میرے لیے میرا وہ کام جس میں حزن و ملال پہنچنے کا مجھے ڈر ہے

حُزْنَهٗ سُبْحَانَكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ عَمِلْتُ سُوْٓءً وَ ظَلَمْتُ نَفْسِىْ

پاک ہے تو نہیں ہے کوئی اللہ سوائے تیرے بے شک میرا شمار ظالموں میں ہے میں نے برا کام کیا اور میں نے ظلم کیا خود اپنے ہی نفس پر پس تو میرے گناہوں کو

فَاغْفِرْ لِىْ ذُنُوْبِىْ اِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَ لَا حَوْلَ

معاف فرما دے اس لیے کہ کوئی بخشنے والا نہیں گناہوں کو سوائے تیرے اور ہر طرح کی تعریف کا سزاوار اللہ ہی ہے جو تمام عالمین کا پروردگار ہے اور نہیں ہے کوئی طاقت

وَ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَبِيِّهٖ وَ اٰلِهٖ وَ سَلَّمَ تَسْلِيْمًا

اور نہیں ہے کوئی قوت لیکن صرف اس اللہ کی دی ہوئی جو بلند اور عظمت والا ہے اور اللہ کی رحمت نازل ہو اس کے نبی (محمدؐ) اور آپ کی آل پر اور ان کیلئے سلامتی ہو جو سلامتی کا حق ہے۔

# دعا دافع بلیات و طاعون

سیّد منظور حسین سرمد

سب سے مقدم ہے خدا اور بعد ذات ذوالعلا
اوّل حبیبِ کبریا دوم علی شیر خدا
سوم جناب فاطمہ بنتِ رسولِ دو سرا
چوتھے حسن شاہ ہدیٰ پنجم شہید کربلا

لِی خَمْسَةٌ أُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

ان ناموں کی عظمت پہ تھے داؤد ہو جاں سے فدا
کرتے تھے ان کا تذکرہ دائم جناب زکریا
نمرود نے جب آگ میں ڈالے خلیل کبریا
لب پر تھے ان کے اس گھڑی یہ نام پاک اور یہ دعا

لِی خَمْسَةٌ أُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

کیا ہی یہ نام پاک ہیں صلِّ علیٰ صلِّ علیٰ
ان ناموں میں حق نے اثر ہے اسم اعظم کا رکھا
جس وقت ساق عرش پر ان کو قلم لکھنے لگا
پیہم صریر کلک سے پیدا ہوئی تب یہ صدا

لِی خَمْسَةٌ أُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

جس شہر میں جس قریہ میں طاعون ہو یا ہو وبا
اس جا کے رہنے والوں کو لازم ہے اہل ولا
برپا عقیدے سے کریں شبیر کی بزم عزا
اور بعد مجلس یک زباں ہوکر پڑھیں یہ سب دعا

لِی خَمْسَةٌ أُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

رنج و مشکل میں اگر کوئی بشر ہو مبتلا
ان ناموں کی تاثیر کو پڑھ کر وہ لیوے آزما
پھر آسکتی نہیں نزدیک اس کے کچھ بلا
رکھتا ہے جو ورد زباں شام و سحر صبح و مسا

لِی خَمْسَةٌ أُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

ایسا بھی شاید کوہ طور پہ ہوجاتے موسیٰ سرمہ سا
ان ناموں کی تائید سے لیکن ٹلی سر سے بلا
یعقوب سے بچھڑا پسر ملتا نہ تا روز جزا
درگاہ خالق میں اگر کرتا نہ یوں وہ التجا

لِی خَمْسَةٌ أُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

اسماء حسنیٰ ہیں یہ وہ قرآں میں ہے جن کی ثنا
آدم کی توبہ کو ولا حسنِ قبول ان سے ملا
طوفاں سے بیڑا نوح کا ان ہی کی برکت سے بچا
یونس شکم میں حوت کے پڑھتے رہے یہ برملا

لِی خَمْسَةٌ أُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

اسمائے اعظم ہیں یہی اسمائے پاک پنجتن
سب انبیاء و اوصیاء دائم دم رنج و محن
بہتر وسیلہ جان کر پیش خدائے ذوالمنن
کرتے تھے عرض مدعا پڑھ کر یہ باصوت حسن

لِی خَمْسَةٌ أُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

یہ نام یوسف کے لئے تھے چاہ میں آب بقا
اور دار پر وردِ دل عیسیٰ کی تھی یہ ہی دوا
ان کے تصدق سے ہوئی ایوب کو حاصل شفا
پڑھتے ہیں الیاسؑ و خضرؑ یہ ہی وظیفہ دائما

لِی خَمْسَةٌ أُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

اب ہے ہماری التجا یا رب بحق آل عبا
طاعون کا ہو خاتمہ چل جائے رحمت کی ہوا
تیری حفاظت میں رہیں سرور کے سب اہل عزا
سن لے یہ سرمد کی دعا اس بزم غم کا واسطہ

لِی خَمْسَةٌ أُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَة
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَة

# حمد و نعت و منقبت

نتیجہ فکر ڈاکٹر آغا مسعود رضا خاکی مرحوم

حمد اُس کی جسے رحمٰن کہا جاتا ہے
عادل و مالک میزان کہا جاتا ہے

بعد ازاں لائق توصیف و ثنا ہے وہی نور
جس کو تخلیق کا عنوان کہا جاتا ہے

جس کو تخلیق سے پہلے ہی ملی ہو تعلیم
اُس کے الفاظ کو قرآن کہا جاتا ہے

جس کی خاطر سے یہ افلاک بنے عرش بنا
اُن کو کونین کا سلطان کہا جاتا ہے

جن کے ہاتھوں میں ہے مہر و مہ و انجم کی عناں
اُن کو دنیا کا نگہبان کہا جاتا ہے

اُن کی صورت کے نمونے پہ بنے تھے آدمؑ
اس لیے ہم کو بھی انسان کہا جاتا ہے

جن کو اللہ نے ہر رجس سے پاک رکھا
اُن کی تقلید کو ایمان کہا جاتا ہے

جن کے دروازے پہ جبرئیلؑ سا دربان ملے
اُن کے خدام کو سلمان کہا جاتا ہے

جن کا گھر مرکزِ آیاتِ الٰہی بن جائے
اُن کو قرآن میں عمران کہا جاتا ہے

جن کا کردار نمونہ ہو زمانہ کے لیے
اُن کو اللہ کی برہان کہا جاتا ہے

جن کی ماں سیدہ و طاہرہ صدیقہ ہو
اُن کے دربان کو رضوان کہا جاتا ہے

جس نے قرآن کے ساتھ آلِ نبی کو مانا
اصل میں اُس کو مسلمان کہا جاتا ہے

جو بھی اللہ کی حجت کا مخالف ہو جائے
اُس کو اسلام کا ارمان کہا جاتا ہے

اُلفتِ آلِ محمدؐ میں جو موت آ جائے
زندگی کا اُسے عنوان کہا جاتا ہے

میرے اشعار ہیں پروانہ جنت خاکی
منتظر ہے میرا رضوان کہا جاتا ہے

# حقوق والدین

حق یہ ہے کہ ماں باپ کا حق سب سے سوا ہے
ماں باپ کو دکھ دینا روا تھا نہ روا ہے

کہتے ہیں کہ یہ قول رسولؐ دوسرا ہے
ناراض ہیں ماں باپ تو ناراض خدا ہے

ماں باپ کی صورت میں اک آیت ہے خدا کی
ماں باپ کی تعظیم عبادت ہے خدا کی

بچپن میں جب کوئی سہارا نہیں ہوتا
کچھ کہنے کا کچھ کرنے کا یارا نہیں ہوتا

کروٹ بھی بدلنے کا اجارا نہیں ہوتا
رونے کے سوا کوئی بھی چارا نہیں ہوتا

ایسے میں فریضہ یہ ادا کرتے ہیں ماں باپ
بچوں کیلئے جیتے ہوئے مرتے ہیں ماں باپ

خوش بخت ہے وہ جس کو ملا سایہ رحمت
اِن سایہ رحمت میں ہے ایک مخزن الفت

عظمت بخدا ان کی دعاؤں کا اثر ہے
جنت جو زمیں پہ ہے وہ ماں باپ کا گھر ہے

ماں باپ کی خدمت میں جو مصروف رہے گا
تقدیر کے ہاتھوں سے وہ ایذا نہ سہے گا

خوش بخت ہیں وہ لوگ جنہیں اس کا یقین ہے
ماں باپ کی خدمت کا صلہ خلدِ بریں ہے

ماں باپ ہیں زندہ تو غنیمت اسے جانو
تعظیم کرو ان کی عبادت اسے جانو

جس بات سے وہ شاد ہوں راحت اسے جانو
خدمت کو کہیں وہ تو سعادت اسے جانو

اصحاب کو تاکید پیمبرؐ تھی مسلسل
ماں باپ کی خدمات بجا لاؤ ہر اک پل

ناراض خدا ہوگا اگر ہوں گے یہ بے کل
ماں باپ کی دل جوئی عبادت ہے یہ افضل

دُنیا میں سکون دین میں عزت نہ ملے گی
ماں باپ کو دکھ دو گے تو جنت نہ ملے گی

# دُعا

## ولیِ کامل حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی علیہ الرحمہ کے چند اشعار از قصیدہ دُعائیہ

خداوندا توؑ غفاری بریں مجرمم توؑ ستاری — ازاں ترسم کہ قہاری ازاں شب و روز گریانم

اے خدا! تو غفار ہے میرے گناہوں کی پردہ پوشی کر — ڈرتا بھی ہوں کہ تو قہار ہے سو رات دن روتا ہوں

صرف کردم ہمہ عمرے نہ کردم طاعتے ہرگز — نیامد از من آں کارے کہ گردو سرفروزانم

میں نے تمام عمر گزار دی اور تیری اطاعت نہ کی — مجھ سے کوئی کام ایسا نہیں ہوا کہ اپنے کو سرخرو سمجھوں

بحقِ سرورِ عالمؐ کہ لولاک است درشانش — بحقِ ساقیٔ کوثرؑ کہ حُبِّ اوست ایمانم

حضور سرور عالمؐ کے صدقہ میں جن کی شان میں آیہ — لولاک لما آئی ہے اور مولا علیؑ کے صدقہ میں جن کی محبت ایمان ہے

بحقِ فاطمہؑ خاتونِ جنتؑ دخترِ احمدؐ — کہ ہست او پاکِ تن پاک وجود و پاک دامانم

بہ تصدق خاتون جنت فاطمہؑ دختر رسول اللہؐ — کہ جو پاک تن، پاک وجود اور پاک دامن ہے

بحقِ شبرؑ و شبیرؑ و زین العابدینؑ باقرؑ — بحقِ جعفرؑ و کاظمؑ بہ سلطانؑ خراسانم

امام حسنؑ و امام حسینؑ امام زین العابدینؑ اور امام محمد باقرؑ کے صدقہ — اور امام جعفرؑ صادق و امام موسیٰ کاظمؑ اور امام علی رضاؑ کے صدقہ میں

برائے آں امام دیں تقیؑ وہم نقیؑ رہبر — برائے عسکریؑ ہادی کہ در دم است درمانم

دین کے امام یعنی امام محمد تقیؑ اور امام علی نقیؑ جو رہبر کامل ہیں ان کے صدقہ اور امام حسنؑ — عسکریؑ جو ہادی امت ہیں جن کے دم میں میرے دکھوں کا علاج پوشیدہ ہے ان کے طفیل

بحقِ حُجت قائمؑ کہ موجود است در عالم — محمد مہدیؑ دانا کہ شاہ است و شاہانم

قائم آل محمدؐ کے صدقہ میں جو دنیا میں حجت خدا ہیں اور موجود ہیں — جو دانا ہے بادشاہ ہے اور میرا شہنشاہ ہے ان کا نام محمد مہدیؑ ہے

کہ کاکیؔ را بہ بخشا یا الٰہی معصیت کلی — بہ فضلِ خویشتن گرداں تو داخل خیل ایشانم

بارالہا! کاکیؔ کے تمام گناہ بخش دے اور اپنے فضل سے — ان نفوس مقدسہ کے گروہ میں اُسے شامل کر دے۔ (سبحان اللہ)

**نوٹ:** کاکی کی جگہ اپنا نام لیکر پڑھے پھر دُعا کرے۔ انشاء اللہ بحق چہاردہ معصومینؑ دُعا قبول ہوگی۔

---

**دعا برائے شفاء:** حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا کہ اس دعا کو روزانہ تین مرتبہ پڑھا کرے تو انشاءاللہ کبھی بیمار نہ ہوگا اور بیمار کو شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ اَللّٰہُ قَدِیْمٌ اَزَلِیٌّ یُزِیْلُ الْعِلَلَ وَھُوَ قَائِمٌ اَزَلِیٌّ بِالْاَزَلِیَّۃِ لَمْ یَزَلْ وَلَایَزَالُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اللہ قدیم ہمیشہ سے ہے وہ زائل کرتا ہے بیماریوں کو اور وہ ہمیشہ سے قائم ہے ہمیشگی سے نہ وہ زائل ہوا اور نہ وہ زائل ہوگا اپنی رحمت کے ساتھ اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے

## حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی دُعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسول خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اِلٰهُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ
فَاَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّيْطٰنِ وَالْقُوَّةَ
عَلٰى هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْءِ وَالْاَشْغَالَ
بِمَا يُقَرِّبُنِيْ اِلَيْكَ يَا كَرِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ
وَالْاِكْرَامِ يَا عِمَادَ مَنْ لَا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخْرَ مَنْ لَا ذُخْرَ
لَهٗ يَا حِرْزَ مَنْ لَا حِرْزَ لَهٗ يَا كَنْزَ مَنْ لَا كَنْزَ لَهٗ يَا
حَسَنَ الْبَلَاءِ يَا عَظِيْمَ الرَّجَاءِ يَا عِزَّ الضُّعَفَاءِ يَا
مُنْقِذَ الْغَرْقٰى يَا مُنْجِيَ الْهَلْكٰى يَا مُنْعِمُ يَا مُجْمِلُ
يَا مُفْضِلُ يَا مُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِيْ سَجَدَ لَكَ
سَوَادُ اللَّيْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ
الشَّمْسِ وَدَوِيُّ الْمَاءِ وَحَفِيْفُ الشَّجَرِ يَا اَللّٰهُ لَا
شَرِيْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا خَيْرًا مِمَّا يَظُنُّوْنَ
وَاغْفِرْ لَنَا مَا لَا يَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا
يَقُوْلُوْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ
وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰمَنَّا بِهٖ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ
رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّا اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ رَبَّنَا لَا
تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا
مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ۝

**برائے حفاظت** ہر روز 45 مرتبہ **یا عفوّ** پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں

## حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ "اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ" پڑھنے کے بعد دعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ قَدْ هَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَهٗ فَاِنْ
خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اس سے ضرور واقف ہے
كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ
دیکھا اگر وہ دینی، دنیاوی، اخروی حیثیت سے میرے لئے
دُنْيَايَ وَ اٰخِرَتِيْ فَيَسِّرْهُ لِيْ وَاِنْ كُنْتَ
بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر
تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ دُنْيَايَ وَ اٰخِرَتِيْ
سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا ہے
فَاصْرِفْهُ عَنِّيْ كَرِهَتْ ذٰلِكَ اَوْ اَحَبَّتْ
تو دور فرما دے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے
فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ
اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

## قضائے حاجات

نہایت مجرب عمل ہے شب کے آخری حصہ میں باوضو ہو کر قبلہ رُو خلوت کی جگہ بیٹھ کر ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

ہر 100 مرتبہ پڑھنے کے بعد کہے (اَللّٰهُمَّ اَقْضِ حَاجَتِيْ) یہاں حاجت کا ذکر کرلے۔ کے بعد کہے (اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ) 3 راتیں متواتر عمل کرے

# دعا اللہ تعالیٰ کے قرب کا ذریعہ

سید مبارک حسین کاظمی
(شاہ صاحب)
R31 فلیٹ نمبر 11 ایکس کارلٹن
عباس ٹاؤن اصفہانی روڈ کراچی

مصائب و مشکلات، بیماریوں کے بھنور میں پھنسے ہوئے ہر انسان کو کسی سہارے کی ضرورت ہوتی ہے ورنہ وہ زندگی سے مایوس ہو جاتا ہے۔ انسان کا آخری سہارا خدا ہے۔ جب مصائب و مشکلات سے نکلنے کی کوئی صورت نظر نہ آئے تو ایسے میں دعا ہی دل کی تسکین، امید اور سکون و اطمینان کا باعث بنتی ہے اضطراب و بے چینی کے عالم میں جب انسان اپنی بے چارگی کو پوری شدت سے محسوس کرتا ہے تو بے ساختہ دست دعا بلند کرتا ہے۔ اگر دعا قبول ہونے میں تاخیر ہو جائے تو دعا ترک نہ کرے بلکہ ایمان اور اعتقاد ہونا چاہیے کہ تاخیر میں بھی مصلحت خداوندی ہے۔ پروردگار تمام مومنین و مومنات کی حاجتیں، مرادیں اور دعائیں قبول فرمائے (آمین)۔ نیز امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد صاحب مرحوم و اہلیہ مرحومہ کے لیے سورہ فاتحہ تلاوت فرمائیں اور دعا کریں انکے پسماندگان کو پروردگار معصومین علیہم السلام کے صدقے میں صحت تندرستی عطا فرمائے اور کاروبار میں برکت اور اضافہ فرمائے۔ آمین۔

✿ دعا کے معنی بلانے، پکارنے کے ہیں اور ندا دینے کے ہیں پروردگار کا ارشاد گرامی ہے (تم مجھے پکارو میں تمہاری دعا قبول کرونگا) دعا در اصل اللہ تعالیٰ اور بندے کے درمیان رابطے کی ایک صورت ہے۔

✿ خالق کائنات کی بارگاہ میں جو ہاتھ دعا کے لیے اٹھتے ہیں یہ انسان کی عاجزی، انکساری، اور نیازمندی کا اعلان کرتے ہیں۔ دعا ایک عبادت ہے اور عبادت کا مغز ہے۔ ✿ قرآن مجید کا آغاز بھی اللہ تعالیٰ کی حمد کے بعد دعا سے کیا گیا ہے۔ وہ نماز قبول نہیں ہوتی جسکے بعد دعا نہ مانگی جائے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا دعا قضا و قدر کو دور کرتی ہے چاہے وہ مصیبت کتنی ہی سخت ہو دعا ہر رحمت کی اور ہر حاجت کی کنجی ہے۔ دعا ایک عبادت ہے جسے خدا پسند کرتا ہے۔ ✿ جب کوئی بندہ اپنے دونوں ہاتھ اسکے سامنے پھیلاتا ہے تو خدا اسکو خالی ہاتھ نہیں لوٹاتا۔ دعا مومن کا ہتھیار دین کا ستون اور آسمان اور زمین کی روشنی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کون ہے جو بے قرار کی دعا سنتا ہے جب وہ اسکو پکارے اور کون ہے جو اسکی تکلیف کو رفع کرتا ہے۔ ✿ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا مانگنا ایک عظیم الشان عمل ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ دعا مانگنے والے کو بہت پسند کرتا ہے اور دعا نہ مانگنا بے نیازی اور تکبر کی علامت ہے جو اللہ کو پسند نہیں ہے۔

✿ امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ تم پر لازم ہے دعا کرتے رہو کیونکہ یہی وہ چیز ہے جو ہر مرض کا علاج ہے۔ آئمہ معصومین علیہم السلام نے دعا کرنے کی اہمیت پر زور دیا ہے اسکا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ دعا انسان کی قلبی کیفیت میں رقت پیدا کر کے اسکو معبود سے قریب تر اور گناہ سے دور کر دیتی ہے۔ ✿ صادق آل محمدؑ نے فرمایا اے مسلمانوں دعا کو اپنے پر لازم اور واجب سمجھو کیونکہ اس جیسی کوئی چیز نہ پاؤ گے جس کے ذریعہ تم خدا کی بارگاہ میں تقرب حاصل کر سکو۔ ✿ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے جو شخص یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اسکی دعا سختیوں اور مصیبتوں کے وقت قبول فرمائے تو اسکو چاہیے کہ فراخی اور خوشحالی میں کثرت سے دعا مانگا کرے۔

✿ اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنا اسکی رحمت کے دروازے کھول جانے کا سبب بنتا ہے۔ دعا تقدیر کو پھیرتی ہے اور عمر کو زیادہ کرتی ہے آپ جتنی مرتبہ اور جتنا زیادہ دعا مانگیں گے اللہ تعالیٰ اتنا ہی خوش ہوگا اور آپ نہ مانگیں گے تو وہ ناراض ہو جائیگا۔ ✿ جب بھی برا وقت آئے اللہ کی عبادت کریں اور محمدؐ و آل محمدؐ کے وسیلے سے اس سے دعا کریں ان شاء اللہ ضرور قبول ہوگی اور پریشانی دور ہوگی۔ ✿ بعض لوگوں کی دعائیں قبول نہیں ہوتیں کیونکہ اللہ تعالیٰ ان کو آزمائش اور امتحان میں رکھتا ہے تاکہ وہ ثابت قدمی، صبر و استقامت کو سمجھیں۔ ✿ اللہ تعالیٰ کے ہر کام میں حکمت ہے وہ اپنے نیک بندوں کا امتحان لیتا ہے اور انہیں صبر و تحمل جیسی عظیم نعمتوں سے نوازنا چاہتا ہے۔

✿ امیر کائنات امیر المومنین حضرت علیؑ کا فرمان ہے اگر خدا تمہاری دعائیں پوری کر رہا ہے تو تمہارا یقین بڑھا رہا ہے۔ لہٰذا دعا کے مستجاب ہونے میں تاخیر مزید قربت خدا کا باعث بنتی ہے۔

✿ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہے دشمنوں سے نجات اور ترقی رزق اور پریشانیوں و تکلیفوں سے امان میں رہنے کے لیے شب و روز خدا تعالیٰ سے دعا کرو اس لیے کہ مومن کا ہتھیار دعا ہے اور اسکے واسطے سپر ہے جب کوئی شخص نماز سے فارغ ہو کر خدا سے حاجت طلب نہیں کرتا تو اللہ تعالیٰ ملائکہ سے فرماتا ہے چونکہ میرے اس بندے نے بعد نماز مجھ سے حاجت طلب نہیں کی اس لیے یہ مجھ سے بے پرواہ ہے اسکی نماز اسکے منہ پر مار دو۔

✿ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا دعا کے سوا کوئی چیز قضا (تقدیر کے

فیصلے) کو رد نہیں کر سکتی اور نیکی (عمل خیر) کے سوا کوئی چیز عمر کو بڑھا نہیں سکتی

❁ اللہ تعالیٰ زمین والوں کے کل اعمال میں دعا کو سب سے زیادہ پسند کرتا ہے۔ ❁ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو بھی مسلمان (کسی چیز کے) مانگنے کے لیے اللہ تعالیٰ کی جانب اپنا منہ اٹھاتا ہے اور دعا مانگتا ہے اللہ اسکو وہ چیز ضرور دیتا ہے یا وہی چیز اسکو فی الفور دے دیتا ہے یا اسکے واسطے (دنیا یا آخرت) میں اسکو ذخیرہ کر دیتا ہے۔

❁ سب سے پہلے اول / اَفْضَلُ ذِکْر لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَفْضَلُ الدُّعَا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ❁ جب کوئی بندہ اللہ تعالیٰ سے دعا مانگتا ہے تو اللہ تعالیٰ کے یہاں اسکی قدر بڑھ جاتی ہے اس لیے کہ دعا کرنا اللہ تعالیٰ کو بہت محبوب ہے۔

❁ ارشاد امیر المومنین حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ ہے بسا اوقات بندوں کی دعاؤں کو قبول ہونے میں اس وجہ سے بھی دیر ہوتی ہے تاکہ دعا کرنے والوں کو اور زیادہ بڑا اجر ملے اور خدا امید سے زیادہ بخش دے۔

❁ دعا کی قبولیت کے لیے ایک مجرب عمل تحریر ہے۔ مشائخ و علماء نے حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھنے کے فوائد میں لکھا ہے کہ اس آیت کو 1000 مرتبہ روزانہ جذبہ ایمان اور اعتقاد کے ساتھ پڑھا جائے اور دعا مانگی جائے تو اللہ تعالیٰ رد نہیں فرماتا۔ ہجوم و افکار اور مصائب کے وقت اسکا پڑھنا مجرب ہے۔ درج ذیل مقاصد میں جس کے لیے پڑھیں کامیابی ہوگی ☆ حفاظت از شر دشمن ☆ برائے رزق ☆ برائے دوری مصائب و پریشانی ☆ برائے تکمیل خاص کام۔ والسلام سید مبارک حسین کاظمی (شاہ صاحب)

# رزق کی فراوانی کے لیے مجرب دعا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِيْ رِزْقًا وَّاسِعًا حَلَالًا

طَيِّبًا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

بعد نماز ظہر روزانہ 27 مرتبہ اس دعا مبارکہ کو مع اول و آخر 7 مرتبہ درود پڑھیں۔ جو لوگ نہ پڑھ سکیں تو وہ اس نقش کو ظہر کی اذان کے وقت ایک مرتبہ ضرور دیکھیں یا نقش کو اپنے پرس میں رکھیں۔ ان شاء اللہ رزق کے حوالے سے پریشانی نہیں ہوگی۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے غیب سے مدد ہوتی رہے گی ان شاء اللہ۔ خیر اندیش محمد راشد فرہاد ملتری کوارٹرز معصوم شاہ منارہ سکھر 0333-7280799

# گردہ، مثانہ میں پتھری ہو درد ہو

**تحریر: حاجی عابد حسین جاڑا 0308-5691283**

السلام علیکم! دعا ہے خداوند کریم بحق محمدؐ و آل محمدؐ قارئین امامیہ جنتری اور آغا افتخار حسین صاحب کو صحت و سلامتی سے رکھے۔ اس مرتبہ کچھ اپنی خرابی صحت کی وجہ سے کوئی لمبا مضمون تیار نہ کر سکا۔ اس مرض سے صحتیابی کے لیے ایک مجرب مثلث بادی نقش میرے استعمال میں ہے چاہتا ہوں کہ یہ نقش بھی قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں پیش کروں۔ جس کو آرام آجائے وہ میری صحت کے لیے دعا کرے۔ خداوند کریم سب کو درد تکلیف سے محفوظ رکھے۔ اس مرض میں مریض کو ناقابل برداشت درد ہوتا ہے۔ جب درد ہو اسی وقت باوضو ہو کر زعفران سے 8 نقش لکھے۔ ایک نقش کپڑے میں باندھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں یا دائیں بازو پر باندھ دیں باقی 7 نقوش میں سے ایک نقش پانی بھرے گلاس میں ڈال دیں اور یہ پانی مریض یا مریضہ کو دن میں 5 مرتبہ پلائیں۔ دوسرے دن صبح اور نقش پانی میں ڈال دیں اور اس کا پانی دن میں 5 مرتبہ پلائیں۔ باقی نقوش بھی باری باری مندرجہ بالا طریقہ کے مطابق 7 دن تک پلائیں۔ مریض یا مریضہ پہننے والا نقش کچھ عرصہ پہنے رکھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مریض جلد شفا پائے گا اگر پتھری ہے تو ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائیگی۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔ اگر کسی کو نقش لکھنے میں مشکل ہو تو وہ رابطہ کر کے میرے ہاتھ سے لکھے ہوئے نقش منگوا سکتا ہے۔ والسلام دعا کا طالب حاجی عابد حسین جاڑا تحصیل پہاڑ پور ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان (خیبر پختونخواہ) 0308-5691283

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

اللھم بحق این نقش (مریض کا نام) کو گردہ و مثانہ کے درد تکلیف سے نجات دے اور شفائے کاملہ نصیب فرما۔ بحق محمدؐ و آل محمدؐ

# دعائے چہل کلیہ (چالیس کنجیاں)

مرسلہ سیدہ صوفیہ نقوی
(لاہور)
(انٹیریئر ڈیزائنر) (Interior Designer)
0332-4634315

چہل کلید کی دعا کے بیان میں (دعائے چالیس کنجیاں) جناب فضہؑ سے روایت ہے۔ وہ فرماتی ہیں کہ جمعہ کا دن تھا میں نے دیکھا کہ جناب زہراؑ نے پانی کا ایک برتن ہاتھ میں لیا ہوا ہے اور انہوں نے کچھ پڑھا اور اس پانی پر دم کیا۔ میں نے عرض کیا کہ اے آقا زادی آپ پر میری جان فدا ہو یہ تو فرمائیں کہ اس دعا کے پڑھنے اور دم کرنے کا کیا سبب ہے۔ تو آپؑ نے دعا ختم ہونے کے بعد فرمایا۔ کہ یہ دعا چہل کلید ہے جو شخص جمعہ کے دن غسل کرے اور پاکیزہ پانی پر اس دعا کو پڑھ کر دم کرے۔ وہ پانی جس آدمی کو بھی پلایا جائے گا اس کا پچاس سال سے بند بخت بھی کھل جائے گا۔ اگر میاں بیوی کے درمیان محبت نہ ہو تو اس پانی کو انہیں پلانے سے ان کی باہمی محبت کا کمال حضرت یوسف اور زلیخا کی محبت کو پہنچے گا۔ یا کسی مٹھائی وغیرہ پر دم کر کے کھلایا جائے تو یہی اثر ہو گا۔ اس پڑھے ہوئے پانی میں عرق گلاب اور مصری حل کر کے شربت بنا کر ایسے آدمی کو پلائے اور اس دعا کے پڑھے ہوئے پانی سے غسل کرائے جو بستہ ہو۔ اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے وہ شربت پی کر اور غسل کر کے فوراً کھل جائے گا۔ اگر کسی حاکم یا بادشاہ کے دربار میں جانا ہو تو عرق یا عطر گلاب پر اس دعا کو پڑھ کر دم کرے اور وہ عطر اپنے چہرے پر مل کر دربار میں جائے تو حاکم یا بادشاہ اسکی عزت میں اضافہ کرے گا۔ اگر پانی پر یہ دعا پڑھ کر جو شخص غسل کر لیگا تو اللہ تعالیٰ اسے تمام بلاؤں اور مخلوق کے شر سے محفوظ رکھے گا۔ بلکہ اپنی امان میں لے لیگا۔ چند سال قبل دعا شائع ہو چکی ہے اسکی افادیت کے پیش نظر دوبارہ شائع کیا جا رہا ہے۔

إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِينًا ○ 2 سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ
فَادْخُلُوهَا خَالِدِينَ ○ 3 لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ
أَنفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُم
بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ ○ 4 رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هَٰذَا
بَاطِلًا سُبْحَانَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○ 5 وَتِلْكَ حُجَّتُنَا
آتَيْنَاهَا إِبْرَاهِيمَ عَلَىٰ قَوْمِهِ ○ 6 نَرْفَعُ دَرَجَاتٍ مَّن
نَّشَاءُ إِنَّ رَبَّكَ حَكِيمٌ عَلِيمٌ ○ 7 وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ
وَزَهَقَ الْبَاطِلُ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا ○ 8 وَنُنَزِّلُ
مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ وَلَا يَزِيدُ
الظَّالِمِينَ إِلَّا خَسَارًا ○ 9 قُلْنَا يَا نَارُ كُونِي بَرْدًا وَسَلَامًا
عَلَىٰ إِبْرَاهِيمَ ○ 10 وَأَرَادُوا بِهِ كَيْدًا فَجَعَلْنَاهُمُ
الْأَخْسَرِينَ ○ 11 فَنَادَىٰ فِي الظُّلُمَاتِ أَن لَّا إِلَٰهَ إِلَّا أَنتَ
سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنتُ مِنَ الظَّالِمِينَ ○ 12 وَلَا تُمْسِكُوا
بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ ○ 13 وَأُلْقِيَ السَّحَرَةُ سَاجِدِينَ 14 وَمِنَ
النَّاسِ مَن يَتَّخِذُ مِن دُونِ اللَّهِ أَندَادًا يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ
اللَّهِ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَشَدُّ حُبًّا لِّلَّهِ ○ 15 بَيْنَهُمَا بَيْنَ آدَمَ
وَحَوَّاءَ وَبَيْنَ يُوسُفَ وَزُلَيْخَا وَفَاطِمَةَ الزَّهْرَاءِ وَعَلِيٍّ
الْمُرْتَضَىٰ ○ 16 وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ الْمُصْطَفَىٰ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ
وَآلِهِ وَبِحَقِّ جِبْرَائِيلَ وَمِيكَائِيلَ وَإِسْرَافِيلَ وَعِزْرَائِيلَ
17 يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا دَيَّانُ يَا بُرْهَانُ يَا سُبْحَانُ يَا رِضْوَانُ
يَا رَحْمٰنُ يَا غُفْرَانُ يَا سُلْطَانُ ○ 18 بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ
19 إِذَا جَاءَ نَصْرُ اللَّهِ وَفَتْحٌ قَرِيبٌ ○ وَرَأَيْتَ النَّاسَ
يَدْخُلُونَ فِي دِينِ اللَّهِ أَفْوَاجًا ○ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ
وَاسْتَغْفِرْهُ إِنَّهُ كَانَ تَوَّابًا ○ 20 نَصْرٌ مِّنَ اللَّهِ وَفَتْحٌ
قَرِيبٌ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِينَ ○ 21 يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا
كُونُوا أَنصَارَ اللَّهِ 22 قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ ○ 23 اللَّهُ الصَّمَدُ
○ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ وَلَمْ يَكُن لَّهُ كُفُوًا أَحَدٌ ○
24 لَيْسَ كَمِثْلِهِ شَيْءٌ وَهُوَ السَّمِيعُ الْبَصِيرُ 25 قُلْ
أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ○ مِن شَرِّ مَا خَلَقَ ○ وَمِن شَرِّ غَاسِقٍ
إِذَا وَقَبَ ○ 26 قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ ○ 27 قُلْ كَفَىٰ
بِاللَّهِ شَهِيدًا بَيْنِي وَبَيْنَكُمْ ○ وَمَنْ عِندَهُ عِلْمُ الْكِتَابِ
28 قُلْ أَرَأَيْتُمْ إِنْ أَهْلَكَنِيَ اللَّهُ وَمَن مَّعِيَ أَوْ رَحِمَنَا ○
29 فَمَن يُجِيرُ الْكَافِرِينَ مِنْ عَذَابٍ أَلِيمٍ ○
30 قُلْ أَرَأَيْتُمْ إِنْ أَصْبَحَ مَاؤُكُمْ غَوْرًا ○

# اہمیّتِ نماز (قرآن مجید کی روشنی میں)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**اوّل:** وَاْمُرْ اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَ اصْطَبِرْ عَلَيْهَا ؕ

اور اپنے گھر والوں کو نماز کا حکم دو اور تم خود بھی اسکے پابند رہو (طٰہٰ ۱۳۲)

**دوم:** فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ ۚ اِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتْ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ كِتٰبًا مَّوْقُوْتًا ﴿۱۰۳﴾

پس نماز قائم کرو بیشک نماز تو ایمانداروں پر وقت معین کر کے فرض کی گئی ہے (النساء ۔ ۱۰۳)

**سوم:** اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَ لَا تَكُوْنُوْا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۳۱﴾ ۙ

پابندی سے نماز ادا کرو اور مشرکین میں سے نہ ہو جانا (الروم ۳۱)

**چہارم:** اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَ الْمُنْكَرِ ؕ

بیشک نماز بے حیائی اور برے کاموں سے روکتی ہے (العنکبوت ۴۵)

**پنجم:** وَاسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ؕ وَاِنَّهَا لَكَبِيْرَةٌ اِلَّا عَلَى الْخٰشِعِيْنَ ﴿۴۵﴾ ۙ

اور صبر اور نماز سے مدد لو بیشک نماز ایک مشکل ترین کام ہے مگر خوف رکھنے والوں کے لیے مشکل نہیں (البقرہ ۴۵)

**ششم:** وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَوٰتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ﴿۹﴾ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْوٰرِثُوْنَ ﴿۱۰﴾ ۙ

اور جو لوگ اپنی نمازوں کی حفاظت کرتے ہیں ۔ یہی لوگ تو وارث (جنت) ہیں (المومنون ۱۰۔۹)

**ہفتم:** قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ﴿۱﴾ ۙ الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ صَلَاتِهِمْ خٰشِعُوْنَ ﴿۲﴾ ۙ

بیشک وہ ایمان لانے والے فلاح پا گئے جو اپنی نمازوں میں (اللہ کے سامنے) گڑگڑاتے ہیں (المومنون ۲۔۱)

**ہشتم:** يَتَسَآءَلُوْنَ ﴿۴۰﴾ ۙ عَنِ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۴۱﴾ ۙ مَا سَلَكَكُمْ فِيْ سَقَرَ ﴿۴۲﴾ قَالُوْا لَمْ نَكُ مِنَ الْمُصَلِّيْنَ ﴿۴۳﴾ (المدثر ۴۳۔۴۰)

گناہ گاروں سے پوچھ رہے ہوں گے کہ آخر تمہیں دوزخ میں کون سی چیز گھسیٹ لائی تو وہ لوگ کہیں گے کہ ہم نمازیوں میں سے نہ تھے

# دعا قبول نہ ہونے کی وجوہات

حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تمہاری دعائیں قبول نہ ہونے کی وجوہات یہ ہیں۔

۱ تم اللہ کا اقرار تو کرتے ہو مگر اسکی عبادت نہیں کرتے ۲ قرآن مجید پڑھتے تو ہو مگر اسکے احکام پر عمل نہیں کرتے ۳ دعویٰ تو کرتے ہو کہ تم حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور انکی پاک آل علیہم السلام کو دوست رکھتے ہو حالانکہ تم ان کی اتباع نہیں کرتے ۴ تم دعویٰ تو شیطان سے عداوت اور دشمنی کا کرتے ہو مگر پیروی اسکی کرتے ہو ۵ تم بہشت سے محبت کا دعویٰ تو کرتے ہو لیکن اس میں جانے والے عمل نہیں بجا لاتے ۶ تم جہنم سے ڈرنے کا دعویٰ تو کرتے ہو مگر اپنے ناپسندیدہ اعمال کے باعث اپنے جسموں کو اس میں گراتے ہو ۷ تم لوگوں کے عیب تو ڈھونڈنے میں مشغول رہتے ہو مگر اپنے عیبوں پر نظر نہیں کرتے ۸ تم دعویٰ تو دنیا سے بیزاری کا کرتے ہو لیکن خود مال جمع کرتے ہو اور اسے دوست رکھتے ہو ۹ تم موت کا اقرار تو کرتے ہو لیکن اپنے آپ کو اس کے لیے تیار نہیں کرتے ۔ ۱۰ اپنے مردوں کو دفن تو کرتے ہو لیکن اس سے عبرت حاصل نہیں کرتے ۔

وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا ● وَكَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا ● وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا ● وَكَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا ● وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ● وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

# آیات کفایات

کوئی بھی مقصد ہو مشکل ہو مقصد کی نیت سے بعد نماز فجر 60 مرتبہ آیات پڑھ کر گریہ وزاری کیساتھ دعا کریں ۔ ان شاء اللہ اثر دلی ہے

31 فَمَنْ يَّاْتِيْكُمْ بِمَآءٍ مَّعِيْنٍ ○ 32 قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ○ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ○ 33 قُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِئِيْنَ ○ 34 قُلْ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ ثُمَّ انْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ ○ 35 قُلْ مَنْ يَّكْلَؤُكُمْ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ مِنَ الرَّحْمٰنِ ○ 36 قُلْ هَلْ نُنَبِّئُكُمْ بِالْاَخْسَرِيْنَ اَعْمَالًا ○ 37 قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰٓى اِلَيَّ ○ 38 اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ○ 39 سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ○ 40 وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○

(بشکریہ ذخیرہ عملیات مطبوعہ امامیہ کتب خانہ لاہور) مرسلہ: سیدہ صوفیہ نقوی انٹیریئر ڈیزائنر (Interior Designer)

# اسم اعظم تاحیات تحفہ امامیہ

آغا حسنین احمد
0300-6802983
0331-7560412

گزشتہ کئی سال سے اسم اعظم کے موضوع پر لکھتا رہا ہوں۔ اکثر قارئین نے تجویز دی کہ اسم اعظم ظاہری، باطنی، اسراری، قلندری، باموکل کے چالیس چالیس دن کے چلے کا نا مشقت ہے تن آسانی کا دور ہے۔ ہر شخص چاہتا ہے کہ اسکی آرزو پوری ہو۔ سینکڑوں خطوط ملے اور فون آئے کہ ایسا اسم اعظم بتاؤں جو آسان ہو، طویل نہ ہو تاحیات کام دے۔ جتنے کرم فرما اس سے استفادہ کریں وہ بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت کی اور آغا افتخار حسین صاحب چیف ایڈیٹر امامیہ جنتری کی صحت وسلامتی کی دعا کریں۔ ناچیز کے لیے بھی دعا کریں کہ آج تک میں جن لاکھوں کرم فرماؤں کی روحانی خدمت کر چکا ہوں مولا کریم اپنی بارگاہ میں میری اس خدمت کو قبول فرمائیں۔ مولا نے بہت عزت اور شہرت دی۔ اکثر لوگ عملیات کرتے ہیں مگر شاذ و نادر فائدہ ہوتا ہے اس وجہ سے زیادہ تر لوگ ہیں جو سرے سے عملیات کے قائل نہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ کے نام میں بہت تاثیر ہے لیکن ان کے قواعد جاننے والے لوگ دنیا میں بہت کم ہیں۔ اسم اعظم سے دنیا اور آخرت میں کامیابی اور کامرانی ہے۔ اسم اعظم ایک دعا ہے عبادت بھی ہے خلوص قلب سے اللہ کو پکاریں تو قبولیت میں شک نہیں۔

سائل کا نام لکھیں اور والدہ کا نام لکھیں۔ آغا علی فرزاد والدہ کا نام شہناز آغا لقب ہے سید، نقوی، راجپوت، آرائیں، خان ذات ہیں یہ نہ لکھیں۔ نام اور والدہ کے نام کو بسط حرفی لکھیں۔ بن یا بنت نہ لگائیں۔

علی فرزاد شہناز: ع ل ی ف ر ز ا د ش ہ ن ا ز انکو ملفوظی کریں

ع ی ن ل ا م ی ا ف ا ر ا ر ا ل ف د ا ل ش ی ن ہ ی ن و ن ا ل ف ز ا
ان میں سے ایک حرف قائم رکھیں بار بار آنے والے (مکررات) حرف کو کاٹ دیں۔ مکرات کاٹنے کے بعد جو حروف حاصل ہوں ان کا ایک لائن میں لکھیں۔

**یعنی مستحصلہ** نمبر 1 ع ی ن ل ا م ف ر ز د ش ہ و ز۔ ان حروف کو پھر ملفوظی کریں۔ ی ی ن ا ن و ن ل ا م ا ل ف م ی م ف ا ر ا ز ا د ا ل ش ی ن ہ ا و ا و ز ا۔ مکرات کاٹیں۔

**مستحصلہ**: ع ی ن ا و ل م ف ر ز د ش ہ۔ پھر ملفوظی کریں اور مکرات کاٹیں۔ ع ی ن ی ا ن و ن ا ل ف و ا ل ا م م ی م ف ا ر ا ز د ا ل ش ی ن ہ ا

**مستحصلہ** نمبر 2 ع ی ن ا و ل ف ر ز د ش ہ۔

ان مستحصلہ 13 حروف کو تا قیامت ملفوظی کرتے رہیں اور مکرات کو کاٹتے جائیں تو یہی 13 حروف حاصل ہوں گے۔

اس کو علم جعفر کا کمال کہیں یا معجزہ اچاہے سینکڑوں حروف ہوں مستحصلہ نمبر 2 فائنل ہوگا۔ ابجد قمری سے ان حروف کے اعداد جمع کریں۔

ع ی ن ا و ل ف م ر ز د ش ہ

5+300+4+7+200+40+80+30+6+1+50+10+70

مجموعہ=803

**یَاعَزِیْزُ یَاسَتَّارُ یَامَاجِدُ 94+661+48=803**

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| عزیز | ستار | ماجد | عزیز |
| ستار | عزیز | ستار | ماجد |
| ماجد | ستار | عزیز | ستار |
| عزیز | ماجد | ستار | عزیز |

نام علی فرزاد والدہ کا نام شہناز

علی فرزاد ان اسماء الحسنیٰ کو مختصر کرکے 83 مرتبہ روزانہ سونے سے قبل ورد کرے تو یہ اسکے لیے تاحیات وردِ اسم اعظم ہے۔ تن آسانی کا دور ہے ورد نہ کر سکے تو سفید تانبے پر لوح مربع بنوا کر پرس میں رکھے۔

یہ علی فرزاد بن شہناز کے نام کی مثالی لوح ہے۔ ورد شدہ صدقہ ادا شدہ پلاسٹک کوٹڈ۔

میں نے 1971ء سے 2019ء تک اللہ تعالیٰ کے 850 سے زائد اسمائے حسنیٰ کی لسٹ بنائی ہے ہر اسم اعظم کے سامنے اسکے معنی اور اعداد درج ہیں۔ کرم فرما اس اسم اعظم تاحیات بنانے کے لیے یہ لسٹ فوٹو کاپی اور رجسٹری کا خرچہ -/300 روپے موبی کیش اکاؤنٹ نمبر 0300-6802983 میں بھیج کر مجھ سے طلب کرلیں اسم اعظم تاحیات خود نہ بنا سکے تو -/200 روپے دفتری سٹیشنری خرچہ موبی کیش بھجوا کر مجھ سے بنوالیں۔ فون پر نام اور والدہ کا نام ضرور لکھوائیں۔

اسم اعظم کی تعریف یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ناموں سے بزرگ تر نام جسکے پڑھنے سے ہر مشکل آسان ہوجائے اور جائز مقصد پورا ہوجائے۔ القرآن المبین پارہ نمبر 30 یعتذرون کے صفحہ نمبر 268 سورہ یونس نمبر 10 کی

# عمل تسخیر رزق

**سیدہ زہرا بتول کاظمی**
0341-4574062
0321-7843062
(صرف خواتین رابطہ کریں)

اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء بیان کرتی ہوں جو زمین و زیر زمین کی تمام مخلوقات کا رازق و مالک ہے۔ وہ جسے چاہے غنی بنا دے اور جسے چاہے مفلس بنا دے۔ ہمیں ہر حال میں اس ذات کبریا کا شکر گزار رہنا چاہیے جو ذات اقدس رحیم و کریم ہمیں بن مانگے عطا کرتا ہے اور وہی ذات کبریا ہے جو غائب سے ہمارے مصائب اور مشکلات کا حل کرتا ہے۔ بعد ثناء دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت فرمائے جن کی کاوش کی بدولت لاکھوں مومنین امامیہ جنتری کے اعمال سے فیض یاب ہو رہے ہیں اور دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مدیر اعلیٰ امامیہ جنتری قبلہ آغا افتخار حسین صاحب کو ہر دکھ اور پریشانی سے محفوظ رکھے اور ان کو صحت کاملہ عطا فرمائے اور چہاردہ معصومینؑ کا سایہ ان پر قائم و دائم رہے۔

قارئین امامیہ جنتری کے لئے حصول رزق کا مجرب عمل لے کر حاضر ہوئی ہوں فی زمانہ میں بڑھتی ہوئی مہنگائی کے سبب ہر انسان پریشان ہے۔ پہلی بات تو یہ ہے کہ

۷۸۶

شمکائیل — شفقیائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ | اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ | مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ | ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ |
| ۱۸۴۳ | ۱۳۷۳ | ۱۰۴۵ | ۴۶۶ |
| ۱۳۷۲ | ۱۸۴۰ | ۴۶۹ | ۱۰۴۶ |
| ۴۶۸ | ۱۰۴۷ | ۱۳۷۱ | ۱۵۴۱ |

فقطشائیل — لوبیائیل

یارحیم رحم کر دولت اور رزق کو فاطمہ بتول بنت ام کلثوم کا مسخر و مہربان کر

روزگار نہیں ہے اگر روزگار ہے تو اس میں برکت نہیں ہے۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ اس کے اسباب کیلئے روحانیت سے کس طرح استفادہ کیا جائے۔ اس عمل کے کرنے سے ہر مومن و مومنہ اپنے لئے رزق تسخیر کر سکتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی محکم و اکمل کتاب قرآن حکیم کی سورۃ توبہ کی آیت نمبر 128 جو کہ تسخیر میں لاجواب آیت ہے۔ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ 128 اور سورۃ الذّٰریٰت کی آیت نمبر 58 جو کہ حصول رزق کیلئے لاجواب ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ ط

عروج ماہ میں جمعرات کے روز ساعت مشتری میں زعفران کی سیاہی سے نقش تیار کریں اور ہر روز مسلسل 21 یوم تک دو رکعت نماز حاجت برائے تسخیر رزق ادا کر کے نقش پر دم کر دیا کریں۔ 21 یوم کے بعد نقش کو اپنے پرس، دوکان یا پھر گھر کے اخراجات کے پیسوں کے ساتھ رکھ دیں۔ نماز اس طرح ادا کرنی ہے کہ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 20 مرتبہ آیت

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ 128

اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 21 مرتبہ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ ط پڑھیں۔ بعد نماز تسبیح بی بی فاطمہ الزہراؑ پڑھ کر اللہ کے حضور چہاردہ معصومینؑ کا واسطہ دے کر اپنے اضافہ رزق کی دعا کریں۔ انشاء اللہ آپ کے رزق میں ترقی و برکت ہوگی۔

جو بھی مومن و مومنہ اس عمل سے استفادہ حاصل کرے۔ وہ بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم و اہلیہ مرحومہ اور آغا افتخار حسین کی اہلیہ مرحومہ کے لئے دعائے مغفرت کرے۔ **سیدہ زہرا بتول کاظمی محلہ احمد آباد، وارڈ نمبر 24، گلی نمبر 5 سانگلہ ہل ضلع ننکانہ صاحب**

**بقیہ اسم اعظم تا حیات:** آیت نمبر 1 کے متعلق تفسیر صافی صفحہ نمبر 220 پر بحوالہ تفسیر قمی لکھا ہے کہ الٓرٰ تینوں حرف اسم اعظم کے حروف میں سے ہیں جو قرآن مجید میں پھیلے ہوئے ہیں جن کو خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ یا امامؑ ترتیب دے کر دعا مانگتے ہیں تو فوراً قبول ہو جاتی ہے۔ زندگی رہی تو 2021 کی امامیہ جنتری میں الٓرٰ پر مضمون قارئین کی نذر کروں گا۔ مضمون کا کوئی جز و سمجھ نہ آئے تو خط یا بالمشافہ یا فون سے رابطہ کریں۔ **اطلاع** آفس اور رہائش کی تبدیلی کی اطلاع آغا حسنین احمد محلہ نواب صاحب مقام و ڈاک خانہ بھیجی تحصیل احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور پنجاب پاکستان **0300-6802983**

جابر علی المعروف شایان علی
03125310914-03025243272
Jabir.shayaan@gmail.com
محلہ قصر زہرا اسٹریٹ ذاکر محمد حسین والی جھنگ صدر

# اسم اعظم

پروردگار بطفیل محمد وآل محمد بانیان ومعاونین امامیہ جنتری کو جزائے خیر عطا کرے جن کی وساطت سے تحقیقی سلسلہ قارئین کی خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے گذشتہ سے پیوستہ رکھتے ہوئے اسم اعظم کے عنوان پر قارئین کی پرزور فرمائش کو ملحوظ خاطر رکھا ہے اس مرتبہ احادیث مبارکہ کی روشنی میں اسم اعظم پر تحقیق پیش کر رہا ہوں تا کہ وہ افراد جو فقہ کو مد نظر رکھتے ہوئے حوالہ جات [illegible] مبارکہ بالترتیب تحریر کی جا رہی ہیں جن میں اسم اعظم کا ذکر آیا ہے۔



جامع ترمذی حدیث مبارکہ نمبر. 3544.3478.3475 سنن ابی داؤد حدیث مبارکہ نمبر. 1496.1495.1494 سنن نسائی حدیث مبارکہ نمبر 1301 سنن ابن ماجہ حدیث مبارکہ نمبر 3859.3858.3857.3856.3855 سلسلۃ الصحیحہ حدیث مبارکہ نمبر 2917.2757 مسند احمد حدیث مبارکہ نمبر 5627.5626 مشکواۃ المصابیح حدیث مبارکہ نمبر 2291.2290.2289 8531.8518.2293 کل 22 حوالہ جات اسم اعظم پر موجود ہیں ان سے یہ ثابت ہے کہ اسم اعظم رب العالمین کے اسما الحسنیٰ میں موجود ہے ان احادیث میں وہ احادیث بھی ہیں جن میں کچھ دعاؤں کا ذکر آیا ہے اور ان کے متعلق حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ یہ اسم اعظم ہے اس کی وجہ فقط یہی تھی کہ ان میں اسما الحسنیٰ کا کثرت وتواتر سے ذکر کیا گیا ہے۔ پورے قرآن مجید فرقان حمید میں جہاں کثرت وتواتر سے اسما الحسنیٰ کا ذکر آیا ہے وہ فقط دو سورۃ مبارکہ ہیں نمبر 1 سورۃ حدید نمبر 2 سورۃ حشر اب احادیث مبارکہ کی روشنی میں ان دو سورۃ مبارکہ میں سے ایک سورۃ مبارکہ کی چند آیات کے متعلق فضیلت بیان ہوئی ہے ملاحظہ کیجیے۔ مسند احمد حدیث مبارکہ نمبر 8789.5510۔

معقل بن یسار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو صبح کو تین بار کہتا ہے اعوذ باللہ السمیع العلیم من الشیطن الرجیم اور پھر سورۃ حشر کی آخری تین آیات مبارکہ کی تلاوت کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے لیے ستر ہزار 70000 فرشتے مقرر کرتا ہے جو شام تک اس کے لیے دعائے رحمت کرتے ہیں اگر وہ اسی دن فوت ہو جائے تو شہید ہوگا اور شام کو پڑھے گا تو وہ صبح تک اسی مرتبہ پر ہوگا۔

سورۃ حشر کی آخری تین آیات مبارکہ میں اسما الحسنیٰ کثرت وتواتر سے ذکر کیے گئے ہیں یہ تمام تر فضیلت انہی کے ورد سے متعلق ہے اکثر لوگ ورد و وظائف کے بعد شکوہ کرتے نظر آتے ہیں کہ دعا قبول نہیں ہوتی ان کی رہنمائی بھی اسم اعظم کی روشنی میں کر رہا ہوں ملاحظہ ہو۔ پارہ نمبر 9 سورۃ الاعراف آیت مبارکہ نمبر 180 کے متعلق تفسیر صافی میں بروایت عیاشی امام علی رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ فرمایا جب تم پر کوئی مصیبت اترے تو ہماری بدولت اللہ سے مدد طلب کیا کرو کیونکہ خدا فرماتا ہے وللہ الاسما الحسنیٰ فادعوہ بہا آپ علیہ السلام فرمایا کہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے یہ فرمایا ہے کہ خدا کی قسم وہ اسما حسنیٰ ہم ہیں جن کی معرفت کے بغیر کوئی نیکی قبول نہیں کی جاتی۔ تفسیر برہان میں اختصاص سے مروی ہے امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا جابر بن عبد اللہ کہتا میں نے جناب رسالت مآبؐ سے حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام کے متعلق دریافت کیا تو آپؐ نے فرمایا وہ میرا نفس ہے۔ پھر میں نے حسن وحسین علیہم الصلوات والسلام کے متعلق پوچھا تو فرمایا وہ میری روح ہیں پھر میں نے جناب فاطمہ زہرا صلوات اللہ وسلام اللہ علیہا کے متعلق پوچھا تو فرمایا وہ میری شہزادی ہے جو اس کو تکلیف دے وہ مجھے رنج دیتی ہے جو اس کو خوش کرتی ہے وہ مجھے خوش کرتی ہے پس ان لوگوں کا دشمن میرا دشمن ہے ان کا دوست میرا دوست ہے جابرؓ اگر تو چاہتا ہے کہ اللہ سے دعا مانگے اور تیری دعا قبول ہو تو ان کے ناموں کے وسیلے سے دعا کیا کرو کیونکہ یہ خدا کے محبوب ترین نام ہیں

قارئین سے گذارش ہے کہ وہ اپنے نام کا اسم اعظم پڑھنے کے بعد مطابق متذکرہ بالا روایت پنجتن پاک علیہم السلام کے وسیلے سے دعا کیا کریں تا کہ دعا قبول ہو سکے۔ مزید کسی بھی امر متعلق رہنمائی مقصود ہو تو بذریعہ خط وکتابت ای میل اور فون پر رابطہ کر سکتے ہیں ان شا اللہ ہمیشہ کی طرح علم الجفر۔ علم الرمل علم النجوم اور علم الاعداد کی روشنی میں فی سبیل اللہ رہنمائی کی جائے گی۔ پروردگار سے دعا ہے کہ آپ سب کے لیے آسانیاں پیدا ہوں اور آئندہ سال تک تمام خواہشات کی تکمیل ہو صحت وسلامتی سے آباد وشاد رہیں الٰہی آمین۔

# عمل حاجت روائی (اَلْوَهَّابُ)

تحریر
اعجاز حسین (کراچی)
Mob:0321-2542434
0345-2887962

تمام تعریفیں اور حمد وثنا خالق اکبر کے لئے جس نے پانی کو روانی، سورج کو تپش اور چاند کو چمک عطا کی۔ اگر ہماری دعا میں اس ذات اکبر کی تائید شامل ہو جائے تو ہم کسی انسان کے محتاج نہیں رہتے۔ بعد حمد وثناء کے اس رب رحیم وکریم ذات اقدس کے حضور دعا ہے کہ رب ذوالجلال والاکرام محترم بزرگوار قبلہ آغا افتخار حسین صاحب کو اور امامیہ جنتری کی جملہ ٹیم کو صحت وسلامتی اور تندرستی عطا فرمائے اور بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم واہلیہ مرحومہ کی مغفرت فرمائے (آمین)۔

گذشتہ برس کی طرح اس برس بھی قارئین کی خدمت میں اللہ رب العزت کے اسماء حسنیٰ میں سے ایک اسم الوھابُ کا مجرب عمل پیش کر رہا ہوں۔ اسم الوھابُ قرآن حکیم کی سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 8 میں نازل ہوا۔ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ اسماء الحسنیٰ کا وظیفہ بزرگان دین اور اولیائے عظام کے معمولات میں سے ہے۔ بے شمار عارفین وعابدین اور صوفیا اکرام نے اسماء الحسنیٰ کے ورد سے ہی قرب الٰہی اور معرفت حاصل کی ہے۔ اسماء الحسنیٰ کا ورد کرنا اضافہ رزق، حصول برکت، رفع حاجت، رفع تنگ دستی کے لئے مجرب ہے۔ عروج ماہ میں اتوار کے روز ساعت مشتری میں زعفران کی سیاہی سے نقش تیار کریں یا پھر چاندی کے پترے پر کندہ کریں۔ نقش تیار کرنے کے بعد نقش یا لوح کو سامنے رکھ کر بتائے ہوئے طریقے اور تعداد کے مطابق ورد کریں۔ بعد ورد نقش کو اپنے پاس محفوظ رکھ لیں۔ جب ایک حاجت پوری ہو جائے تو یہی عمل دوسری حاجت کے لئے کر سکتے ہیں۔ میرے اس عمل سے ہر مومن ومومنہ فیض یاب ہو سکتے ہیں اجازت ہے۔ یہ عمل اتوار کے روز سے شروع کر کے اتوار کے روز ہی ختم کرنا ہے۔

نمبر1: سب سے پہلے آیت مبارکہ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ کو بسط حروفی کریں۔ ا۔ن۔ک۔ا۔ن۔ت۔ا۔ل۔و۔ھ۔ا۔ب

نمبر2: اب ان حروف کی تخلیص کریں یعنی جو حروف دو بار یا پھر سہ بار آئے۔ ان کو کاٹ دیں تخلیص کے بعد جو حروف برآمد ہوئے وہ یہ ہیں۔
ا۔ن۔ک۔ت۔ل۔و۔ھ۔ب۔

نمبر3: اب ان حروف سے عمل تیار ہوگا۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ سے ہر حروف کا اسم اعظم لیں۔ ا سے اللہُ۔ ن سے نافعُ۔ ک سے کریمُ۔ ت سے توابُ۔ ل سے لطیفُ۔ و سے واسعُ۔ ھ سے ھادیُ۔ ب سے باسطُ۔

| دن | ورد | تعداد |
|---|---|---|
| اتوار | یَا اَللّٰهُ بِحَقِّ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ | 387بار |
| پیر | یَا نَافِعُ بِحَقِّ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ | 367بار |
| منگل | یَا کَرِیْمُ بِحَقِّ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ | 422بار |
| بدھ | یَا تَوَّابُ بِحَقِّ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ | 566بار |
| جمعرات | یَا لَطِیْفُ بِحَقِّ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ | 412بار |

| دن | ورد | تعداد |
|---|---|---|
| جمعہ | یَا وَاسِعُ بِحَقِّ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ | 118بار |
| ہفتہ | یَا هَادِیُ بِحَقِّ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ | 357بار |
| اتوار | یَا بَاسِطُ بِحَقِّ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ | 387بار |

میں نے ہر چیز کی وضاحت کردی ہے اگر پھر بھی سمجھ نہ آئے تو فون پر وضاحت طلب کریں۔

| شکائیل | اَلْوَهَّابُ | شمقائیل |
|---|---|---|
| ۴۴ | اِنَّكَ | ۴۵۲ |
| ۷۳ | اَنْتَ | ۴۳ |
| ۴۵۰ | اَلْوَهَّابُ | ۷۲ |

فقطلشائیل علی حسن بن سلیمہ کو ترقی رزق عطا ہو لوبیائیل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# لوح نور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

تحریر
راجہ افتخار حسین (کراچی)
0333-2312068

امامیہ جنتری اور قارئین امامیہ جنتری کیلئے میری ہر سال یہ کوشش ہوتی ہے کہ اچھے سے اچھا تحقیقی مضمون تحریر کروں اس دفعہ میں نے لوح نور محمدؐ پر مضمون تحریر کیا ہے۔ یہ مضمون انتہائی سخت تحقیق کرنے کے بعد تحریر کر رہا ہوں۔ تمام مضمون حدیث مولا کائنات امیر المومنین علی ابن ابیطالب علیہ اسلام کو سامنے رکھ کر تحریر کیا ہے۔ یہ لوح نور محمدؐ برسوں سے میرے مجربات میں سے ایک ہے۔ میں نے یہ سوچا کیوں نہ اس دفعہ اس لوح کو قارئین امامیہ جنتری کیلئے لکھ دوں تاکہ مومنین و مومنات اس لوح سے فوائد حاصل کر سکیں۔ اس لوح کے فوائد احاطہ تحریر اور بیان سے باہر ہیں میں یہاں حدیث مولا کائنات امیر المومنین حضرت علی ابن ابیطالب علیہ السلام کا ذکر کر رہا ہوں۔

**حضرت امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں:** کہ جب سوائے ذات اقدس باری تعالیٰ کے کچھ نہ تھا تو سب سے پہلے خدا نے اس نور محمدؐ کو چار لاکھ چوبیس ہزار سال پہلے خلق کیا قبل اس کے کہ پانی، عرش، کرسی، آسمان، زمین، لوح و قلم، بہشت و دوزخ، فرشتوں اور آدمؑ کو خلق فرمائے۔ جب ہمارے نبی محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نور خلق کیا وہ اپنے پروردگار کے نزدیک ایستادہ تھا اور اس کی حمد و ثناء کرتا رہا۔ حق تعالیٰ اس کی جانب نظر رحمت فرماتا اور کہتا کہ تو ہی خلقت عالم سے میرا مقصود اور میری مراد ہے۔ تو ہی خیر و سعادت کا ارادہ کرنے والا ہے اور تو ہی میری مخلوق میں میرا برگزیدہ ہے۔ اپنے عزت و جلال کی قسم کھاتا ہوں کہ اگر تو (میری مشیت میں) نہ ہوتا تو افلاک کو پیدا نہ کرتا۔ جو تجھ کو دوست رکھے گا میں اسکو دوست رکھوں گا اور جو تجھ کو دشمن رکھے گا میں اسکو دشمن رکھوں گا۔

## خدا نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نور سے بارہ حجاب خلق فرمائے

(۱) حجاب قدرت (۲) حجاب عظمت (۳) حجاب عزت (۴) حجاب ہیبت (۵) حجاب جبروت (۶) حجاب رحمت (۷) حجاب نبوت (۸) حجاب کبریا (۹) حجاب منزلت (۱۰) حجاب رفعت (۱۱) حجاب سعادت (۱۲) حجاب شفاعت

پھر نور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو **حجاب قدرت** میں داخل فرمایا وہ بارہ ہزار سال اس میں "سُبْحَانَ الْعَلِیِّ الْاَعْلٰی" پڑھتا رہا۔ اس تسبیح کے اعداد ۴۰۳۰ ہیں۔

پھر **حجاب عظمت** میں داخل کیا اور گیارہ ہزار سال تک سُبْحَانَ عَالِمِ السِّرِّ وَالْخَفِیِّ پڑھتا رہا۔ اسکے اعداد ۱۲۸۰ ہیں۔

اسی طرح **حجاب عزت** میں دس ہزار سال تک سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْمَنَّانِ پڑھتا رہا۔ اسکے اعداد ۱۳۱۳ ہیں۔

**حجاب ہیبت** میں نو ہزار سال تک سُبْحَانَ مَنْ هُوَ غَنِیٌّ لَا یَفْتَقِرُ پڑھتا رہا۔ اس تسبیح کے اعداد ۲۱۰۳ ہیں۔

**حجاب جبروت** میں آٹھ ہزار سال تک سُبْحَانَ الْكَرِیْمِ الْاَكْرَمِ پڑھتا رہا۔ اس تسبیح کے اعداد ۱۴۰۷ ہیں۔

**حجاب رحمت** میں سات ہزار سال تک سُبْحَانَ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ پڑھتا رہا۔ اس تسبیح کے اعداد ۳۷۷۱ ہیں۔

**حجاب نبوت** میں چھ ہزار سال تک سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا یَصِفُوْنَ پڑھتا رہا۔ اس تسبیح کے اعداد ۱۲۸۹ ہیں۔

**حجاب کبریا** میں پانچ ہزار سال تک سُبْحَانَ الْعَظِیْمِ الْاَعْظَمِ پڑھتا رہا۔ اس تسبیح کے اعداد ۲۲۱۴ ہیں۔

**حجاب منزلت** میں چار ہزار سال سات سُبْحَانَ الْعَلِیْمِ الْكَرِیْمِ پڑھتا رہا۔ اس تسبیح کے اعداد ۶۰۳ ہیں۔

**حجاب رفعت** میں تین ہزار سال تک سُبْحَانَ ذِی الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ پڑھتا رہا۔ اس تسبیح کے اعداد ۱۴۸۵ ہیں۔

**حجاب سعادت** میں دو ہزار سال تک سُبْحَانَ مَنْ یُزِیْلُ الْاَشْیَاءَ وَلَا یَزُوْلُ پڑھتا رہا۔ اس تسبیح کے اعداد ۱۰۷ ہیں۔

**حجاب شفاعت** میں ایک ہزار سال تک سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ پڑھتا رہا اس تسبیح کے اعداد ۱۳۹۰ ہیں۔

امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ پھر خدا نے نور کے بیس (۲۰) دریا خلق فرمائے ہر دریا میں چند علوم تھے جن کا علم خدا کے سوا کسی کو نہیں پھر خدا نے نور حضرت رسالت مآبؐ کو ان دریاؤں میں یعنی دریائے عزت و صبر و دریائے خشوع و دریائے تواضع و دریائے رضا و دریائے حلم و دریائے پرہیزگاری و دریائے خشیت و دریائے انابت و دریائے مزید و دریائے ضیافت و دریائے حیا میں یہاں تک کہ ان بیسوں دریاؤں میں غوطہ دیا۔ جب وہ آخری دریا سے باہر آئے، تو اس سے خدا نے خطاب فرمایا کہ اے میرے حبیبؐ اے تمام پیغمبروں سے بہتر اور میری خلقت اول اور میرے آخری رسولؐ میں نے تجھ کو

شفیع روز جزا قرار دیا۔ یہ سن کر وہ نور درخشاں سجدے میں گر پڑے۔ جب سجدے سے سر اٹھایا تو ایک کم ایک لاکھ چوبیس ہزار قطرے اس نور سے ٹپکے۔ خدا نے ہر قطرے سے ایک ایک پیغمبر کی خلقت فرمائی جن کے نور حضرت سرور کائنات کے نور کے گرد طواف کرتے تھے اور کہتے تھے۔ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ عَالِمٌ لَا يَجْهَلُ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ حَلِيْمٌ لَّا يَعْجَلُ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ غَنِيٌّ لَا يَفْتَقِرُ پھر خدا نے ان سب کو ندا دی کہ آیا مجھ کو پہچانتے ہو؟ یہ سن کر نور آنحضرت ﷺ نے سب سے پہلے کہا اَنْتَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ رَبُّ الْاَرْبَابِ وَمَلِكُ الْمُلُوْكِ (تو خدا ہے کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو واحد ہے تیرا کوئی شریک نہیں تو رب الارباب ہے اور بادشاہوں کا بادشاہ ہے)




تو خدا نے فرمایا کہ تو میرا برگزیدہ، میرا دوست اور میری مخلوق میں سب سے بہتر ہے اور تیری اُمت تمام اُمتوں سے افضل ہے۔ پھر آنحضرت ﷺ کے نور سے خدا نے ایک جوہر خلق کیا اور اسکو دو حصوں میں تقسیم فرمایا۔ ایک حصہ پر بہ نظر ہیبت نگاہ ڈالی تو وہ آب شیریں ہوگیا۔ پھر دوسرے حصہ کو نگاہ شفقت سے دیکھا اور اس سے عرش کو خلق فرمایا اور پانی پر رکھا۔ پھر نور عرش سے کرسی کو اور نور کرسی سے لوح کو اور نور لوح سے قلم کو خلق فرمایا اور قلم کو وحی فرمائی کہ میری توحید لکھ تو وہ کلام الٰہی سن کر ہزار سال تک مدہوش رہا جب ہوش میں آیا تو عرض کی پالنے والے کیا لکھوں فرمایا لکھ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ جب قلم نے نام محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سنا تو سجدہ میں گر پڑا اور کہا سُبْحَانَ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ سُبْحَانَ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ پھر سر اٹھا کر شہادتیں تحریر کیا اور عرض کی خداوند محمدؐ کون ہیں جن کے نام کو اپنے نام سے اور جن کی یاد کو اپنی یاد سے تو نے متصل فرمایا ہے؟ خدا نے وحی فرمائی کہ اے قلم اگر وہ نہ ہوتے تو نہ تجھ کو خلق کرتا نہ دنیا خلق کرتا وہی ہے (نجات کی) خوشخبری دینے والا اور (عذاب سے) ڈرانے والا، وہی نور بخشنے والا چراغ، وہی شفاعت کرنے والا اور وہی میرا دوست ہے۔

یہ سن کر قلم آنحضرتؐ کے نام کی حلاوت سے (وجد میں آکر) بولا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ آنحضرتؐ نے جواب میں فرمایا وَعَلَيْكَ السَّلَامُ مِنِّيْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اسی روز سے سلام کرنا سنت اور جواب سلام دینا واجب قرار پایا۔

میں نے ان بارہ تسبیحات کے اعداد سے لوح ترتیب دی ہے۔ ۱۴۹۰ + ۷۰۱ + ۱۴۸۵ + ۶۰۴ + ۲۲۱۴ + ۱۴۸۹ + ۱۷۷۴ + ۷۱۴ + ۲۱۰۴ + ۳۱۴ + ۴۰۴ + ۱۴۸۰ کل اعداد ۱۴۷۷۳ ہیں۔ ان ہی تسبیحات کے اعداد سے لوح اسم ذات کی چال سے پُر کی گئی ہے۔

**لوح نور محمدؐ کے فوائد:** یہ لوح ہر ستارے کے شرف واوج اور قران السعدین میں تیار کی جاسکتی ہے۔ فوائد اس کے ستارے کی خاصیت سے حاصل ہوتے ہیں۔ یعنی شرف شمس میں عروج وتسلط برخلقت، شرف مشتری ترقی رزق، شرف زہرہ تسخیر خلائق، شرف مریخ فتوحات عظیمہ، شرف قمر تسخیر خلق وتسخیر رزق، شرف عطارد ترقی علم قران السعدین میں تسخیر خلق وتسخیر رزق وشفا، ازالہ علاج امراض کیلئے کاغذ پر زعفران سے لکھ کر عرق گلاب سے دھو کر مریض کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اس لوح کے صدقے شفا کاملہ عطاء ہوگی۔ اگر مضمون کا کوئی جز سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافے سے وضاحت مفت حاصل کریں کیونکہ فون پر سمجھانا میرے لئے مشکل ہے۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ میرے منہ کی بائیں سائیڈ پر پلاسٹک سرجری ہوئی ہے۔ اگر آپ یہ لوح تیار کرنے میں کامیاب ہوجائیں اللہ تعالیٰ کی ذات آپ کی حاجتیں روا کردے تو بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد زوجہ محترمہ آغا افتخار حسین والدہ محترمہ علی فراز کیلئے دعائے مغفرت کریں اور مجھ ناچیز حقیر اور آغا افتخار حسین اور ان کے فرزند علی فراز کیلئے دعائے صحت وسلامتی اور درازی عمر کیلئے دعا کریں۔

راجا افتخار حسین مکان نمبر A-12، سروے نمبر 553، عقب مرکزی امام بارگاہ جعفر طیار سوسائٹی ملیر کراچی- E-mail: rihussain133@gmail.com

**وسعت رزق کیلئے** جب بھی گھر میں داخل ہوں گھر والوں پر اس طرح سلام کریں۔ (سَلَامٌ عَلَيْكُمْ) اگر گھر میں کوئی نہ ہو تو (اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ) اس کے بعد سورۂ توحید پڑھیں۔ انشاء اللہ کچھ دنوں کے بعد روزی کی زیادتی پر لوگ تعجب کریں گے۔

# عملِ نادِ علیؑ صغیر باموکل

**سید مرتضیٰ حسین**
(نادِ علیؑ باموکل) کراچی
0301-2845261,0316-2245861

جنگ خیبر 7 ہجری میں ہوئی اور اس جنگ میں مدینۃ العلم باب الحوائج حضرت علی علیہ السلام موجود نہیں تھے 39 دن تک یہ جنگ فتح نہ ہو سکی اور لشکرِ اسلام کو ناکامی ہوتی رہی اور لشکرِ اسلام پلٹتا رہا۔ خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر وحی نازل ہوئی اللہ تعالیٰ نے فرمایا مظہر العجائب کو بلاؤ نادِ علیؑ پڑھو پھر خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہا میں اس مرد کو علم دوں گا جو کرار ہوگا اور غیر فرار ہوگا اور نادِ علیؑ کا ورد شروع کیا۔ اپنے گھر میں موجود حضرت علی علیہ السلام شیرِ خدا نے خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آواز آئی۔ آپ نے ذوالفقار اٹھائی اور سیکنڈوں میں خیبر کے میدان میں خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے حاضر ہوئے۔ خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علم دیا۔ حضرت علی علیہ السلام نے خیبر کے در کو اکھاڑ کے بھرپور حملہ کیا اور جنگ میں کامیابی ہوئی فتح ہوئی اور ہر طرف نعرہ تکبیر بلند ہوا

## نادِ علیؑ صغیر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ
فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي
بِعَظَمَتِكَ يَا اللهُ وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ
وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

### نادِ علیؑ کے فوائد

**ہر حاجت پوری ہونے اور پریشانی سے محفوظ رہنے کے لیے**
110 مرتبہ نادِ علیؑ، 110 مرتبہ
هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ

**دشمن پر غلبہ اور دشمنی ختم کرنے کے لیے**
110 مرتبہ نادِ علیؑ، 110 مرتبہ يَا جَلِيْلُ يَا كَرِيْمُ يَا رَقِيْبُ يَا عَلِيُّ

**روزگار میں کامیابی اور رزق کی فراوانی کے لیے**
110 مرتبہ نادِ علیؑ، 110 مرتبہ
يَا وَهَّابُ يَا غَنِيُّ يَا مُغْنِيُّ يَا عَلِيُّ

**قید سے رہائی اور مقدمہ میں کامیابی کے لیے**
110 مرتبہ نادِ علیؑ، 110 مرتبہ
لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ

**نیک فرمانبردار اور عبادت گزار ہونے کے لیے**
110 مرتبہ نادِ علیؑ، 110 مرتبہ
رَبِّ اجْعَلْنِي مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِي رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَاءِ

## ہر کام میں فتح کے لیے

110 مرتبہ نادِ علیؑ، 110 مرتبہ نَصْرٌ مِّنَ اللهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ

### نقش نادِ علیؑ

٧٨٦
١١٠
یا جبرائیلؑ بحق یا علیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١١٢٨ | ١١٣٢ | ١١٣٥ | ١١٢١ |
| ١١٣٤ | ١١٢٢ | ١١٢٧ | ١١٣٣ |
| ١١٢٣ | ١١٣٧ | ١١٣٠ | ١١٢٦ |
| ١١٣١ | ١١٢٥ | ١١٢٤ | ١١٣٦ |

یا عزرائیلؑ بحق یا علیؑ
یا میکائیلؑ بحق یا علیؑ
یا اسرافیلؑ بحق یا علیؑ

ہر عمل کے لیے ضروری ہے جمعرات سے شروع کریں اول و آخر 14-14 مرتبہ درود پاک صلعم پڑھیں۔ 2 رکعت نماز رسولؐ خدا اور حضرت علیؑ کی خدمت میں ہدیہ کریں۔ ہر جمعرات نذر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت علیؑ کریں۔ 3 دن ایک پاؤ گوشت کا اپنا صدقہ کریں۔ ہر عمل 41 دن کا ہے۔ سمجھ میں نہ آئے تو فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ **نوٹ:** 10 سال سے کم عمر بچوں کو حاضرات ہوتے ہیں جس میں خانہ کعبہ روضہ، حضرت علیؑ، روضہ امام حسینؑ اور دیگر مقدس روضوں اور مقامات کی زیارت ہوتی ہے اور موکلانِ علیؑ سے ملاقات ہوتی ہے **فون کے اوقات دوپہر 2 بجے سے رات 10 بجے**

## برائے جملہ حاجات

طلوع آفتاب کے بعد بروز بدھ 41 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھ کر درج ذیل دعا کو پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے بحق علیؑ مرتضیٰ اپنی حاجات طلب کرے تو اسکی تمام حاجات پوری ہونگیں مجرب ہے۔

اَللّٰهُ صَمَدِيْ مِنْ عِنْدِكَ مَدَدِيْ وَعَلَيْكَ مَدَدِيْ

اللہ میرا انیس ہے مجھے سہارا تیری جانب سے ہے اور تیرا سہارا لیتا ہوں

# کامل وضو اور فوائد

روحانیت حجتؒ
علی احمد کاشف
0346-2489941
0335-3287307

السلام علیکم! اس تیز رفتار زمانے میں عربی عبارت یا ہو بہو ترجمہ یاد رکھنا دشوار ہو سکتا ہے۔ عوام الناس کے لیے مفہوم پیش ہے۔ آپ اپنی زبان اور اپنے الفاظ میں مفہوم کی ادائیگی کر لیں۔ اللہ کریم آپ کی ہماری اور امامیہ جنتری کے بانیان وکارکنان کی کوششیں مقبول ومنظور فرمائے آمین۔ متعلقہ عربی اور اردو عبارات کے لیے ثواب الاعمال وعقاب الاعمال مترجم الکسا پبلشرز کراچی (شیخ صدوقؒ) جب وضو کے لیے پانی سامنے آئے تو کہیے یا اللہ تیرا شکر ہے کہ پانی کو پاک کرنے والا بنایا۔ ہاتھ دھو کر جب کلی کریں تو کہیے یا اللہ میری زبان کو اپنے ذکر اور شکر کے لیے کھول دے۔ ناک میں پانی ڈالتے وقت کہیے یا اللہ مجھے جنت کی خوشبو سے محروم نہ فرمانا۔ چہرہ دھوتے وقت دعا کریں کہ قیامت میں میرا چہرہ سفید بنانا جب لوگوں کے چہرے سیاہ ہوں اور جس دن لوگوں کے چہرے سفید ہوں اس دن میرا چہرہ سیاہ نہ بنانا۔ دایاں ہاتھ دھوتے وقت دعا کریں کہ میرا نامہ اعمال داہنے ہاتھ میں عطا فرمانا۔ بایاں ہاتھ دھوتے وقت دعا کریں کہ میرا نامہ اعمال بائیں ہاتھ میں نہ دینا نہ ہی میری کمر پر لادنا اور نہ ہی میرے گلے میں طوق کی طرح لٹکانا۔ سر کا مسح کرتے وقت دعا کیجیے کہ یا اللہ مجھے اپنی رحمتوں اور بخششوں میں ڈھانپ لے۔ پیروں کا مسح کرتے وقت یا اللہ مجھے صراط مستقیم پر ثابت قدم رکھنا جب لوگوں کے قدم لڑکھڑا رہے ہوں۔ وضو کر کے 3 مرتبہ سورۃ قدر انا انزلنا پڑھ لیں۔ اس طرح وضو کے بے حساب فوائد ہیں۔ صرف اس بات کا خیال رکھیں کہ مسح کرنے والی جگہ کو غسل نہ دیں (دھونا) اور غسل والی جگہ یعنی دھونے والی جگہ کا مسح نہ کر لیں ورنہ وضو ہی نہیں ہوگا۔ مسح کا مطلب گیلا ہاتھ پھرانا۔ وضو اپنا اور اعمال بھی اپنے ہیں تو اپنی ذمہ داری سے سورۃ مائدہ آیت نمبر 6 وضو والی آیت خود چیک کریں عربی عبارت اور اردو ترجمہ خود ضرور اور اچھی طرح چیک کر لیں۔ فاغسلو یعنی دھونا دو اعضا کے لیے اور وامسحوا یعنی مسح کرنا بھی دو چیزوں کے لیے ہے ترجمہ ملاحظہ فرمائیں۔

فوائد باوضو ہو کر ہر چھوٹے سے چھوٹا عمل بھی ثواب کثیر کا سبب ہوتا ہے۔ باوضو انسان پر جنات قابض نہیں ہوتے۔ قرب قیامت کے حوالے سے جو بد اعمالیاں پیدا ہو رہی ہیں ایسے حالات میں مولائے کائنات علی ابن ابو طالب علیہ السلام نے مومنین کو باوضو رہنے کی ہدایت فرمائی ہے۔ ایسا وضو کرنے سے تمام اعضائے وضو سے کئے ہوئے گناہ معاف ہو جاتے ہیں اور نہ صرف اعضائے وضو پاک ہو جاتے ہیں بلکہ معنوی اعتبار سے پورا جسم اور روح بھی پاک ہو جاتی ہے۔ بڑا کرم اللہ کریم کا یہ ہے کہ اس طرح کا کیا ہوا وضو اور اسی طرح کیا ہوا اگلا وضو کرنے کے درمیان کے گناہوں کا کفارہ یہ وضو ہی ہو جائے گا۔ اس سے بھی بڑا کرم اللہ کریم کا یہ ہے کہ ایسے وضو کرنے سے پانی کے ہر قطرے سے اللہ رحمن الرحیم ایک فرشتہ خلق فرماتا ہے اس فرشتے کے قیامت تک کے اعمال کا ثواب وضو کرنے والے کے نامہ اعمال میں لکھے جائیں گے۔ (ہر قطرے سے ایک فرشتہ) اللہ تعالیٰ ہر قاری کو یسا وضو کرنے کی اور سورۃ مائدہ آیت نمبر 6 کا اردو ترجمہ خود چیک کرنے کی توفیق عطا فرمائے آمین۔ وضو کے فوائد حاصل ہونے کے لیے ضروری ہے کہ اہلبیت پنجتن پاک سے سچی محبت اور پنجتن پاک کے ہر فرد کے قاتل کا نام جانتا ہو۔ روحانی خدمت ومشورے کے لیے۔ یوٹیوب/فیس بک میسجر Roohaniant hujajt As روحانیت حجت علی احمد کاشف 0346-2489941, 03074871132, 0335-3287307 واٹس ایپ 0317-1242960

**آب شفاء (معجزاتی پانی)** قارئین کرام کے لیے فی سبیل اللہ۔ آب زم زم ❁ نجف اشرف عراق میں عین الحسن کا پانی ❁ کربلا معلی میں مولا عباسؑ کی قبر کا پانی ❁ کوفہ عراق مولائے کائنات علیؑ کے گھر کے کنویں کا پانی ❁ مسجد براثہ پاک بی بی مریمؑ کے گھر کے کنویں کا پانی۔ سب مکس پر ہزاروں مرتبہ سورۃ یٰسین، سورۃ رحمن، سورۃ جن، سورۃ واقعہ، دعائے مشلول اور دیگر بہت سے سورۃ، دعائیں اور قیمتی آیات دم کیا ہوا تیل روغن شفاء۔ روحانی خدمت ومشورہ کے لیے روحانیت حجت علی احمد کاشف 0346-2489941, 03074871132, 0335-3287307 واٹس ایپ 0317-1242960

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○**

**دعائے امان**

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے داؤد رقی سے فرمایا کہ ہر روز صبح وشام یہ دعا پڑھا کرو کیونکہ یہ دعا اللہ تعالیٰ کے قلعوں میں سے ایک قلعہ ہے

**اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ فِيْ دِرْعِكَ الْحَصِيْنَةِ الَّتِيْ تَجْعَلُ فِيْهَا مَنْ تُرِيْدُ**

اے معبود تو مجھے اپنے مضبوط قلعے میں داخل فرما کہ جس میں تو جسے چاہے داخل کرتا ہے

# علم الاعداد 1 تا 14

تحقیق و تدوین
مولانا فیاض حسین جعفری
سرپرست دارالفلاح / درس عمل لاہور
0300-4344139

ہماری زندگی میں ہندسوں اور اعداد کی بہت اہمیت ہے۔ آج یہ سطور اسی موضوع پر تحریر کی گئی ہیں اور عقیدت کے پیش نظر 1 تا 14 ہی کو اولیت دی ہے۔ اس حوالے سے یہ موضوع منفرد ہونے کیساتھ ساتھ آپ کی دلچسپی اور علم کو بھی بڑھائے گا۔

۱ اللہ تعالیٰ وحدہ لاشریک ہے۔ اسکے سوا کوئی معبود نہیں۔
۲ پانی 2 گیسوں سے مل کر بنتا ہے $H_2O$ ۔ کائنات میں دو عنصر سب سے زیادہ اہم ہیں۔ ہیلیم اور ہائیڈروجن۔
۳ پانی پیتے وقت تین سانس لینا سنت نبویؐ ہے ۴ علم الاعداد کے بنیادی ارکان چار ہیں۔ اکائی، دہائی، سینکڑہ، ہزار ۵ پنجتن پاک مقصود کائنات ہیں
۶ قطبین پر چھ مہینے کا دن اور چھ مہینے کی رات ہوتی ہے۔
۷ سورۃ فاتحہ کی سات آیات ہیں جن میں بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ شامل ہے۔ ۸ انسان کے ہاتھ میں پامسٹری کے حساب سے 8 لکیریں ہوتی ہیں
9 نو کا ہندسہ ہر حال میں (گنتی، علم ہندسہ، ابجد) اپنی اصلی نوعیت برقرار رکھتا ہے۔ ۱۰ ہر روز دس گہرے سانس لینے سے آدمی دمہ، سانس کی گھٹن، لقانسی سے محفوظ رہتا ہے۔ ۱۱ سیارہ مشتری کا قطر زمین کے قطر سے گیارہ گنا بڑا ہے۔ ۱۲ بارہ امام کے اعتبار سے شیعہ مسلمان اثناء عشری کہلاتے ہیں اور افغانستان میں کل آبادی کا 12 فیصد ہیں۔
۱۳ 13 رجب المرجب مولائے کائنات امیر المومنین سے منسوب ہے اور انہیں مولود کعبہ ہونے کی حیثیت سے یاد رکھنے کے قابل ہے۔
۱۴ قائداعظمؒ کے چودہ نکات قیام پاکستان کا باعث بنے۔ انہوں نے یہ مبارک عدد چودہ معصومینؑ کی عقیدت سے تجویز کیا

## وسعت رزق بذریعہ اسمائے الٰہی

۱ نماز فجر کے بعد چاروں کونوں میں دس دس مرتبہ یارزاقُ پڑھ کر دعا کیا کریں ۲ نماز جمعہ کے بعد / گھر میں ہونے کی وجہ سے نماز ظہر کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور پھر یہ دعا پڑھے۔ پڑھتے وقت حالت تشہد میں بیٹھا رہے اور 70 مرتبہ پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْمُعْطِیْ ھُوَاللّٰہ اگلے جمعہ تک مالی حالت بہتر ہونے کے آثار نمایاں ہوں گے۔ اگر چند ماہ باوضو یہ عمل جاری رکھے تو ان شاء اللہ تونگر ہوجائے گا۔
۳ یہ عمل ترقی رزق اور آمدنی میں اضافے کے لیے مجرب ہے۔ فجر کی نماز کے بعد 45 مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ھُوَالاول والآخر والظاھرُ والباطن وھوبکُل شیءٍ علیم روزانہ پڑھے اول و آخر گیارہ مرتبہ درود پاک
۴ بعد از نماز فجر 100 مرتبہ اَللّٰہُ الصَّمَدُ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود کیساتھ پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ آمدنی وافر اور قرض بھی ادا ہوجائے گا۔
۵ کاروبار میں اضافے، رزق میں توسیع اور مال و دولت کے لیے نماز فجر کے بعد 100 مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ متواتر پڑھیں ۶ غریب آدمی / عورت یامحصیُ 400 مرتبہ روزانہ پڑھے ان شاء اللہ غنی ہوجائے گا۔ ۷ غیب سے روزگار میں برکت ہو، ذریعہ معاش میں ترقی اور کشائش پیدا ہو۔ اسکے لیے اول و آخر دو، دو مرتبہ درود کیساتھ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ 500 مرتبہ گوشہ تنہائی میں گھر کے اندر نماز صبح سے پہلے یا بعد بلاناغہ پڑھے۔ اللہ پر کامل یقین رکھتے ہوئے یقیناً فیض پائے گا۔
۸ سورۃ واقعہ (پارہ نمبر 27) کے متعلق حضور سرور کونین نے فرمایا جو مرد و زن رات ہونے سے پہلے بعد از نماز عشاء ہر شب پڑھے، فقر و فاقہ میں مبتلا نہ ہوگا۔ فراخ دستی نصیب ہوگی، رزق کی کثرت سے فیض یاب ہوگا۔ پڑھنے کے لیے باوضو ہونا شرط ہے ۹ سورۃ مدثر (پارہ نمبر 29) کی روزانہ تلاوت وسعت رزق کے لیے انتہائی موثر ہے۔ شرط ہے کہ باوضو پڑھے۔
۱۰ اول و آخر تین، تین مرتبہ درود کیساتھ 21 مرتبہ سورۃ القدر باوضو پڑھا کریں۔ کشائش رزق کے لیے آزمودہ ہے۔ ۱۱ فراخی رزق اور مال و دولت کے لیے یاوَھَّابُ 300 مرتبہ کسی ایک نماز کے بعد پڑھ لیں بعد ازاں 5 مرتبہ درود پاک پڑھ کر دعا مانگیں۔ اول و آخر تین مرتبہ درود کیساتھ 21 مرتبہ سورۃ القدر باوضو پڑھا کریں کشائش رزق کے لیے آزمودہ ہے ۱۲ حسب توفیق صدقہ، خیرات، مالی معاونت اور کھانے پینے کی اشیا مستحق مومنین تک در پردہ پہنچاتے رہیں۔ ریاکاری اور دکھاوا بالکل نہ ہو صرف قربۃً الی اللہ کی نیت ہو تو بہت جلد دولت دنیا و آخرت سے مالا مال ہوں گے۔

## طالع نامہ معلوم کرنا

ماہرین علم الاعداد نے مرد، عورت کے نصیب اور مقدر کے بارے میں اپنی ناقص تحقیق کا اظہار کیا ہے جو کسی حد تک ہماری رہنمائی کرتی ہے لیکن حتمی اور قطعی نہیں کیونکہ ہماری قسمت اور تقدیر قادر مطلق کے رحم و کرم پر ہے جو حقیقت میں اِنَّ اللهَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْر ہے۔

تقویمی طریقے سے اپنا طالع معلوم کرنے کے لیے اپنے نام کے اعداد کو جمع کریں اور بارہ پر تقسیم کریں جو باقی بچے اسے جدول کے مطابق دیکھ لیں۔

حصول مقصد، قبولیت دعا، مراد پوری ہو، حاجت شرعی برآئے

۱ اپنی عمر کے مطابق آیت کریمہ (لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ) تمام مومنین پڑھ کر دعا کریں ان شاء اللہ پریشانی دور ہو جائے گی۔ ۲ نوچندی جمعرات سے شروع کر کے سات شب مسلسل 100 مرتبہ یا رب پڑھے پھر دعا کرے ان شاء اللہ مراد پوری ہوگی۔

۳ حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ کی ایک پوری تسبیح پڑھ کے دعا مانگے دعا مستجاب ہوگی۔

۴ 40 مرتبہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ پڑھے تو مصیبت اور غم دور ہوگا۔ ۵ یَابَارِیُٔ 1000 مرتبہ سات روز مسلسل کسی ایک نماز کے بعد باوضو ہو کر پڑھیں مقصد حاصل ہوگا۔ ۶ سورہ یٰسین پڑھ کر آخری آیات پر دعا مانگیں کُنْ فَیَكُوْنُ والی آیت دہرائیں مشکل ان شاء اللہ حل ہو جائے گی۔ ۷ امام رضاؑ نے فرمایا 200 مرتبہ المجیبُ اول و آخر دو، دو مرتبہ درود پاک پڑھ کر بتوسل محمدؐ و آل محمدؐ دعا مانگیں قبول ہوگی۔

۸ حضرت عیسیٰؑ کی تعلیم کردہ دعا ہے پڑھیں اور مقصد حاصل کریں۔

100 مرتبہ یَاقَدِیْمُ یَادَائِمُ یَااَحَدُ یَاوَاحِدُ یَاصَمَدُ درود کیساتھ

۹ دعائے حفاظت سورہ ہود کی آیت نمبر 57 اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ تسمیہ کیساتھ شروع کر کے 12 مرتبہ پڑھے

۱۰ حسبنا اللہ ونعم الوکیل 111 مرتبہ روزانہ پڑھے چند روز میں کام بن جائے گا، پڑھنے سے مصیبت بھی دور ہوگی۔

۱۱ کھلا پڑھا کریں۔ ہر ضرورت ان شاء اللہ پوری ہوگی۔

یَا اللهُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ یَارَءُوْفُ یَاكَرِیْمُ

## نظر بد دور ہو، سحر جادو سے نجات، بھوت پریت دفع ہو، پریشانی رفع ہو

۱ 11 مرتبہ یَامَانِعُ ایک مرتبہ سورہ فلق ایک مرتبہ سورہ الناس پڑھ کر نظر بد والے پر دم کریں۔

۲ 3 مرتبہ مَاشَآءَ اللهُ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھ کر نظر بد والے پر دم کریں۔ ۳ ایک مرتبہ سورہ فلق، ایک مرتبہ سورہ الناس اور 33 مرتبہ یَاقَابِضُ پڑھ کر دم کریں اور پانی پر پڑھ کر نظر بد والے کو پلا دیں۔ ۴ 487 مرتبہ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پانی پر دور سے دم کریں پھونک پانی میں شامل نہ ہو ان شاء اللہ جادو کا اثر باطل ہو جائے گا۔

۵ جادو، سحر بے اثر کرنے کے لیے 10 منٹ تک الگ کمرے میں قبلہ رو ہو کر رو رو پڑھیں پھر پانی کسی گملے یا درخت کے تنے میں ڈال دیں۔ یہ عمل تین روز مسلسل کریں۔ ۶ شب جمعہ بعد از نماز عشاء گھر کے درمیانی کمرہ میں آہستہ سے اذان دیں۔ ہرمل کی دھونی دیں اور تین مرتبہ کہیں اِدْفَعْ یَابَلَاءُ ۷ نماز مغرب کے بعد 110 مرتبہ یَادَافِعُ یَاقَابِضُ یَافَتَّاحُ پڑھ کر سب گھر والوں کو، کمروں کو، مال اسباب کو دم کریں۔

۸ کھانے کی کسی چیز پر شک گزرے کہ کسی نے کچھ کر دیا ہو تو دو مرتبہ سورہ قریش (پارہ نمبر 30) مع بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر دم کریں پھر کھائیں۔ ۹ حسب توفیق عجوہ کھجور کھایا کریں۔ روزانہ ایک دانہ کافی ہے بعد میں پانی پیں اور یَاشَافِیْ یَاكَافِیْ صرف 7 مرتبہ پڑھ لیں۔ اسکے بعد دو منٹ تک لمبے سانس لیں ناک سے ہوا جذب کریں اور منہ سے نکالیں۔ یہ عمل روزانہ کریں دل قوی ہوگا اور پریشانی رفع ہو جائے گی۔

## استغاثہ بحضور حضرت ابوالفضل العباس علیہ السلام

### (قضائے حاجات اور سختیوں کو دُور کرنے کیلئے)

یہ ایسا کامیاب عمل ہے جس کے انجام دینے سے فوراً نیک مرادیں پوری ہوتی ہیں۔ اس عمل خیر کو مجمع الدعوات سے پیش کیا جا رہا ہے۔ عمل کو مندرجہ ذیل طریقے سے انجام دیں۔ ۱ دو رکعت نماز بہ نیت استغاثہ حضرت ابوالفضل العباسؑ پڑھے۔ ۲ نماز کے بعد گیارہ مرتبہ محمدؐ و آل محمدؐ پر درود پڑھے۔ ۳ گیارہ مرتبہ (صَلَّی اللهُ عَلَیْكَ یَا اَبَا الْفَضْلِ الْعَبَّاسُ) پڑھے۔ ۴ 133 مرتبہ (یَا كَاشِفَ الْكَرْبِ عَنْ وَجْهِ الْحُسَیْنِؑ اِكْشِفْ كَرْبِیْ بِحَقِّ اَخِیْكَ الْحُسَیْنِؑ) پڑھے۔ ۵ گیارہ مرتبہ (اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَیَكْشِفُ السُّوْٓءَ) پڑھے۔ ۶ گیارہ مرتبہ (یَا اللهُ) پھر گیارہ مرتبہ (لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ) بعدہ گریہ و زاری کر کے اپنی جملہ پریشانیوں کے لیے خوب رو رو کر دعا کریں۔

# قرآن پاک سے مسائل کا حل

ڈاکٹر و حکیم محمد ثناء اللہ
تلہ گنگ ضلع چکوال
0300-6080973
0333-6849263

السلام علیکم! تہہ دل سے دعا گو ہوں کہ معزز قارئین امامیہ جنتری اور محترم آغا افتخار حسین صاحب اور آپکی ٹیم کو اللہ بزرگ و برتر صحت اور عزت اور خوشحالی کی زندگی عطا فرمائے۔ آمین۔ اور خدائے بزرگ و برتر آپ کو شر شیطان اور شر انسان سے اپنی حفاظت میں رکھے۔ آمین۔ نیز بانی امامیہ جنتری کے مرحومین کے لیے سورۂ فاتحہ کی استدعا ہے۔ معزز قارئین آپکی خدمت میں ایسا محبت کا نقش پیش کر رہا ہوں جو کہ سورۂ طٰہٰ کی آیت نمبر 39 کا پیش خدمت ہے اس نقش میں محبت کے لیے سب کچھ موجود ہے۔ مثلاً میاں بیوی کی محبت، پسند کی شادی اور افسران بالا کی محبت جو تنگ کرتے ہوں۔ ان جائز کاموں کے لیے اجازت ہے اگر کوئی ناجائز کرے گا تو خود ذمہ دار ہوگا اور اس پر رجعت ہوجائے گی۔

یا اللہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا محمدؐ

یا رحمٰن یا رحیم یا کریم
یا وکیل یا قوی اے جامع یا ودود

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ ۴۳۱ | ۱۱ ۴۳۵ | ۱۴ ۴۳۸ | ۱ ۴۲۴ |
| ۱۳ ۴۳۷ | ۲ ۴۲۵ | ۷ ۴۳۰ | ۱۲ ۴۳۶ |
| ۳ ۴۲۶ | ۱۶ ۴۴۰ | ۹ ۴۳۳ | ۶ ۴۲۹ |
| ۱۰ ۴۳۴ | ۵ ۴۲۸ | ۴ ۴۲۷ | ۱۵ ۴۳۹ |

یا اللہ بحق محمدؐ و آل محمدؐ
مرد کے لیے فلاں بن فلاں الحب فلاں بن فلاں
عورت کے لیے فلاں بنت فلاں الحب فلاں بن فلاں

## نقش لکھنے کا طریقہ

پہلے 3 کلو آٹا صدقہ دیں اور جمعہ کو صبح خاتون جنتؑ پڑھ کر بی بی کو ہدیہ کریں۔ شروع چاند کے بروز جمعرات سب سے پہلے سورج نکلنے کے بعد 10 منٹ پر 2 نفل کے مطابق ساتھ چال دی ہوئی ہے اور نقش زعفران سے تحریر کریں۔ آتشی چال رجال الغیب کی دعا پڑھ کر اور حصار 7 مرتبہ یا حفیظ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیں پھر نقش تحریر کریں اور رجال الغیب کا خیال کریں جو کہ آپکی کمر کے پیچھے اور الٹے ہاتھ کی طرف ہو۔ منہ کے اندر میٹھی چیز رکھ کر اگربتی جلا کر تحریر کریں۔ نیچے نقش کے سب سے پہلے اپنا نام الحب اسکے بعد محبوب کا نام تحریر کریں اور نقش پر سورۂ طٰہٰ کی آیت نمبر 39 کو 3 مرتبہ پڑھ کر دم کرلیں۔ اگر کسی بات کی سمجھ نہ آئے تو فون کر کے معلوم کرلیں۔

**نوٹ** اگر آپ پریشان ہیں تو استخارہ بذریعہ قرآن پاک فی سبیل اللہ کروائیں۔

## تعین سمت کعبہ (درست سمت معلوم کرنے کا طریقہ)

**وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۖ وَحَيْثُ مَا كُنتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ (البقرہ 150)**

**ترجمہ** تم جہاں سے چاہو اپنا منہ مسجد الحرام (کعبہ) کی طرف کرلیا کرو اور تم بھی جہاں کہیں ہوا کرو تو (نماز میں) اپنا منہ اسکی طرف کرلیا کرو۔

ہر سال 2 مرتبہ سورج کو شرف حاصل ہوتا ہے کہ وہ عین خانہ کعبہ پر جلوہ افروز ہو کر حاضری دے۔ ان ایام میں عین اسی وقت سورج کے سامنے کھڑے ہو کر اسکے سایہ کو مارک کرلیں یا کسی عمارت کے کونے کو عین مقررہ وقت پر مارک کرلیں تو عین خانہ کعبہ کی درست تعین ہو سکے گا۔ قیمتی لمحات کی قدر کریں اور اللہ تعالیٰ کا شکر بجا لائیں۔

**وقت** 28 مئی دوپہر 2 بجکر 7 منٹ پر اور 16 جولائی دوپہر 2 بجکر 18 منٹ پر سورج عین کعبہ کے اوپر چمک رہا ہوتا ہے۔

**تاکید** عین اس وقت اپنے گھروں، دفتر، عمومی راستوں اور دیگر جہاں پر ضروری ہو خانہ کعبہ کی سمت کا تعین کریں اور قیمتی لمحات کی قدر کریں اور اللہ تعالیٰ کا شکر بجا لائیں۔ مزید تاکید ہے کہ خود بھی تعین کا اہتمام کریں اور ہر ملنے والے کو سمت کعبہ کے تعین کی تاکید کریں۔ (نوائے صالحین)

**نوٹ** امامیہ جنتری میں تمام آرٹیکل و اشتہارات نیک نیتی کی بنیاد پر دیئے جاتے ہیں۔ کسی اشتہار یا آرٹیکل کے غیر حقیقی ہونے یا لین دین کے مسئلہ پر ادارہ ہرگز ذمہ دار نہیں ہوگا۔ البتہ اپنی شکایت سے ضرور مطلع کریں تاکہ تحقیقات ہو سکیں۔ شکریہ۔ (ادارہ)

# بارگاہِ علم بے مثل تاثیر بے مثل

سید تجمل حسین شیرازی
WhatsApp
0344-7654095

السلام علیکم! قارئین! امامیہ جنتری امید کرتا ہوں آپ سب خیر و عافیت سے ہوں گے۔ آج کے نفسا نفسی کے عالم میں دعا ہے کہ اللہ پاک آپ سب کی حفاظت فرمائے۔ آمین۔ میرے کوشش ہوتی ہے کہ اوراد و وظائف کو ہر لحاظ سے آسان بنایا جائے تاکہ قاری ان کو با آسانی عمل میں لا کر استفادہ کر سکیں۔

## حفاظت از کرونا وائرس و دیگر وبائی امراض

آج کل ایک موذی مرض کرونا وائرس نے نہ صرف انسانوں کو جانی نقصان پہنچایا ہے بلکہ ان کے روزگار تک چھین لئے ہیں اور نچلے طبقہ کو دو وقتوں کی روٹی سے محروم کر دیا ہے۔ اس موذی مرض سے بچاؤ کیلئے اس نقش پاک کو، پاک سیاہی سے لکھ کر اپنے پاس رکھیں یا گلے میں ڈال لیں۔ تعویز کو موم جامہ کر کے پہنیں تاکہ پانی اور پسینہ وغیرہ سے خراب نہ ہونے پائے۔



## ملازمت میں اگلے سکیل پر ترقی کیلئے

اِنۡ تَتُوۡبَاۤ اِلَى اللّٰهِ سے ظَهِيۡرٌ تک۔ (سورۃ تحریم آیت مبارکہ نمبر 4)
اگر کوئی شخص یہ آیت لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اور فجر کی نماز کے بعد 27 دن تک روزانہ 111 مرتبہ پڑھتا رہے تو ان شاء اللہ اگلے سکیل پر ترقی مل جائے گی۔ عمل نوچندی جمعرات سے شروع کرنا ہے جبکہ قمر در عقرب نہ ہو۔

## قرض کی وصولی کیلئے

يٰبَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ اذۡكُرُوۡا سے تَعۡلَمُوۡنَ تک۔ سورۃ البقرہ آیات 40 تا 42
اگر کوئی شخص کسی کو قرض دے اور قرض لینے والا اب واپس نہ کر رہا ہو تو چالیس دن تک روزانہ 111 مرتبہ ان آیات کو پڑھے پھر قرض کی رقم واپس مانگے تو ان شاء اللہ رقم واپس مل جائے گی۔ اور اگر کوئی شخص ہمیشہ چار ماہ تک روزانہ نماز فجر کے بعد پڑھتا رہے تو حق پر قائم رہے گا۔ اس کے علاوہ ان آیات کو کسی ایسے شخص کو، جس سے گواہی لینا مقصود ہو کسی میٹھی چیز پر دم کر کے کھلا دیں تو وہ گواہی دے دے گا۔ ان شاء اللہ۔ البتہ دم کرنے والے شخص کا پرہیزگار و متقی ہونا ضروری ہے۔

## ساس اور بہو میں اتفاق کیلئے

اَلنَّبِىُّ اَوۡلٰى بِالۡمُؤۡمِنِيۡنَ سے مَسۡطُوۡرًا (سورۃ احزاب آیت 6)
اگر کسی گھر میں ساس اور بہو کے درمیان لڑائی جھگڑا اور نا چاقی رہتی ہو تو اہل خانہ میں سے کوئی مغربین کے بعد 21 یوم تک روزانہ 127 مرتبہ اس آیت مبارکہ کو پڑھے تو ان شاء اللہ ساس اور بہو کے درمیان جھگڑا نہ ہوگا اور دونوں کے درمیان اتفاق و اتحاد پیدا ہو جائے گا۔

## جائز محبت کے حصول کیلئے

وَاَلۡقَيۡتُ عَلَيۡكَ مَحَبَّةً مِّنِّىۡ وَلِتُصۡنَعَ عَلٰى عَيۡنِىۡ يَا حَبِيۡبُ يَا وَدُوۡدُ يَا سَبُّوۡحُ يَا غَفُوۡرُ۔
اگر کوئی ان اسماء کو لکھ کر 4 مرتبہ پانی یا عرق گلاب پر یا مٹھائی پر پڑھ کر اس شخص کے سامنے ڈال دے جس سے محبت پیدا کرنا مقصود ہو اور دل میں پڑھے: اے پروردگار ان اسماء کی حرمت کے صدقے میں میری محبت فلاں کے دل میں ڈال دے تو ان شاء اللہ دعا قبول ہوگی۔ اگر ایسا نہ کر سکے تو ہر نماز کے بعد 4 مرتبہ ہتھیلی پر پڑھ کر اپنے جسم پر پھیر لے اور اپنی حاجت کا دل میں تصور کرے ان شاء اللہ کامیابی ہوگی مگر عمل صرف جائز اور شرعی محبت کے لیے کرے ورنہ نقصان کا خود ذمہ دار ہوگا۔

## کاروبار اور رزق میں اضافہ کے لیے

زُيِّنَ لِلَّذِيۡنَ كَفَرُوا الۡحَيٰوةُ الدُّنۡيَا وَيَسۡخَرُوۡنَ مِنَ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا ۘ وَالَّذِيۡنَ سے بِغَيۡرِ حِسَابٍ تک۔ (سورۃ البقرہ آیت مبارکہ نمبر 212) رزق میں تنگی سے نجات کے لیے روزانہ نماز فجر کے بعد 100 مرتبہ، نماز ظہر کے بعد 111 مرتبہ، نماز عصر کے بعد 121 مرتبہ، نماز مغرب کے بعد 131 مرتبہ اور نماز عشاء کے بعد 141 مرتبہ اس آیت مبارکہ کو تلاوت کرنا معمول بنا لیں تو ان شاء اللہ رزق کے دروازے کھل جائیں گے اللہ تعالیٰ اپنی رحمتیں، برکتیں نازل فرمائے گا۔ اس کے علاوہ اس آیت مبارکہ کو لکھ کر دکان یا کاروبار کی جگہ پر لٹکا دے گا تو کاروبار میں برکت پیدا ہوگی ان شاء اللہ۔

## حافظہ کی مضبوطی کے لیے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ الٓمّٓ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ سے هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ تک (سورۃ البقرہ آیات 1 تا 5) اگر کسی بچے کا یا بڑے کا حافظہ کمزور ہو تو نو چندی جمعرات سے 4 جمعرات تک ہر جمعرات کو روزہ رکھے، چینی کے برتن پر زعفران اور عرق گلاب سے ان آیات لکھ کر پانی میں گھول کے مغرب کے وقت پی لے تو ان شاء اللہ حافظہ مضبوط ہو جائے گا۔ اور اگر فجر کی نماز کے بعد کوئی ان آیات کو تلاوت کرے تو پوشیدہ باتوں سے آگاہ ہوگا۔

## حصولِ ملازمت، روزگار اور پیغامِ نکاح کیلئے

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰهِ سے الْعَظِیْمِ تک۔ سورۃ العمران (آیات 73 تا 74) درج بالا آیات مبارکہ کو کاغذ پر لکھ کر کسی بے کار آدمی کے بازو پر باندھ دیں تو ان شاء اللہ وہ با روزگار ہو جائے گا، اور جس نے کہیں شادی کیلئے رشتہ / نکاح کا پیغام بھیجا ہو اس کے بازو پر باندھ دیا جائے تو ان شاء اللہ اُس کا پیغام منظور ہو جائے گا۔

## زراعت میں برکت اور اولاد کیلئے

فَالِقُ الْاِصْبَاحِ سے الْعَلِیْمِ تک۔ سورۃ الانعام آیت مبارکہ 96 اگر کوئی اس آیت مبارکہ کو پانی میں گھول کر پانی کھیت میں ڈال دے تو اُس کی کھیت میں برکت پیدا ہوگی۔ اور اگر کوئی عورت اس آیت کو لکھ کر پانی میں گھول کر پی لے اور ایک تعویز بنا کر سر میں رکھ لے / باندھ لے تو ان شاء اللہ اس کی اولاد ہو جائے گی۔

## ظالم آفیسر / حاکم سے کام نکالنے کا عمل

اگر کسی شخص کو کسی سخت آدمی یا آفیسر سے کام ہو مگر اس آفیسر کا سلوک لوگوں سے یا اپنے ماتحتوں سے اچھا نہ ہو تو ان حالات میں چاہئے کہ ذیل کا عمل اللہ پاک پر توکل کرتے ہوئے کرے تو ان شاء اللہ ظالم حاکم بھی مہربان ہو جائے گا اور اُس کا کام کروے گا اور عزت و احترام سے پیش آئے گا۔ عمل کچھ اس طرح سے شروع کرنا ہے کہ نمازِ فجر کی ادائیگی کے بعد سات سو 700 مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ پڑھ کر بارگاہِ الٰہی میں اپنے مقصد کیلئے نہایت عاجزی و انکساری سے دُعا کریں اور پھر اُس آفیسر یا حاکم کے پاس جائیں تو ان شاء اللہ وہ مہربانی سے پیش آئے گا اور سائل کا کام بھی کر دے گا۔

مزید رہنمائی کیلئے ہمارے یوٹیوب چینل: Syed Tajamal sherazi کو سبسکرائب کریں۔

تسبیح برائے رہائی: یَا اَللّٰہُ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا وَکِیْلُ یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ

قیدی صدقِ دل سے اسمائے حسنیٰ کا ورد 100 مرتبہ پڑھا کرے تو اسے رہائی نصیب ہوگی

# نماز ردِ مظالم

مولانا سیّد حسن مہدی نقوی ۔ لاہور
0346-4345213,0331-4319050

مظالم سے مراد لوگوں کے وہ حقوق ہیں جو کسی شخص کے ذمہ واجب الادا یا بخشوانے کے قابل ہوں خواہ وہ حقوق مالی ہوں یا غیر مالی۔ لوگوں کے حقوق کی تلافی وارث کے پاس مال واپس کرنے یا اُس سے بخشوانے یا اگر یہ ممکن نہ ہو تو اُس کی طرف سے تصدق کرنے یا حاکم شرع کے پاس پہنچانے یا اگر یہ ممکن نہ ہو تو اُس کے حق میں دُعائے مغفرت کرنے سے ہو سکتی ہے۔ اگر اس طرح تلافی ناممکن ہو تو نماز ردِ مظالم بجالائے جس کی وجہ سے خداوند عالم بروزِ حشر صاحبانِ حقوق کو اس گنہگار سے راضی اور اُس کے مظالم کو رد فرمائے گا۔ یہ نماز چار رکعت بہ دو سلام ہے۔ اس کی ترکیب یہ ہے کہ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد ایک بار اور سورۃ توحید پچیس مرتبہ، دوسری رکعت میں الحمد ایک مرتبہ اور سورۃ توحید پچاس مرتبہ، تیسری رکعت میں الحمد ایک بار اور سورۃ توحید پچھتر مرتبہ اور چوتھی رکعت میں الحمد ایک مرتبہ اور سورۃ توحید سو مرتبہ پڑھے۔ جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص اس نماز بجالائے تو خداوندِ عالم اپنے فضل و کرم سے اُس کے مطالبہ کرنے والوں کو بروزِ قیامت راضی فرمائے گا اگرچہ ان کی تعداد ایک صحرا کے ذروں کے برابر ہو اور وہ نماز گزار سب سے پہلی جماعت میں داخلِ بہشت ہوگا۔

# نماز لَیْلَةُ الرَّغَائِب

ماہِ رجب کی پہلی شب جمعہ "لَیْلَةُ الرَّغَائِب" (تحائف کی رات) کے نام سے مشہور ہے ماہ رجب کی پہلی جمعرات کو روزہ رکھ کر شب جمعہ کو نماز مغرب و عشاء کے درمیان بارہ رکعت نماز چھ سلام سے ادا کرے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد تین بار سورۃ قدر اور بارہ مرتبہ سورۃ توحید پڑھے بعد فراغت نماز ستر مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد سجدہ میں جا کر ستر مرتبہ کہے۔

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ سجدے سے سر اٹھا کر ستر مرتبہ کہے

رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَتَجَاوَزْ عَمَّا تَعْلَمُ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِیُّ الْاَعْظَمُ (پالنے والے مجھے بخش دے اور رحم فرما اور میری ان لغزشوں سے درگزر فرما جن کو تو جانتا ہے۔ بیشک تو ہی بلند اور عظیم المرتبہ ہے)

# نقوش امر مخمس سلیمانی

تحریر
افضال حسین افضال
0333-3217163

(صدیوں سے پوشیدہ ایک نئی حقیقت۔ فیض از جناب سرکار باب الحوائج امام موسیٰ کاظم علیہ السلام)

حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب الغالب کل غالب علیہ السلام نے فرمایا! بسم اللہ کشائندۂ مشکلات ہے اور بر آرندۂ حاجات ہے اور شفاء دھندہ ہے بیماروں کے لیے امان ہے۔

معزز قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! میں امامیہ جنتری کے مدیر اعلیٰ کا مشکور ہوں جنہوں نے مجھے موقع عطا فرمایا کہ میں ایک مرتبہ پھر میرے مولا سرکار باب الحوائج امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کے عطا کردہ سلسلہ نقوش امر کے مجربات ونوادرات آپ قارئین امامیہ جنتری 2021 کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کرسکوں۔

دوستوں اس سال میں آپ کے لیے سلسلہ نقوش امر کا ایک نادر و نایاب تحفہ خاص لیکر حاضر ہوں جو کہ آج سے پہلے کسی جنتری یا کتاب یا میڈیا میں کہیں شائع نہیں ہوا۔ یہ نقش شش پہلو مخمس سلیمانی ہے جو کہ بسم اللہ کے اعداد سے آتشی چال پر پُر کیا گیا ہے۔ کیونکہ 2021 بھی بسم اللہ کے اعداد کے زیر اثر ہے اس لئے یہ نقش امسال نہایت کامیاب اور فائدہ مند ہوگا۔

786=21= یہ نقش حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی کے نگینے سے مشابہت رکھتا ہے اور ہمہ جہت سو فیصد کامیابی قدم چومے گی

طریقہ: طریقہ نہایت آسان ہے۔ اپنے نام کے حروف معہ والدہ اور مقصد کے حروف لیں اور ان کی زمام نکالیں۔ زمام نکالنے کے بعد یہ نقش لکھیں۔ میں یہاں بسم اللہ کے حروف کی زمام تحریر کر رہا ہوں جو کہ خود بھی انتہائی مجرب ہے۔ مقاصد میں شادی خانہ آبادی، قید سے رہائی، سحر بندش، جادو ٹونا کا توڑ، عزت و افتخار، رزق و کاروبار کی بندش، بیرون ملک سفر و رہائش وغیرہ وغیرہ غرض ہر میں تیر بہدف ہے۔ کسی بھی کواکب کے شرف میں زعفران، مشک و عرق گلاب سے تحریر کیا جاسکتا ہے سونے، چاندی کی لوح بھی بنائی جاتی ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

افضال حسین افضال پی او بکس 10866 الحیدری ڈاکخانہ نارتھ ناظم آباد کراچی F301 بلاک نارتھ ناظم آباد کراچی




بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ی | ح | ر | ل | ا | ن | م | ح | ر | ل | ا | ه | ل | ل | ا | م | س | ب |
| ر | ل | ح | ا | م | ه | ن | ل | ا | ل | ل | ا | ر | م | ح | س | ی | ب | م |
| ل | ل | ا | ا | ل | ر | ن | م | ه | ح | م | س | ا | ی | ح | ب | ل | م | ر |
| ح | م | ه | س | م | ا | ن | ی | ر | ح | ل | ب | ا | ل | ا | م | ل | ر | ل |
| ح | ل | ر | ب | ی | ا | ن | ل | ا | ا | م | م | س | ل | ه | ر | م | ل | ح |
| ا | م | ا | م | ل | س | ن | ل | ا | ه | ی | ر | ب | م | ر | ل | ل | ح | ح |
| ه | ی | ا | ر | ل | ب | ن | م | س | ر | ل | ل | م | ل | ا | ح | م | ح | ا |
| ر | ل | س | ل | م | م | ن | ل | ب | ا | ل | ح | ر | م | ا | ح | ی | ا | ه |
| ا | ل | ب | ح | ل | ر | ن | م | م | ا | م | ح | ل | ی | س | ا | ل | ه | ر |
| ا | م | م | ح | م | ل | ن | ی | ر | س | ل | ا | ح | ل | ب | ه | ل | ر | ا |
| س | ل | ر | ا | ی | ح | ن | ل | ل | ب | م | ه | ح | ل | م | ر | م | ا | ا |
| ب | م | ل | ه | ل | ح | ن | ل | ح | م | ی | ر | ا | م | ر | ا | ل | ا | س |
| م | ی | ح | ر | ل | ا | ن | م | ح | ر | ل | ا | ه | ل | ل | ا | م | س | ب |

**عریضہ بحضور امام حجتؑ**

مکارم اخلاق میں روایت ہے کہ تمام پریشانیوں کے ازالہ کے لیے درج ذیل عریضہ لکھ کر جاری پانی میں ڈال دے تو امام زمانہؑ اس کی فریاد رسی کریں گے۔

(نیچے اپنا نام معہ والدہ کے لکھے)

مِنَ الْعَبْدِ الضَّعِيفِ إِلَى الْمَوْلَى الْجَلِيلِ رَبِّ إِنِّي مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَأَنْتَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ

ناتواں غلام کی طرف سے باعظمت مولا کی طرف اے میرے رب یہ مصیبت میرے پیچھے لگ گئی ہے اور تو سب رحم کرنیوالوں سے زیادہ رحم کرنیوالا ہے

فَاكْشِفْ عَنِّي ضُرَّ مَا أَنَا فِيهِ وَاكْشِفْ عَنِّي هَمِّي وَفَرِّجْ غَمِّي بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَآلِ مُحَمَّدٍ

تو مجھے اس غم سے نجات فرما جس میں مبتلا ہوں اور میری مصیبت سے مجھے نجات اور غم سے کشائش عطا فرما محمدؐ و آل محمدؑ کے واسطے سے

بسم الله الرحمن الرحیم۔ ان الله وعد الصابرین المخرج مما یکرهون والرزق من حیث لا یحتسبون. جعلنا الله وایاکم من الذین لا خوف علیهم ولا هم یحزنون.

# خزائن شفاء

محمد اکمل خان ماہر علوم مخفی
0301-4578467
0333-4578467

محترم قارئین السلام علیکم۔ عصر حاضر میں آلودگی، ناقص غذاؤں اور ادویہ کے بے دریغ استعمال کے ساتھ ساتھ مذہب اور رُوحانیت سے دُوری نے حیات انسانی کو ایسے امراض اور مسائل کا شکار کر دیا ہے کہ جینے سے مرنا آسان لگتا ہے۔ عذاب کا یہ سلسلہ کہاں تک جا سکتا ہے، اس تصور سے ہی رُوح کانپ جاتی ہے۔ شوگر، بلڈ پریشر، یرقان، کینسر، ایڈز، کورونا، دیگر تمام لا علاج بیماریاں اور ان سے بڑھ کر رُوحانی امراض یعنی جادو، جنات، نظر بد (اخلاق عوارض) نے انسانی زندگی سے چین و سکون کی دولت چھین کر اسے جہنم بنا دیا ہے۔ الحمدللہ روحانیت کی سچائی ہی صحت و سکون کی اس گمشدہ جنت کو واپس لا سکتی ہے اور یقیناً بہت سے قارئین کا تجربہ ہے کہ یہی آخری پناہ ہے۔ مدینۃ الرّوحانیت کی بے لوث خدمات کو ہمیشہ امامیہ جنتری اور قارئین کی تائید و توثیق اور نیک تمناؤں کی قیمتی متاع بحمدللہ حاصل رہی ہے۔ چنانچہ اس سلسلہ میں بھی ذیل میں مدینۃ الروحانیت کے ہزاروں بار کے عملی تجربات کی روشنی میں جسمانی و رُوحانی امراض کا آزمودہ اور پُر تاثیر علاج پیش کیا جا رہا ہے۔ اس علاج کی خاصیت یہ ہے کہ عوام الناس بآسانی اس پر عمل کر سکتے ہیں۔ بتائے گئے طریقے سے علاج کرنے والے کو ان شاء اللہ یقینی شفاء حاصل ہوگی۔ مدینۃ الرّوحانیت سے جسمانی و رُوحانی امراض کے علاج کے لیے رجوع کیا جا سکتا ہے۔ نیز مدینۃ الرّوحانیت کی کتب "خزائن شفاء" اور "کورونا وائرس روحانی علاج کے تناظر میں" کی مدد سے ہر شخص روحانی و جسمانی مہلک امراض کا علاج خود کر سکتا ہے۔ مزید تفصیل کے لیے فون کال پر رابطہ کیجیے یا ہمارا youtube چینل اور فیس بک پیج madinaturruhaniat وزٹ کیجیے اور مستقل رابطے کے لیے لائک کیجیے۔

## روحانی امراض کی عمومی علامات

سر، گردن، کندھے، ماتھے اور کنپٹیوں پر بوجھ، درد، دباؤ یا تھکن رہتی ہے۔ دل میں خوف، بے یقینی، شک، عدم تحفظ، خواب میں یا جاگتے ہوئے ڈرنا، جنازہ، وحشت، خون، قبرستان، سانپ، دوسرے جانور نظر آئیں تو آپ روحانی مریض ہیں۔ راستہ کھو دینا، پہاڑ سے گرنا، جان بچا کر بھاگنا وغیرہ جیسے خواب بھی بندش، سحر، جنات اور نظر بد وغیرہ کی علامات ہیں۔ گھر میں خون یا پانی کے چھینٹے آنا، کپڑے پھٹ جانا، گھریلو اشیاء، رقم وغیرہ گم ہو جانا، کاروبار، کاشتکاری اور روزگار کے دیگر معاملات میں بلاوجہ گھاٹا اور نقصان، علاج کے باوجود شفایاب نہ ہونا بھی بندش کی علامات ہیں۔

**تشخیص** مریض کو سامنے بٹھا کر درج ذیل طریقے سے تشخیص کیجیے۔ ایک گلاس تازہ پانی لیجیے۔ ذائقہ چکھیے اور باقی پانی سامنے رکھ لیجیے۔ تعویذ، انگوٹھی، آیات قرآنی گلے، بازو یا جیب وغیرہ میں ہوں تو الگ رکھ دیجیے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے رہنمائی چاہتے ہوئے سات مرتبہ درود پاک پڑھ کر پانی اور جسم پر دم کیجیے۔ پھر سورہ فاتحہ، آیت الکرسی، سورہ اخلاص، سورہ ناس، سورہ فلق، سورہ کافرون اور آخر پر درود پاک سات سات مرتبہ تلاوت کر کے جسم پر اور پانی پر پھونک مارتے جائیے۔ اب اپنی جسمانی کیفیت پر غور کیجیے۔ پہلے سے موجود درد تیز ہو جائے یا کم ہو جائے، جسم ٹھنڈا ہو یا گرم ہو، جسم ہلکا ہو جائے، سُن ہو جائے، چکر آنے لگیں، نیند آنے لگے، دل کی دھڑکن تیز ہو جائے، جسم پر سوئیاں سی چبھیں تو آپ روحانی مرض یعنی سحر و جادو، جنات یا نظر بد کا شکار ہیں۔ جسم پر بوجھ پڑے یا درد زیادہ ہو تو جنات کا مسئلہ ہے باقی سب سحری علامات ہیں۔ نظر بد بھی سحر سے ملتی ہوئی کیفیت کا نام ہے۔ اب پانی گھونٹ گھونٹ پئیں۔ اگر پانی کا ذائقہ کڑوا ہو تو جادو کیا گیا ہے۔ اگر پانی کا ذائقہ نمکین ہو یا گلے میں پھنسے یا اسی طرح ذائقہ مختلف ہو تو جنات کا ضرر ہے۔ تشخیص میں پریشانی کی صورت میں ادارے سے رجوع کر سکتے ہیں۔

## بخور سے روحانی امراض کا علاج

تسارستور سے مشہور پودے ہرمل کے بیج ایک پاؤ یا زیادہ مقدار میں لے لیجیے۔ روزانہ کچھ ہرمل انگاروں پر ڈال کر مریض اور گھر کو دھونی دیں۔ ہرمل کو اُبال لیں اور اس میں مزید پانی ملائیں اور گھر میں چھڑکاؤ کریں، مریض کو نہلائیں۔ بہتر ہے گھر میں ہرمل کسی گملے یا کیاری میں اُگائیں۔ نیز ایک کاغذ پر سیاہ مارکر سے "فرعون، شداد، نمرود، قارون، ہامان، ابوجہل شیطان" لکھیں اور پانی میں ڈال کر مریض کو نہلائیں اور گھر میں چھڑکاؤ کریں۔ بہتر ہے ہرمل کے ساتھ اس تحریر کی گولی سی بنا کر انگاروں پر ڈالیں اور گھر میں ہر کمرے میں دھونی دیں اور مریض کو دھونی دیں۔ دکان یا کاروباری مرکز میں متواتر کچھ دن صبح و شام دھونی دینے سے نظر بد اور سحری و آسیبی اثرات ختم ہوں گے۔ نیز اگربتی پر چار قل تین تین مرتبہ دم کر کے گھر یا کاروباری مرکز

میں روزانہ شام کو جلانے سے منفی رُوحانی اثرات ختم ہوتے ہیں۔ اس مقصد کے لیے دافع بندش نقش کی دھونی اور چھڑکاؤ سے ہر طرح کی رُوحانی بندش کا چند دنوں میں خاتمہ ہوتا ہے۔

**پینے اور پہننے کے لیے:** جسمانی یا رُوحانی مریض سورہ فاتحہ، آیت الکرسی، چاروں قُل، آیاتِ شفاء، آیاتِ سلام اور نادِ علی زعفران سے لکھ کر مریض کے بازو یا گلے میں باندھیں۔ جیب وغیرہ میں بھی رکھ سکتے ہیں کہ ہر وقت پاس رہے۔ نیز لکھ کر پانی میں ڈالیں اور اُس پانی کو صبح وشام پئیں اور جسم پر چھڑکیں۔ نقش شفاء اور مذکورہ بالا آیات مدینۃ الرّوحانیت میں چاندی پر کندہ کی جاتی ہیں۔ مکمل علاج منگوا سکتے ہیں۔ سات سلام جنتری میں نوروز کے اعمال میں اور سُورتیں قرآن پاک میں ملاحظہ کیجیے۔

## آیاتِ شفا:

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ۔ (سورہ توبہ 14)

وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ۔ (سورہ یونس 57)

يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ (سورہ نحل 69)

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ [illegible]

وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ۔ (سورہ شعراء 80)

قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ (سورہ فصلت 44)

جبرائیل — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — عزرائیل

| وَنُنَزِّلُ | مِنَ الْقُرْاٰنِ | مَا هُوَ شِفَآءٌ | وَّرَحْمَةٌ |
|---|---|---|---|
| ۴۳۵ | ۶۵۳ | ۱۴۴ | ۴۷۱ |
| ۶۵۲ | ۴۳۲ | ۴۷۴ | ۱۴۵ |
| ۴۷۳ | ۱۴۶ | ۶۵۱ | ۴۳۳ |

اسرافیل وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ میکائیل

**دم اور بدنی حصار** جسمانی اور روحانی مریض پر صبح وشام ستر مرتبہ یا مجبوراً سات مرتبہ سُورہ فاتحہ تلاوت کریں۔ نیز مریض سُورہ فاتحہ کی تلاوت صبح وشام سُنے۔ حصار کی نیت سے صبح وشام تین تین مرتبہ آیت الکرسی تلاوت کریں۔ صبح اور مغرب کی نماز کے بعد آگے، پیچھے، دائیں، بائیں، اُوپر اور نیچے ایک ایک مرتبہ قُل ھُوَاللہ احد پوری سورہ پڑھنے سے جنات، جادو، نظرِ بد، حسد اور جن وانس کے ہر ضرر سے نجات حاصل ہوتی ہے۔

**دم شُدہ تیل** روحانی مرض کی صُورت میں سُورہ فاتحہ، آیت الکرسی، چاروں قُل، آیاتِ شفاء، آیاتِ سلام اور نادِ علی علیہ السلام سات سات مرتبہ سرسوں کے تیل پر دم کریں اور صبح وشام مریض کے ہاتھ پاؤں کے بھی ناخنوں پر لگائیں۔ نیز جسم پر مالش کرنا بھی بہت مُفید ہے۔

**صدقہ** مریض کا عقیقہ نہ کیا گیا ہو تو عقیقہ کروائیں۔ کوئی سا گوشت، باجرہ، ٹوٹا چاول، مونگ یا ماش کی دال تین تین سو گرام اور تین انڈے صدقہ کی نیت سے کسی ویرانے میں پھینک دیں یا کسی مستحق کو دے دیں۔ یہ صدقہ اپنی استطاعت کے مطابق ہفتے میں یا مہینے میں ایک بار کرنا بہت مُفید ہے۔

**پرہیز** جادو اور جنات کے مریضوں کے لیے دورانِ علاج چند ہفتے یہ پرہیز ضروری ہے ورنہ علاج بے کار ہو سکتا ہے۔ قبرستان جانا، مزارات پر جانا، گائے بھینس کا گوشت کھانا، زیادہ نمک کھانا، جنازے میں شریک ہونا، موت والے گھر میں جانا، سوتک والے گھر میں جانا اور قُل خوانی وغیرہ کا کھانا کھانے سے مریض کی حالت خراب ہو سکتی ہے۔ نیز دورانِ علاج شہد، کلونجی اور میٹھی اشیاء تھوڑی سی مقدار میں کھاتے رہیں۔

**حصار مکان/دُکان** رُوحانی اثرات کی صُورت میں گھر کے سبھی کونوں کی تعداد کے مطابق سُورہ تکویر زعفران اور عرق گلاب سے تحریر کریں اور ہر کونے میں لگا دیں۔ نیز اسی تعداد میں سٹیل کے تین انچ لمبے کیل لے کر ان پر سُورہ طارق کی آخری تین آیات اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا۔ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا۔ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ہر کیل پر 100 مرتبہ دم کر کے اذان دے کر ہر کونے میں ایک کیل گاڑ دیں۔ نیز آخری کونا خالی چھوڑ دیں اور گھر میں اذان دے کر بلند آواز سے اعلان کریں کہ وہاں رہنے والی روحانی مخلوق شام تک وہ جگہ چھوڑ دے اور پھر شام کو پھر اذان دے کر اعلان کریں کہ ہم گھر کا حصار مکمل کر رہے ہیں ہر قسمی رُوحانی مخلوق اس جگہ کو چھوڑ دے اس کے بعد آخری کونے میں اذان دے کر آخری کیل گاڑ دیں۔ حسبِ توفیق صدقہ دیں، ختم قرآن پاک کروائیں اور خیرات کریں۔

**نقش دافع بندش:** یہ نقش پانی میں گھول کر مریض کو غسل دیں، گھر اور کاروباری مرکز میں متواتر چند دن چھڑکیں اور ہرمل کے ساتھ دھونی دیں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ل | ش | ک | ر | ع | ف | ش | و |
| ش | ک | ر | ف | ر | ع | و | ن |
| ک | ر | ف | ر | ع | و | ن | غ |
| ر | ف | ر | ع | و | ن | غ | ر |
| ف | ر | ع | و | ن | غ | ر | ق |
| ر | ع | و | ن | غ | ر | ق | ش |
| ع | و | ن | غ | ر | ق | ش | و |
| و | ن | غ | ر | ق | ش | و | و |

# گلدستہ شفا برائے قبولیت دعا

**سید علی رضا رضوی**
رضویہ سوسائٹی دھمی سادات
تحصیل کھاریاں ضلع گجرات
0300-5411734

مومنین و مومنات سے گذشتہ 7 سالوں سے امامیہ جنتری کے توسل سے جو روحانی رشتہ جڑا ہے وہ اپنی مثال آپ ہے۔ یہ ایک ایسا سلسلہ ہے کہ جہاں آپ کے قلم سے نکلنے والے الفاظ کسی کیلئے اکسیر بن جاتے ہیں۔ یقین جب اپنے معراج کی منزل تک پہنچتا ہے تو جنتری میں لکھے جانے والے عمل انسان کی زندگی کے ان خوابوں کی تعبیر کا نام بن جاتے ہیں جو کبھی مکمل ہونے کے شرف سے مشرف نہیں ہوئے۔ اس سال بھی میری کوشش یہی ہے کہ میں آسان سے آسان لکھوں اور بڑے سے بڑے مسئلہ کا حل معصومینؑ کے فرامین کے مطابق بیان کروں، لیکن لکھنے سے پہلے ایک بات کہنا چاہوں گا، ہمارے ذہنوں میں یہ بات فکس ہو چکی ہے کہ ہماری زندگی میں جو بھی نشیب و فراز آتے ہیں وہ کسی انسان کی وجہ سے ہی ہوتے ہیں جس کو ہم اپنی زبان میں جادو کہتے ہیں۔ جو بھی فون کرتا ہے اس کی پہلی بات یہی ہوتی ہے کہ ایسے جیسے مجھ پر جادو ہو۔ یا کوئی رزق کی بندش سے پریشان ہو۔ یہ مسائل اور ان کے سلسلہ انسان کی زندگی کے ساتھ ساتھ چلتے ہیں۔ بہرحال متفرق طور پر آج کے دور میں ان مسائل کے بارے میں جو کچھ لکھ رہا ہوں اس امید کے ساتھ کہ پڑھنے کے ساتھ ساتھ آپ صمیم قلب سے اس حقیر کیلئے دعا لازمی کریں گے۔

## ختم القرآن برائے امام الحسین علیہ السلام

اگر کسی مومن کی کوئی حاجت ہو، گھر خریدنا ہو، رزق میں اضافہ مقصود ہو، اولاد چاہیے یا جو بھی جائز شرعی مسئلہ ہو وہ امام حسینؑ کے نام کا قرآن شروع کرے جو کہ 7 دنوں میں ختم کرنا ہے۔ نیت اور ترتیب کچھ اس طرح سے ہونی چاہیے۔ ہفتہ والے دن 2 رکعت نماز ہدیہ امام حسین علیہ السلام پڑھنی ہے اور قرآن سورۃ فاتحہ سے شروع کر کے سورۃ النساء تک پڑھنا ہے، اتوار والے دن سورۃ مائدہ سے شروع کر کے سورۃ توبہ تک پڑھنا ہے، سوموار والے دن سورۃ یونس سے شروع کر کے سورۃ النحل تک پڑھنا ہے، منگل والے دن سورۃ الاسراء سے سورۃ فرقان تک پڑھنا ہے، بدھ والے دن سورۃ الشعراء سے سورۃ الصافات تک پڑھنا ہے، جمعرات والے دن سورۃ ص سے سورۃ الحجرات تک پڑھنا ہے، اور جمعہ والے دن سورۃ ق سے لیکر آخر والناس تک پڑھنا ہے۔ اور ہدیہ امام حسین علیہ السلام کو کرنا ہے۔ یہ عمل کر کے آپ نے اس حقیر فقیر بندہ پر تقصیر کو بہت دعا دینی ہے۔ کیوں کہ یہ عمل امام صادق علیہ السلام سے منقول ہے

## دسترخوان برائے رزق

رزق کی کمی کا سامنا ہر انسان کو ہے اور جس طرح گذشتہ سال نے لوگوں کے روزگار پر تباہ کاریاں کی ہیں، خواہشات غربت کی وجہ سے سمٹ کر رہ گئی ہیں۔ تو جو بندہ یہ چاہے کہ میرے رزق میں اضافہ ہو اور ساتھ برکت کا سلسلہ چلتا رہے تو وہ بدھ والے دن دو رکعت نماز جناب ام البنین سلام اللہ علیہا کے نام کی ادا کرے، نماز کی ادائیگی کے بعد بی بی کے نام کے 135 روپیہ نکال کر رکھ لے۔ ظہرین کے بعد اپنے گھر میں حسب توفیق بی بی ام البنین سلام اللہ علیہا کے نام کا دسترخوان لگائے، دو چار یا دس مومنین کو بلائے ان کو کھانا کھلائے اور وہ 135 روپیہ کسی سید کو بی بی سلام اللہ علیہا کی نیاز کر کے دے دے یہ عمل گھر میں نہ صرف رزق کی بارش کیلئے ہوگا بلکہ آپ کے گھر کی آفات و بلیات کو ختم کر دے گا بیماروں کو شفا عطا کرے گا۔ اور گھر میں رونق لگا دے گا۔ اور اسی دن دسترخوان کے ساتھ سرکار عباس علیہ السلام کے نام کی 7 روٹیاں پکائیں اور وہ کسی مستحق مومن کے گھر بھیج دیں۔ مولاؑ ان روٹیوں کے صدقہ آپ کی مصیبت کو ٹال دے گا۔

اگر کسی بندہ کا کوئی کام اٹکا ہوا اور وہ پورا نہ ہو رہا ہو وہ قرآن کی کوئی بھی 7 سورتیں پڑھ کر سرکار امام علی نقی علیہ السلام کے فرزند حضرت سید محمدؑ کو ہدیہ کرے۔ انشاء اللہ فوراً دعا مستجاب ہوگی۔

## سورۃ انعام کا انعام

اگر کوئی بندہ چاہے کہ اللہ اس کے بے حساب رزق دے، کاروبار ہو تو منافع ہی منافع ہو جس کام میں بھی ہاتھ ڈالے کامیابی قدم چومے۔ تو اس بندہ کو چاہیے کہ وہ بدھ کا دن گزار کر جمعرات کی رات کو یا شب جمعہ یا جمعہ والے دن باوضو ہو کر قبلہ رخ سورۃ فاتحہ کی تلاوت کرے، اس کے بعد سورۃ انعام کی تلاوت شروع کرے جب بندہ 124 نمبر آیت پر پہنچے اور یہ کہے مثل ما اوتی رسل اللہ تو فوراً کھڑا ہو جائے قرآن رکھ دے دو رکعت نماز اس طرح ادا کرے کہ سورۃ فاتحہ 7 دفعہ اس کے بعد آیت الکرسی 7 دفعہ اس کے بعد سورۃ کوثر 7 دفعہ پڑھے۔ اسی طرح دوسری رکعت بھی مکمل کرے۔

نماز سے فارغ ہو کر اسی جگہ آیت نمبر 124 کا حصہ اللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ سے شروع کرے اور سورۂ انعام کو مکمل کرے۔ جیسے ہی سورۂ ختم ہو فوراً سجدہ میں گر جائے اور 70 دفعہ کہے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔ اور اس کے بعد جو بھی حاجت ہو جو بھی دعا ہو جو بھی مشکل ہو بیان کرے انشاء اللہ دعا شرف قبولیت کے شرف سے مشرف ہو گی۔

## رزق کی بارش کیلئے

فرمان معصومؑ ہے کہ جو بندہ یہ دعا ہاتھ سے لکھ کر دوکان میں لٹکا دے، اور 3 دفعہ دن میں اس دعا کی تلاوت کرے اور دعا کی تلاوت کے وقت دوکان یا مکان میں حرمل کا دھواں لازمی دے۔ تو مولا کہتے ہیں کہ اس بندہ کا ہاتھ رزق سے کبھی خالی نہیں ہوگا۔ دوکان گاہکوں سے بھری رہے گی۔ گھر رحمتوں کے حصار میں ہوگا۔ وہ دعا یہ ہے

یا اللہ یا رب یا حی یا قیوم یا ذوالجلال والاکرام اسالک باسمک العظیم الاعظم ان تصلی علی محمد وآل محمد

## دعائے اسم اعظم

سید اجل سید علی خان شیرازی نے کتاب کلمہ طیب میں نقل کیا ہے کہ اسم اعظم لفظ اللہ سے شروع اور لفظ ھو پر ختم ہوتا ہے اور وہ قرآن پاک کی 5 سورتوں کی 5 آیتوں میں موجود ہے۔ شیخ مغربی کا فرمان ہے کہ جو شخص ان آیات کے روزانہ 11 مرتبہ پڑھنے کو اپنا ورد بنالے تو اسکی ہر کلی و جزئی مشکل بہت جلد آسان ہوجائے گی ہر پریشانی سے نجات کے لیے روزانہ بلاناغہ ورد وہ فوائد دے گا کہ آپ حیران ہوجائیں گے۔

❁ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ سے هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ تک (آیت الکرسی)

❁ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ نَزَّلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَ اَنْزَلَ التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ مِنْ قَبْلُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ۝

❁ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ حَدِيْثًا ۝

❁ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۝

❁ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝

امید کرتا ہوں کہ اس سال کیلئے آپ کو حقیر کی محنت پسند آئی ہوگی۔ اپنے ستارہ کے حساب سے کوئی بھی پتھر چاہیے ہو تو آپ رابطہ کر سکتے ہیں۔

**سید علی رضا رضوی** سالار کاروان وائس آف کربلا رضویہ سوسائٹی دھنی سادات تحصیل کھاریاں ضلع گجرات **0333-7351212**

# محمدؐ وآلِ محمدؐ کا فیض

**زوار محمد ابصار حیدر (حیدری) 0306-5286954**

محترم قارئین! السلام علیکم تحفہ یا علیؑ مدد! آج کافی عرصہ کے بعد بذریعہ تحریر آپ سے مخاطب ہوں محمدؐ وآل محمدؐ کے صدقے سدا سلامت رہیں۔ آمین یا رب العالمین۔ ہر سال کوشش ہوتی ہے کہ بانیان امامیہ جنتری کی محبتوں اور والہانہ خلوص کے ساتھ بذریعہ تحریر آپ کے کچھ مسائل کے حل کے لیے آپکی امانت آپ تک پہنچائی جائے مگر اس نفسا نفسی کے دور میں کچھ عرصہ تک امامیہ جنتری میں حاضری نہ دے سکا معذرت قبول فرمائیے۔

**محبت کی فراوانی ہو** اکثر اوقات میاں بیوی اور بچوں کے درمیان غلط فہمی یا کسی بھی قسم کے جادو کے وار سے نفرت پیدا ہوجاتی ہے بیوی یا بچے گھر چھوڑ کر چلے جاتے ہیں اور ناچاقیاں عرصہ دراز تک محبت میں تبدیل نہیں ہوتیں اکثر اوقات کئی بچے گھر سے بھاگ جاتے ہیں یا بچے گھر کے مسائل کی وجہ سے کسی دوست، ماموں یا چچا کے گھر چلے جاتے ہیں اور واپس آنے کا نام نہیں لیتے ایسی صورت حال میں مندرجہ ذیل نقش کسی بھی اچھی ساعت میں لکھیں اور ساتھ یہ ورد یا جامع کریں ایک نقش درخت کے ساتھ باندھ دیں اور ایک وزن کے نیچے رکھ دیں ان شاء اللہ 14 گھنٹوں کے اندر اندر آپکو خوشخبری مل جائیگی 114 مرتبہ یا جامع کا ورد کریں

**زوار محمد ابصار حیدر (حیدری)**
حیدری مطب زرنال ہاؤس سلطان روڈ محلہ گنگ **0345-5628512**

یا جبرائیل ۱۱۰ / ۹۳ / ۸۶ ۷ یا اسرافیل

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یافاتق | ۲۱ | ۳۴ | ۳۱ | ۲۸ | یافاتق |
| الفالق | ۳۲ | ۲۷ | ۲۲ | ۳۳ | الفالق |
| رزاق | ۲۶ | ۲۹ | ۳۶ | ۲۳ | رزاق |
| خالق ٦ ٦(۱۱۳)٦ ٦ | ۳۵ | ۲۴ | ۲۵ | ۳۰ | خالق ٦ ٦(۱۱۳)٦ ٦ |

یا میکائیل — نام مع والدہ مع مقصد — یا عزرائیل

## تسبیح اسمائے حسنیٰ

شر جنات کے خوف و اذیت سے محفوظ رہنے کے لئے وقتاً فوقتاً 70 مرتبہ ان اسماء کا ورد کرنا ڈھال کا درجہ رکھتا ہے۔

یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ یَا رَقِیْبُ یَا مُهَیْمِنُ یَا نَاصِرُ یَا قَوِیُّ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تحفہ امامیہ برائے جمیع حاجات

زاہد حسین جعفری
رحمن کالونی سٹریٹ نمبر 10 سی
بالمقابل واپڈا کالونی خانیوال روڈ ملتان
0300-6159033 0333-7865470

یا اللہ! ہم سب قارئین امامیہ جنتری تیری سب سے بلند تر قوت سے سوال کرتے ہیں التجاء کرتے ہیں فریاد کرتے ہیں تیرے اس عظیم الشان اجلال کے وسیلہ سے جس کے سامنے تیری ہر مخلوق ذلیل ہے پست ہے کہ محمدؐ و آل محمدؐ اور امام زمانہ علیہ السلام کے وسیلہ سے پوری دنیا سے مرض کرونا کا خاتمہ فرما اور سب بیماروں کو شفائے کاملہ عطا فرما الٰہی آمین ثم آمین۔ مرض کرونا ایک عذاب الٰہی ہے ساری دنیا پریشان ہے یہ ہمارے گناہوں کا نتیجہ ہے۔ بے نیاز کریم اللہ سے توبہ استغفار کریں اور اپنے گناہوں کی معافی مانگیں احکام شرعیہ کی پابندی کریں۔ اپنے سمندروں کے پانی پر دم کروائیں جہاں سمندروں میں ایٹمی دھماکے کئے گئے ہیں جہاں جہاں سمندروں کا پانی جا رہا ہے ایٹمی تابکاری سے وائرس وباء جیسی موذی مرض کرونا مہلک امراض کی صورت میں پھیل رہا ہے۔ اس سلسلے میں کرونا وباء سے بچاؤ کے لئے نقش/دعائیں/اسم اعظم لکھ دیا ہے تاکہ سب بیماروں کو شفائے کاملہ ہو۔

## ہر مرض اور وباء سے شفاء کے لئے:

بعد طلوع آفتاب ایک ساعت گزرنے سے قبل اور مغرب کے بعد ایک ہزار بار یا سلامُ پڑھے اول آخر تین بار درود پاک دعا یہ ہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ بِحُرْمَةِ خَمْسَةٍ وَسَادِسُھُمْ جِبْرَائِیْلُ وَھُمْ مُحَمَّدٌ وَعَلِیٌّ وَفَاطِمَةُ وَالْحَسَنُ وَالْحُسَیْنُ اَنْ تَحْفَظَنَا مِنَ الْبَلَاءِ وَالْمَرَضِ وَالْبَلِیَّاتِ فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ اس کے بعد منقول ہے کہ ذیل کی دعا کو تربت پاک (خاک کربلا) سے چینی یا شیشے کے برتن یا پاک صاف کاغذ پر لکھے اور اسے گلاب اور خالص زعفران کے پانی سے دھو کر مریض کو پلائے تو ان شاء اللہ وہ ہر قسم کی بیماری سے شفایاب ہوگا۔ اور ہر استطاعت والا دس کلو یا پانچ کلو گندم خیرات کرے یا نقدی غریب، مسکین، یتیم کو دے استعمال شدہ کپڑے پر دیا ہوا تعویذ باندھ لے آئندہ ان شاء اللہ کسی کو کوئی آفت مصیبت مثلاً زلزلہ، طاعون، ڈینگی، کرونا جیسی موذی امراض سے شفاء ہوگی۔ مرض کرونا کے لئے نقش دعا اور تعویذ مل سکتا ہے روزانہ بلند آواز سے سورت تغابن اور دعائے مشلول پڑھیں **نوٹ** دعائے مشلول مفاتیح الجنان یا تحفۃ العوام یا افتخار بک ڈپو لاہور سے مل سکتی ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۹۳۵ | ۱۹۹۳۸ | ۱۹۹۳۱ | ۱۹۹۲۷ |
| ۱۹۹۳۰ | ۱۹۹۲۸ | ۱۹۹۳۴ | ۱۹۹۳۹ |
| ۱۹۹۲۹ | ۱۹۹۳۳ | ۱۹۹۳۶ | ۱۹۹۳۳ |
| ۱۹۹۳۷ | ۱۹۹۳۲ | ۱۹۹۳۰ | ۱۹۹۳۲ |

## مرض وباء، کرونا، طاعون، ڈینگی و مہلک بیماریاں

یَاحَیُّ حِیْنَ لَاحَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ بِحَقِّ یَاحَیُّ

امراض مہلک کے لئے یا ہر قسم وباء کے لئے بہت ہی مجرب اور آزمودہ ہے۔ روزانہ چالیس دن تک پلائیں اگر شفائے کاملہ نہ ہو تو تین چلہ تک پلائیں یہ دونوں نقشہ مہلک امراض یا کرونا جیسی موذی مرض کے لئے آٹھ نقوش، ایک گلے میں ڈالنا اور سات نقش روزانہ ایک نقش پلانا ہے۔ تعویذ پینے سے پہلے اور پروالی یہ دعا پڑھیں۔ اَللّٰھُمَّ بِحُرْمَةِ خَمْسَةٍ سے لے کر ھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ تک پڑھ کر دم کر کے پانی پئیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| فی دیمومه | لاحیّ | حین | یاحیّ |
| مُلکه | فی دیمومه | لاحیّ | حینَ |
| وَبقای | مُلکه | فی دیمومه | لاحیّ |
| یاحیّ | وَبقای | مُلکه | فی دیمومه |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۷ | ۲۴۰ | ۲۴۳ | ۲۲۹ |
| ۲۴۲ | ۲۳۰ | ۲۳۶ | ۲۴۱ |
| ۲۳۱ | ۲۴۵ | ۲۳۸ | ۲۳۵ |
| ۲۳۹ | ۲۳۴ | ۲۳۲ | ۲۴۴ |

## آبِ نیساں وآب طاہر

وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ ط اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ۔

اور ہم ہی نے ہر چیز کو پانی سے زندہ کیا تو کیا اس پر بھی یہ لوگ ایمان نہ لائینگے ۔(سورہ الانبیاء پارہ ۱۷ آیت نمبر ۳۰) یہ پانی امراض، بے اولادوں ،جلدی امراض اور مہلک امراض کے لئے شفائے کاملہ ہے اس میں نوروز کا پانی جسے آب نیساں کہتے ہیں دم شدہ ہے اور آب طاہر اس میں آب زم زم تمام ائمہ طاہرینؑ کے مزارات سے حاصل کیا گیا پانی جسے آب طاہر کہتے ہیں۔بِسْمِ اللّٰهِ الشَّافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ الْكَافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ الْمُعَافِيْ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔(نوٹ پانی منگوایا جاسکتا ہے)

## بیٹیوں کی بخت کشائی/بندش کا توڑ:۔

جس کسی مرد یا عورت کی بندش لگی ہو بغض وعناد کی وجہ سے بندش لگادی گئی ہو والدین سخت پریشان ہوں یہ عمل سلطان الانبیاء سرور کائنات محسن انسانیت پیغمبر اعظم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فرمان کے مطابق ہرن کی جھلی پر سورہ الاحزاب کا نقش بمعہ آیات سورہ الذاریات آیت نمبر 49 لکھ کر بمعہ دم شدہ لکھ کر دیں الحمد للہ یہ نقش دم شدہ ہے میری دعا ہے چہاردہ معصومین علیہ السلام کے وسیلہ سے ہر مسلمان کے بیٹے ،بیٹیوں کی جلد شادی ہو والدین سرخرو ہوں الٰہی آمین۔**نوٹ**:۔شادی کے لئے ہرن کی کھال پر سورۃ احزاب۔سورۃ طٰہٰ،سورۃ ممتحنہ،سورۃ الکوثر کا نقش اولادِ نرینہ کیلئے سورہ فجر کا نقش دستیاب ہے

الٓمّٓ الٓمّٓصٓ الٓرٰ الٓمّٓرٰ كٓهٰيٰعٓصٓ طٰهٰ
طٰسٓمّٓ طٰسٓ يٰسٓ صٓ حٰمٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ قٓ نٓ

اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا

الحق — قولہ یا جبرائیلؑ بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨٨٨٠٧ | ٨٨٨٢٠ | ٨٨٨١٧ | ٨٨٨١٣ |
| ٨٨٨١٨ | ٨٨٨١٣ | ٨٨٨٠٨ | ٨٨٨١٩ |
| ٨٨٨١۴ | ٨٨٨١۵ | ٨٨٨٢٢ | ٨٨٨٠٩ |
| ٨٨٨٢١ | ٨٨٨١٠ | ٨٨٨١١ | ٨٨٨١٦ |

الملک — یا میکائیلؑ — ولہ

## نشہ وبری عادت سے چھٹکارہ

اگر کوئی شخص بری عادت یا کسی بھی نشے کا عادی ہے مثلاً پان ،سگریٹ، بیڑی، افیون،شراب گٹکا ۔پوڈر،حشیش سے جان چھڑانی ہو تو ستائیس عدد نقش پلانے ہوتے ہیں جب نشئی نشہ کی حالت میں نہ ہو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سُنَّةَ اللّٰهِ الَّتِيْ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلُ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا۔ وَهُوَ الَّذِيْ كَفَّ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ وَاَيْدِيَكُمْ عَنْهُمْ بِبَطْنِ مَكَّةَ مِنْ بَعْدِ اَنْ اَظْفَرَكُمْ عَلَيْهِمْ وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرًا گیارہ بار اور یہ درود شریف اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدُ الصَّالِحِيْنَ وَسَيِّدِ الْمُوْقِنِيْنَ وَسَيِّدِ الزَّاهِدِيْنَ۔ گیارہ گیارہ بار اول وآخر بعد مغربین اکتالیس دن تک پڑھنے سے بری سے بری عادت چھوٹ جاتی ہے۔ستائیس عدد نقوش منگوائے جاسکتے ہیں۔جسکے ہاں لڑکیاں ہی ہوتی ہیں:۔اولاد نرینہ کے لئے جب حمل تین ماہ کا ہوجائے تو ان آیات کو ہرن کی جھلی پر گلاب وزعفران سے لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ۔ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالِ (سورہ رعد آیت نمبر 8,9)

**بیٹا ہی پیدا ہو** یہ عزیمت خالص زعفران سے لکھ کر گلے میں ڈالیں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ خَالِقُ النَّفْسِ مِنَ النَّفْسِ الْمُطْمَئِنَّةِ يَا مَنْ وَهَبَ لِدَاوٗدَ سُلَيْمٰنَ وَلِزَكَرِيَّا يَحْيٰى وَلِمَرْيَمَ عِيْسٰى اُرْزُقْهَا وَلَدًا صَالِحًا سَمَّيْتُهٗ مُحَمَّدًا بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

بچہ پیدا ہو تو اس کا نام محمد سے رکھیں۔

## آقا زادی حضرت بی بی فَاطِمَةُ الزَّهْرَاء سلام اللہ علیہا

## کے حضور 14 سلام برائے حلِّ مشکلات

اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا اُمَّ عَبْدِ اللّٰهِ ① اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ مَكَّةَ وَمِنٰى ② اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ زَمْزَمَ وَالصَّفَا ③ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ وَعَلٰى زَيْنَبَ ④ التَّقِيَّةِ وَكُلْثُوْمِ ⑤ الرَّضِيَّةِ وَعَلٰى سَكِيْنَةِ الْمُبِيْنَةِ ⑥ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ وَفَاطِمَةَ ⑦ وَرُقَيَّةَ ⑧ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ وَعَاتِقَةَ ⑨ وَصَفِيَّةَ ⑩ اَلسَّلَامُ عَلٰى نِسَاءِ الْمَخْفِيَّةِ ⑪ اَلسَّلَامُ عَلٰى بَنَاتِ الْهَا شِمِيَّةِ ⑫ اَلسَّلَامُ عَلٰى سَادَاتِ الْعَلَوِيَّةِ ⑬ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ جَمِيْعًا ⑭ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

# لوح کتاب الفاتحہ

تحقیق و تحریر
ظہیر عباس (کراچی)
0341-7571679
0333-3854175

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں محکم اکمل کتاب قرآن حکیم کی پہلی سورہ الحمد کا عمل دے رہا ہوں۔ قرآن حکیم کا قلب سورہ یٰسین ہے اور سورہ یٰسین کا قلب سورہ فاتحہ ہے اور سورہ فاتحہ کا قلب بسم اللہ الرحمن الرحیم ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم قرآن حکیم کی پہلی آیت ہے جو پورے قرآن کی کلید ہے۔ اس سورہ مبارکہ میں سات آیات ہیں جو سات ستاروں سے منسوب ہیں اور سات ہی دنوں سے منسوب ہیں۔ عدد ے کا ایک الگ راز ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی ذات نے ہفتے کے دن بھی سات، آسمان بھی سات، زمینیں بھی سات اور نظام کائنات کو چلانے کیلئے سات ہی اوعل عظم ستاروں کو تخلیق کیا۔ یعنی ستارہ شمس، قمر، مریخ عطارد، مشتری، زہرہ اور ستارہ زحل ہیں۔ آپ کی سہولت کیلئے میں نے سورہ فاتحہ کی سات آیات کو سات دنوں اور سات ستاروں پر تقسیم کردیا ہے اور ایک جدول واضح کردی ہے۔ آپ اس جدول کو سامنے رکھتے ہوئے روزانہ کے دن اور ستارے کی مناسبت سے آیت اور اسم کا ورد کریں اور اس نقش پر دم کرتے رہیں۔ جب آپ روزانہ کی آیت اور اسم کے مطابق آیت اور اسم کا ورد ۱۰۰ مرتبہ پڑھیں گے تو آخر میں سات مرتبہ پوری سورہ الحمد پڑھ کر نقش پر دم کریں اور نقش کو سنبھال کر رکھیں دوسرے دن اور تیسرے دن تا آخر آیت ہفتہ کو ختم ہوگی۔ یعنی اتوار سے شروع کرکے بروز ہفتہ یہ عمل ختم کرنا ہے اور اس دن حسب توفیق سفید رنگ کی مٹھائی لے کر اس پر تمام انبیاء علیہ السلام اور سورہ الحمد کے موکلین کی نیاز دلا کر ہدیہ کریں اور یہ مٹھائی خود بھی کھائیں اور بچوں میں تقسیم کریں۔

| دن | ستارہ | ورد | تعداد |
|---|---|---|---|
| اتوار | شمس | الحمد للہ رب العالمین یا اللہ یا ودود | 100 مرتبہ |
| پیر | قمر | الرحمن الرحیم یا وھاب یا حی | 100 مرتبہ |
| منگل | مریخ | ملک یوم الدین یا مقلب القلوب یا بدوح | 100 مرتبہ |
| بدھ | عطارد | ایاک نعبد و ایاک نستعین یا نعیم یا منعم | 100 مرتبہ |
| جمعرات | مشتری | اھدنا الصراط المستقیم یا عزیز یا علی | 100 مرتبہ |
| جمعہ | زہرہ | صراط الذین انعمت علیھم یا علیم یا خبیر | 100 مرتبہ |
| ہفتہ | زحل | غیر المغضوب علیھم ولا الضالین یا علی یا ازلی یا قاہر العہود یا والی الاول والمظہر العجائب یا مرتقل علی یا مرتقل علی | 100 مرتبہ |

یہ عمل صرف ایک ہفتے کا ہے۔ یعنی اتوار سے شروع کرکے بروز ہفتہ پر ختم ہوگا۔ اگر آپ کا کام یا حاجت جو شرعاً جائز ہو وہ پوری نہیں ہوئی تو اس عمل کو آپ تین ہفتے یعنی 21 دن تک کریں ان شاء اللہ تعالیٰ ان اکیس دنوں میں آپ کا مقصد اگر پہاڑ جیسا ہی کیوں نہ ہو وہ مقصد خالق کائنات کے دربار سے پورا ہوگا۔ مگر خلوص نیت کی سخت ضرورت ہے کیونکہ روحانیت کا دارومدار صرف اور صرف انسان کی اپنی نیت پر ہے۔ خواتین اپنے ماہانہ ایام کو مدنظر رکھ کر یہ عمل شروع کریں۔ نئے چاند کی پہلی اتوار یعنی نوچندی اتوار سے شروع کریں۔ اس چیز کا سخت خیال رکھیں کہ شروع کے پہلے سات دنوں میں قمر در عقرب نہ ہو اگر شروع کے سات دنوں میں قمر در عقرب بڑھ جائے تو ہرگز عمل شروع نہ کریں۔ رجال الغیب کی کوئی قید نہیں ہے۔ صرف اور صرف قمر در عقرب کا خیال رکھیں۔ روزانہ ایک وقت پر اور ایک جگہ پر عمل کریں یعنی آپ کو گھڑی کا ٹائم رکھنا ہوگا۔ کبھی بھی اندازے والا ٹائم ہرگز نہ رکھیں۔ وقت عمل اگربتی جلائیں اور سب سے پہلے دو رکعت نماز حاجت بجالائیں اور اس نماز کا ثواب سرور کونین حضرت محمد مصطفیٰ ؐ اور مولا علی علیہ السلام کی خدمت میں ہدیہ پیش کریں اور پھر سورہ فاتحہ پڑھنی شروع کریں۔ دوران عمل ایک ہفتہ یا حد اکیس دن تک کچا پیاز، کچا ٹماٹر، لہسن، ادرک، ہر قسم سلاد، ہر قسم کی چٹنی، اچار وغیرہ سے مکمل پرہیز کرنا ہے آپ کو تھوڑی تکلیف تو ہوگی مگر اگر آپ کا مقصد اس ایک ہفتے یا حد تین ہفتوں میں حل ہوجائے تو اس سے بڑی کوئی کامیابی نہیں۔ خاص طور پر وہ نوجوان جو اعلیٰ تعلیم یافتہ ہوتے ہوئے بھی ملازمت کیلئے در بدر کی ٹھوکریں کھا رہے ہیں یا وہ افراد جن کو کاروباری طور پر نقصان در نقصان ہو رہا ہے اور وہ بچیاں جو اچھی شکل و صورت اور اعلیٰ تعلیم رکھتے ہوئے بھی ان کی شادیوں میں طرح طرح کی رکاوٹیں ہو رہی ہوں اُن کو یہ عمل ہر صورت کرنا چاہیے اس عمل کو شروع کرنے سے پہلے یہ نقش جو میں آپ کو ہدیہ کر رہا ہوں۔ اس نقش کو زعفران کی سیاہی سے لکھ کر اپنے سامنے رکھیں اور روزانہ کی تعداد کے مطابق سورہ فاتحہ پڑھ کر اس نقش پر دم کرتے رہیں اور آخری دن اس نقش کو اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں یا اپنے گلے میں ڈال لیں اس عمل

اثرات تازندگی رہیں گے بشرطیکہ آپ نماز کے ساتھ پڑھتے رہیں اور جب تک یہ اثرات آپ کو ملتے رہیں گے بہتر یہ ہے کہ کروالیں کیونکہ دھات پر کندہ کیا گیا نقش سے کندہ کروائیں جس نے کسی نہ کسی ہوتا ہے اور یہ ٹائم آپ کو باآسانی امامیہ سورہ الحمد اور اسم اعظم کے اعداد سے مخلوط ہندسے ہرگز نہ لکھیں یہ نقش کی چال کو ظاہر



روزانہ اس طریقے سے سورہ فاتحہ ایک مرتبہ کسی بھی نقش آپ کے پاس موجود رہے گا اس عمل کے آپ چاندی کے پترے پر یہ نقش شرف قمر میں کندہ یا لوح تاحیات اثر رکھتی ہے اس نقش کو ایسے شخص طریقے سے سورہ الحمد کی زکوۃ دی ہو۔ شرف قمر ہر ماہ جنتری سے مل جائے گا۔ یہ نقش بسم اللہ الرحمن الرحیم لوح تیار کرکے دے رہا ہوں۔ نقش میں چھوٹے کررہے ہیں۔ اس نقش کا وفق ۱۸۳۶۷ ہے۔

مکان نمبر H-13، شیٹ نمبر 127 ایکسٹینشن ماڈل کالونی، ملیر کراچی E-mail: zabbas693@gmail.com

# لوح ردِجادو، ٹونہ، سحرخاص

تحریر محمد اسداللہ سلیمانی 0300-6501194
ماہر عملیات وتعویذات، ادارہ روحانی علاج محلہ گوہرشاہ جھنگ صدر

قارئین کرام السلام علیکم! ہمیشہ کی طرح اس مرتبہ بھی آپکے لیے خاص عمل لے کر حاضر خدمت ہوں جو کہ جادو ٹونہ وسحر کے توڑ کے متعلق ہے۔ اگر آپ کسی بندش کا شکار ہیں مثلاً کاروبار کا نہ چلنا، ہروقت گھر میں بلاوجہ لڑائی جھگڑے کا ہونا، بیماری سے جلد صحت نہ ملنا، شادی میں رکاوٹ یا آئے ہوئے رشتے کا دوبارہ نہ آنا، دکان پر گاہک نہ ہونا، بیرون ملک سفر میں بندش کا ہونا۔

**طریقہ عمل** نوچندی جمعرات کو علیحدہ پاک وصاف کمرے میں داخل ہو کر بخور خوشبودار سلگائیں اور رجال الغیب کو پشت پر رکھیں پھر ساعت مشتری میں مشک وزعفران وعرق گلاب سے مندرجہ لوح مبارکہ گولڈن کاغذ پر دوعدد تیار کریں پھر ساعت مشتری میں مشک وزعفران وعرق گلاب سے مندرجہ ذیل آیات 313 مرتبہ پڑھ کر لوح مبارکہ پر دم کردیں۔ اسی طرح 41 روز کرنا ہے اور ہر جمعرات کو مولا علی کی نیاز دے کر بچوں میں بانٹ دیں پھر بعد میں علیحدہ علیحدہ دونوں الواح کو چاندی میں بند کرا کے ایک اپنے پاس رکھ لیں اور دوسری گھر میں لٹکائیں ان شاء اللہ ہر طرح کی بندش وسحر وغیرہ سے تحفظ رہے گا۔

● بسم اللہ الرحمن الرحیم فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ○ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ○ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ○ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ (سورہ الاعراف آیت نمبر 118 تا 122)

● بسم اللہ الرحمن الرحیم فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ○ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ (سورۂ یونس آیت نمبر 81 تا 82)

● بسم اللہ الرحمن الرحیم اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى ○ فَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ هٰرُوْنَ وَمُوْسٰى (سورۂ طٰہٰ آیت نمبر 69 تا 70)

اور آخر میں عرض ہے کہ کوئی پریشانی آرہی ہو یا کوئی حل نہ مل رہا ہو تو مجھ سے رابطہ کرسکتے ہیں۔

## لوح مبارکہ یہ ہے

شمکائیل بسم اللہ الرحمن الرحیم شغقیائیل

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ذوالجلال والاکرام لطیف | ۱۳۸۴ | ۱۸۳۲ | حفیظ رقیب وکیل |
| ۱۸۳۱ | ۱۳۷۷ | ۱۳۲۸ | ۱۳۸۳ |
| ۱۳۷۸ | ۱۸۳۳ | ۱۳۸۰ | ۱۳۲۷ |
| عظیم قادر قیوم | ۱۳۲۶ | ۱۳۷۹ | حافظ علی مقتدر |

فقطلشائیل میکائیل لوبیائیل

وکفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ایم غلام رضا عسکری (ماہر علوم فلکیات)
0333-7014915

**2021 عیسوی** | لَا يَعْلَمُ الْغَيْبَ اِلَّا هُوَ | **1442 ھجری**

# نوروز عالم افروز

طول بلد 73-04E | **تحویل آفتاب در برج حمل** | عرض بلد 33-43N

## مورخہ 20 مارچ 2021 بروز ہفتہ

دوپہر 2 بجکر 37 منٹ 20 سکینڈ پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم بمطابق دارالحکومت اسلام آباد

### صدقات

سیاہ کالی اشیاء کے دیئے جائیں۔ کالے ماش، کالا نمک، سرسوں / تارا میرا، سورج مکھی کے بیج، کالا پرانا گڑ، سیاہ کپڑا، کالی مرچ، جامن، سیاہ زیرا، سیسہ، لوہا، کے صدقات کوؤں کو انڈے یا جلیبیاں ڈالیں، کالے کبوتر آزاد کرنا، ضعیف اور اپاہج لوگوں کو کھانا کھلانا افضل ترین صدقہ ہوگا۔

### خوارک

سیاہ گلاب جامن، کالے انگور، ام لوخ خشک، کالی کشمش، منقہ، انار دانہ کی چٹنی، بلیک بیری، جلیبی بیری، سوہن حلوہ، کوئی ایک دو چیزیں رکھ لیں اور ساتھ پانچ رنگ سرخ، سفید، سبز، سیاہ اور پیلے رنگ کی مٹھائیاں لے کر مولا مشکل کشا کی نذر دلوائیں۔ بروایت معصوم (امام جعفر صادق) زحل معلم فلک ہے اور زحل مولا علی سے منسوب ستارہ ہے۔

### زائچہ نوروز بحساب یونانی نجوم

- سرطان: قمر 16:40:20
- جوزا: مریخ 09:32، راہو 13:38
- اسد: 14:32:52
- سنبلہ
- میزان
- ثور: یورانس 08:25
- عقرب
- حمل: شمس 00:00:00
- حوت: زہرہ 28:30، نیپچون 20:59، عطارد 06:11
- دلو: مشتری 20:52، زحل 10:23
- جدی: پلوٹو 26:27
- قوس: کیتو 13:38

### مراتب سیارگان برائے نوروز

- **بادشاہ:** زحل
- **وزیر:** قمر
- **سپہ سالار:** مشتری
- **مشیر:** مریخ
- **رنگ:** سیاہ

**نوٹ** سواری، پوشاک وغیرہ کی کیفیت صرف اہل ہنود میں پائی جاتی ہے اسلام میں اسکا تصور نہیں ہے۔

### بین الاقوامی اوقات برائے نوروز

بغداد عراق، جدہ سعودی عرب 20 مارچ 12:37:19 تہران، ایران 20 مارچ 13:07:19، دمشق شام 20 مارچ 11:37:19، دبئی عرب امارات 13:37:19، دہلی انڈیا 20 مارچ 15:07:19، واشنگٹن نیویارک کیلیفورنیا اوٹاوا کینڈا امریکہ 20 مارچ 05:37:19AM، لندن برطانیہ 20 مارچ 09:37:19AM صبح ٹوکیو جاپان

تحویل کے وقت مولا مشکل کشا کی نذر دیکر ان کے وسیلہ سے دعا کریں اللہ تعالیٰ حاجت پوری کرے گا۔

**نوٹ** کچھ بڑے ممالک کے نوروز کے اوقات قارئین کی سہولت کے لیے دیئے جا رہے ہیں۔ امریکہ، کینڈا کی ریاستوں میں مختلف ٹائم زون ہیں اپنے مقامی وقت کو جمع یا نفی کرکے درست وقت نکال لیں۔ قریب و جوار کے ممالک بھی درست وقت کے لیے مقامی وقت میں جمع یا نفی اپنے قریبی ملک کے مطابق درست وقت نکال لیں۔ پاکستانی وقت نوروز میں سے 5 گھنٹے نفی کرلیں تو گرین واچ ٹائم نکل آئے گا۔

# نوروز کے احکام اور شرعی حیثیت

اس سال بفضل پروردگار 20 مارچ بروز ہفتہ 2021، 7 چیت 2077 بکرمی اور یکم حمل 1942 بوقت دوپہر 2 بجکر 37 منٹ 20 سیکنڈ بمطابق دارالحکومت اسلام آباد پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم شمس درحمل کے صفر درجہ پر تحویل ہوگا۔

## نوروز کی شرعی حیثیت

عید نوروز شمسی کیلنڈر کے حساب سے منائی جاتی ہے۔ نوروز 20 یا 21 مارچ کے بارے میں جو لکھا جاتا ہے وہ علم نجوم اور حرکت سیارگان ہے۔ نیا دن اس لیے کے شمس برج حمل میں داخل ہو رہا ہے۔ یہ سب روایات گردش ایام سے متعلق ہے جن کا دین اور شریعت سے کوئی تعلق نہیں 18 ذوالحجہ 10 ہجری چونکہ اتفاقاً 21 مارچ کو آ گیا اس لیے اس جشن کو دوہرا منانے کے لیے دونوں تاریخوں کو عید نوروز سے معنون کر دیا گیا۔ ہم جو اعمال بجالاتے ہیں وہ 20 یا 21 مارچ کو شمس کے برج حمل میں داخل ہونے کے نہیں ہیں بلکہ عید غدیر کے ہیں۔ شمسی کیلنڈر کی اکیسویں مارچ سے بہت سے اور تہوار بھی مربوط ہیں مگر سال ہائے وقوع میں فرق ہے۔ اعمال کی کتب مفاتیح الجنان، تحفۃ العوام وغیرہ میں اس تاریخ کے جو اعمال آپ پڑھیں گے وہ نوروز سے متعلق نہیں ہیں بلکہ عید نوروز سے تعلق رکھتے ہیں مثلاً یہ واقعات ایک نئے دن سے متعلق ہیں۔ اس لیے یاد خدا میں تشکر کے طور پر بجالائے جاتے ہیں۔ آئمہ معصومین علیہم السلام کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمدؐ نے اپنا دن فرمایا ❶ اللہ تعالیٰ نے اس دن اپنے بندوں عہد لیا ہے کہ اس کی واحدنیت کیساتھ عبادت کریں ❷ یہ پہلا دن ہے کہ آفتاب کی پہلی کرن زمین پر پڑی ❸ حضرت نوحؑ کی کشتی کا کنارے لگنا ❹ رجعت آئمہ طاہرینؑ اور حضرت علیؑ کی خلافت ظاہرہ ❺ حضرت محمد ﷺ پر نزول وحی کا آغاز ❻ حضرت ابراہیمؑ کا کافروں کے بتوں کو توڑنا ❼ حضرت علیؑ کا خوارج پر فتح پانا ❽ حضرت علیؑ کا تطہیر کعبہ کا عمل بجالانا وغیرہ۔ عید نوروز کے اعمال مومنین اپنے تہواروں کی یاد میں مناتے ہیں یہ اعمال نوافل، دعائیں، اور نمازیں تحویل آفتاب سے متعلق نہیں بلکہ متذکرہ بالا اسلامی تہواروں سے مربوط ہیں جنکی یاد منانا باعث تقویت ایمان ہے۔

## آب نیساں

نوروز سے 23 دن کے بعد جو مہینہ شروع ہوتا ہے جو 30 دن کا ہے اس مہینے میں جو پانی برستا ہے اسے آب نیساں کہتے ہیں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے جو شخص اس پانی کو جمع کرکے اس پر سورۃ الحمد، آیت الکرسی، چاروں قل اور سورۃ انا انزلناہ کو 70، 70 مرتبہ پڑھے 70 مرتبہ اللہ اکبر 70 مرتبہ لاالہ الااللہ اور پھر 70 مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اسے پیئے تو خداوند عالم اس کے دل کو نور کی روشنی اور فہم و فراست اور بینائی سے بھر دے گا اور تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص صبح و شام اس پانی کو پیئے گا اسکی ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کی کا درد اور بیماری ختم ہوجائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو تو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پیئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا اور بانجھ عورت ہو تو بفضل خدا اسکی گود ہری ہوگی۔

## صدقہ سے شفاء

اَلصَّدَقَةُ تَدْفَعُ الْبَلَاءَ (الحدیث) (صدقہ مصیبتوں کو ٹالتا ہے)

حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے کہ بیمار اپنا علاج صدقہ دینے سے کرے ☆ حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے کہ بیماری کو 4 چیزیں ختم کرتی ہیں۔
❶ صدقہ ❷ علاج ❸ پرہیز ❹ ٹھنڈا پانی (کپڑا تر کرکے ماتھے پر رکھنا) ☆ صدقہ آخرت میں آتش جہنم سے نجات کا باعث ہے۔
☆ مجمع الدعوات میں ہے کہ صدقہ آسمانی بلاؤں کو دور کرتا ہے اور تقدیر کے اٹل فیصلے کو بھی بدل دیتا ہے ☆ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کی خدمت میں ایک شخص حاضر ہوا اس نے عرض کی کہ میرے گھر میں 11 افراد ہیں جو کہ سب کے سب بیمار ہیں تو آپ نے فرمایا کہ ان کا علاج صدقہ دینے سے کرو کیونکہ صدقہ سے بہتر کوئی علاج نہیں ہے۔ ☆ حضرت امام رضا علیہ السلام کا فرمان ہے کہ صدقہ مریض کو مرض موت سے بچاتا ہے ☆ کتاب فردوس میں شیخ مفیدؒ سے منقول ہے کہ اگر کسی شخص کو کوئی بیماری لاحق ہوگئی ہو تو ایک جام پانی اور گندم کے پیمانے سے بھر کر ان پر 40 مرتبہ سورۃ حمد پڑھے بعد ازاں پانی کو کسی مریض پر چھڑکے اور گندم کو کسی مستحق کو دے تاکہ وہ اسکی صحت یابی کے لیے دعا کرے۔ ☆ صدقہ ایک کامیاب دوا ہے۔

# آداب و اعمال نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثل لوبان، اگربتی و صندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ "یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ" اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

**یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ؕ**

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اول یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ "قُرْبَةً اِلَی اللهِ. اَللهُ اَکْبَرُ" اور اول رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ سورہ "اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ" اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ "قُلْ یٰاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ" اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اول رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ "قُلْ هُوَ اللهُ اَحَدٌ" اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس دس مرتبہ "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ" پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ نِ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَارِكْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ وَكَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْكُرَ اَحَدًا غَیْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَا غَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُكَ وَحِفْظُكَ وَمَا فَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَكَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَا اَتَكَلَّفَ مَا لَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ**

اس کے بعد، دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِكٌ قَدِيْمٌ اَسْئَلُكَ خَيْرَهَا وَخَيْرَ مَافِيْهَا
وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَافِيْهَا وَاَسْتَكْفِيْكَ مَئُوْنَتَهَا وَشُغْلَهَا يَاذَاالْجَلَالِ
وَالْاِكْرَامِ (زاد المعاد)

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج و درد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

| | |
|---|---|
| سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ | 1 |
| سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِى الْعٰلَمِيْنَ | 2 |
| سَلٰمٌ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ | 3 |
| سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ | 4 |
| سَلٰمٌ عَلٰى اٰلِ يٰسِيْنَ | 5 |
| سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِيْنَ | 6 |
| سَلٰمٌ هِىَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ (از حاشیہ زاد المعاد) | 7 |

مندرجہ ذیل نقش کو مشک و زعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیے وبا و امراض جسمانی سے محفوظ رہے گا۔ اس نقش کی انگوٹھی چاندی پر کندہ کر کے پہنے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم
محطی ااا=اااا۹ اا۱۹=الا

برائے درد زہ سات مرتبہ اس آیت کو گڑ، شکر یا کسی مناسب عرق پر پڑھ کر کھلائے یا پلائے۔ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ
وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَافِيْهَا وَتَخَلَّتْ

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۴۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب وزعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض و بلیات غم و صدمات سے محفوظ رہیں گے دُشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور راز سربستہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۱ | ۱۲۶۴ | ۱۲۶۷ | ۱۲۵۳ |
| ۱۲۶۶ | ۱۲۵۵ | ۱۲۶۰ | ۱۲۶۵ |
| ۱۲۵۶ | ۱۲۶۹ | ۱۲۶۲ | ۱۲۵۹ |
| ۱۲۶۳ | ۱۲۵۸ | ۱۲۵۴ | ۱۲۶۸ |

اور مدت حمل تک واسطے حفاظت حمل کے ابتدا اس شکل کو لکھ کر ران پر اندر کی جانب باندھے اور گرد کی عبارت کو چشم کشادہ لکھے اور بعد پیدائش بچے کے فوراً کھول دے۔

الشکور البکور

| | | |
|---|---|---|
| اربعہ | ثلثہ | اثنین |
| اربعہ | اثنین | ثلثہ |

## نقش روز

رنگین کاغذ پر نقش اور سونا پالش طلسم نوروز قارئین **مفت** طلب کریں۔
آغا حسنین احمد۔ مقام و P O بیجی تحصیل احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور
0300-6802983

# عالمی حالات 2021

## زائچہ نوروز کی روشنی میں

تحریر و تحقیق غلام رضا عسکری اعوان نواب شاہ Ph: 0300 3210024, E mail: razaaskri@gmail.com

ہفتے کے دن کا نوروز بقول امام جعفر صادق علیہ السلام کے غربت میں اضافہ کا باعث بنتا ہے۔ خشک سالی یا ایسے حالات جس میں غیر متوازن بارشیں ہوں۔ اجناس کی پیداوار کم ہوگی تاہم خشک میوہ جات اور معدنیات کے حوالہ سے ہفتے کے دن کا نوروز بہتر مانا جاتا ہے پٹرولیم کی دریافت کے ساتھ معدنی ذخائر کا ملنا ضعیف العمر اور معمر افراد کے حوالہ سے زحل کے دن کا نوروز اچھا نہیں ہوتا پرانے اور عمر رسیدہ مشہور افراد کی اموات ہوسکتی ہے۔ زحل سیاست سے منسوب ستارہ سیاست دانوں کے لئے اچھا نہ ہوگا۔ سردی خشک اور زیادہ پڑے گی خشک اور سرد ہواؤں کا راج رہے گا۔ شرح اموات میں اضافہ ہوگا۔

**ستاروں کی عالمی نشست افلاک** اس پر اگر ایک نظر ڈالی جائے تو سیارہ زحل اس سال برج دلو میں مقیم رہے گا جبکہ مشتری کا قیام بھی یہاں برج دلو میں سال کے آخر تک رہے گا۔ برج دلو بنیادی طور پر جنوب مشرق کی سمت کو ظاہر کرتا ہے جو کہ امریکہ کینیڈا اور نواحی ممالک کو براہ راست متاثر کرتا نظر آتا ہے۔ جبکہ زحل کی موجودگی آسٹریلیا انڈونیشیا اور نیوزی لینڈ کو بھی براہ راست متاثر کرے گی۔ دوسری جانب زحل کی دسویں نظر جنوب مغرب کے علاقوں کو متاثر کرے گی جس میں روس سائبیریا اور چین کے بھی کچھ علاقے شامل ہونگے۔ زحل کی چوتھی نظر شمال مشرق میں واقع ممالک پر پڑے گی۔ جس میں نکاراگوا برازیل اور امریکہ کی ہی کچھ ریاستیں براہ راست زحل سے متاثر ہونگی۔ ان ممالک میں وبائی امراض دوبارہ رونما ہونے سے سردی، برفباری اور دیگر قدرتی آفات کی وجہ سے معاملات زندگی متاثر ہوسکتے ہیں۔ مالی و معاشی طور پر ان ممالک میں ترقی کی رفتار کمی کا شکار ہوسکتی ہے۔ جبکہ مشتری یہاں دلو میں دسمبر تک نحس ہوکر ان ممالک کی معاشی حالت میں ابتری لاسکتا ہے۔

**پاکستان** زائچہ نوروز کی روشنی میں پاکستان کے حالات طالع برج اسد کے ساتھ سال 2021 کا نوروز مملکت پاکستان کے وزیر اعظم اور بادشاہان کے لئے خاصہ سود مند ہوگا۔ زحل اور مشتری کا ساتویں گھر میں مئی تک قیام حکومتی ارکان کے لئے ملکی سطح پر نیک نامی میں کمی کا باعث بن سکتا ہے تاہم طالع کا مالک نویں گھر میں شرف کی حالت میں عالمی سطح پر پاکستان کی ساکھ کو مضبوط بنائے گا۔ عطارد کا آٹھویں گھر میں قیام مخالف تنظیموں اور اپوزیشن کی جانب سے پروپیگنڈا اور دباؤ کو ظاہر کرتا ہے لیکن یہیں زہرہ کا شرف میں قیام منفی حالات اور دباؤ میں کمی کا باعث بھی بنے گا۔ دوسری جانب زحل مریخ کی تثلیث افواج پاکستان اور سیاست دانوں میں اپنا کردار ادا کرتی نظر آئے گی دوسرے لفظوں میں حکومت اور وفاقی ادارے ایک نقطہ پر ہم خیال ملیں گے۔ آٹھویں گھر میں زہرہ کا شرف بیرون ملک ادائیگیوں اور اسکے ساتھ ساتھ زر مبادلہ کے ذخائر میں بہتری کو بھی ظاہر کرتا ہے۔ مریخ گیارہویں گھر میں چوتھے نویں کا مالک ہوکر نئے قوانین بنائے جانے اور غیر قانونی دولت کی منتقلی کے حوالے سے ٹھوس اقدامات سے ملکی وقار میں اضافہ ہوگا۔ پلوٹو کی چھٹے گھر منتقلی وبائی امراض سے اموات کو ظاہر کرتی ہے۔ زہرہ کا آٹھویں گھر شرف میں ہونا ملکی کرنسی میں مضبوطی کو ظاہر کرتا ہے جبکہ قرضوں میں کمی کے امکانات بھی ظاہر ہوتے ہیں۔ سی پیک اور دیگر بڑے منصوبوں کے حوالے سے دیکھا جائے تو اس سال سی پیک کا کچھ حصہ کام کرنا شروع کردے گا جس سے پاکستان کے مالی وسائل میں قدرے بہتری کے امکانات ہیں دوسری جانب بڑی کرنسیوں خصوصاً ڈالر کی قدر میں کمی بھی روپیہ کی مضبوطی کا باعث بنے گی۔ پڑوسی ممالک میں بھارت اور افغانستان کی جانب سے سرحدی کاروائیاں افواج پاکستان کے لئے نقصان کا باعث بن سکتی ہیں خصوصاً بھارتی سرحدی جھڑپیں اور تنازعہ ممالک میں تناؤ کی کیفیات کو ظاہر کرتی ہیں، مریخ کا اسد میں داخلہ افواج پاکستان کی جانب سے کسی نئے اسلحہ کے تجربات سامنے آسکتے ہیں۔ موجودہ حکومت کی مالی و معاشی طور پر کی گئی کاوشوں میں بہتری آئے گی بلکہ بیرونی قرضوں میں کمی کے ساتھ ساتھ عالمی معاشی دباؤ سے پاکستان کے نکلنے کے واضح امکانات ہیں۔

**موسمی حالات** اس سال مغربی علاقوں میں بارشوں کا سلسلہ زیادہ دیکھا جاسکتا ہے جون اور جولائی میں میدانی علاقوں کے ساتھ ملکی سطح پر گرمی شدید پڑے گی۔ سیاہ آندھیوں اور مٹی و گرد و غبار کے بگولے طوفانوں کی زیادتی ہوگی۔ سیلابی ریلوں اور بعض علاقوں میں شدید بارشوں کی وجہ سے جانی و مالی نقصانات ہوسکتے ہیں۔ مئی جون کا مہینہ قدرتی آفات کے لحاظ سے اہم ہوسکتا ہے۔ موسمی بارشیں خصوصاً ساون کی بارشیں اس سال تاخیر سے ہوسکتی ہیں۔

| دن | آیت | عدد |
|---|---|---|
| اتوار | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ | 500 |
| پیر | الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | 618 |
| منگل | مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ | 242 |
| بدھ | اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ | 636 |
| جمعرات | اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ | 1073 |
| جمعہ | صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ | 1807 |
| ہفتہ | غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ | 1304 |

ان شاء اللہ 7 روز میں مراد بر آئیگی اگر اسی ترتیب سے ورد کرتے رہے تو ضروریات زندگی میں کبھی کسی دوسرے عمل کی ضرورت نہ پڑے گی ہر مہم آسان ہوجائے گی بڑے سے بڑے اخراجات کا غیب سے سامان ہوجائیگا نقش کو پاس رکھیں اور رزق حلال اور صدق مقال پر عمل ضروری ہے

**نقش**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۵۷ |
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۴ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۵۹ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۶۷ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۲ |

# مجرب ومقبول عمل

## برائے قبولیت حاجات

**محمد علی کمیلی** 0332-6996581

چک نمبر 3/4L تحصیل احمد پور سیال ضلع جھنگ

قارئین امامیہ جنتری 2021 کی خدمت میں مشکلات ومصائب کے رفع اور حاجات کی قبولیت کے لیے مجرب ومقبول عمل پیش خدمت ہیں آپ ان سے استفادہ کرکے منتظمین امامیہ جنتری کے لیے دعائے خیر فرمائے۔ تمام مومنین ومومنات کو جائز عمل کرنے کی اجازت ہے

**برائے شفا امراض** حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ سورۃ فاتحہ ام القرآن شفاء ہے ہر درد اور ہر بیماری کے لیے علما فرماتے ہیں کہ کوئی شخص بیمار ہو تو اس پر ہاتھ رکھ کر 7 مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھیں یا پھر 11 مرتبہ یا 21 مرتبہ یا 41 مرتبہ یا 70 مرتبہ یا 100 مرتبہ پڑھیں اور 100 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں اور مریض پر دم کریں اور شفایابی کی دعا کریں اگر اس طرح بھی شفایابی نہ تو پھر کہیں بھی نہ ہوگی۔

**برائے حاجات** جب کوئی سخت حاجت درپیش ہو تو سب سے پہلے غسل کرے پاک صاف کپڑے پہنے بدن پر خوشبو لگائیں پھر مصلے پر بیٹھ کر آیت الکرسی اور چاروں قل ہر ایک 3-3 مرتبہ پڑھے اور بدن پر دم کرے تمام مرحومین مومنین ومومنات کو بخشے پھر سورۃ فاتحہ اس طرح پڑھے۔

**نوٹ**: سورۃ الحمد اور دعائے کمیل سے شفایابی امراض کے لیے رابطہ کریں۔ نقش عرق گلاب اور زعفران سے لکھیں اور صدق دل سے دعا کریں۔

**(بقیہ چند روحانی مجرب عملیات)**

**شادی کی ڈوری** جس لڑکے یا لڑکی کی شادی کسی بھی سبب سے نہ ہورہی ہو تو اسکے لیے شادی کی ڈوری لیکر حاضر ہوئی ہوں۔ بے حد کراماتی ڈوری ہے اسکو باندھتے سے ان شاء اللہ نوے (90) دنوں کے اندر اندر رشتہ طے ہوجائے گا۔ یہ ڈوری ہمارے پاس تیار شدہ مل سکتی ہے جو خاص تہوار اور خاص اوقات میں پڑھائی کرکے تیار کی جاتی ہے۔ آپ کو بہترین رزلٹ کے لیے اس ڈوری کیساتھ یہ وظیفہ 90 دن کرنا ہے۔ جس روز ڈوری باندھیں گے وظیفہ اسی روز شروع کریں تمام کاموں سے فراغت کے بعد نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں اور درمیان میں سورۃ اخلاص بمعہ بسم اللہ پڑھیں اور شادی کی دعا مانگ کر بات کئے بغیر سو جائیں۔ سورۃ اخلاص 41 مرتبہ پڑھنی ہے۔ عمل کے دوران رشتہ طے بھی ہوجائے تو ڈوری 90 روز ضرور باندھ کے رکھنی ہے اور وظیفہ بھی 90 دن جاری رکھنا ہے۔ یہ ڈوری خواتین ومرد حضرات کے لیے یکساں ہے۔

**(نوٹ)** اپنے جائز مقاصد کے لیے فوری استخارہ کروائیں۔ استخارہ اللہ سے مشورہ کا نام ہے صرف ایک فون کال پر فوراً جواب حاصل کریں ہدیہ صرف 500 روپے ہوگا۔ شکریہ **تحریر** عاملہ وذاکرہ ماہ نور فاطمہ (لاہور) 0333-4194017, 0307-2102288

**دعا رد بلا**

بلاؤں کے دور ہونے کیلئے درج ذیل دعا بعد نماز ستر مرتبہ روزانہ پڑھیں

یَا اَللّٰہُ یَا مُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا فَاطِمَۃُ یَا حَسَنُ یَا حُسَیْنُ یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَدْرِکْنِیْ وَلَا تُھْلِکْنِیْ

اکرم عباس کاظمی
شاہ اللہ دتہ اسلام آباد
0300-9491015

# مجرب عمل برائے حاجات

آج کے دور میں ہر شخص بے شمار پریشانیوں اور مختلف مسائل میں مبتلا ہے۔ کہیں بچیوں کی شادی کا مسئلہ ہے عمر گزرتی جارہی ہے رشتہ طے نہیں ہو رہا۔ بچے نے تعلیم مکمل کر لی نوکری نہیں مل رہی کہیں سحر و جادو ٹونہ، سایہ آسیب اور بدنظری کا شکار وغیرہ۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے (تم اللہ کی مہربانی سے مایوس نہ ہو میں دینے والا ہوں مجھ سے مانگو تو سہی) جب اللہ ہر چیز پر قادر ہے کہتا بھی ہے میں تم کو عطا کروں گا تو سوال یہ پیدا ہوتا ہے کس طریقہ سے مانگا جائے تو ارشاد ہے میں رحمان ہوں میں رحیم ہوں سب میرے اچھے اچھے نام ہیں جس مرضی نام سے پکارو۔ اور ہمارے رسول خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہم اللہ تعالیٰ کے وہ اسماء الحسنیٰ ہیں (میں اور میری آل) جن کی معرفت اور وسیلے سے اگر اللہ سے سوال کیا جائے تو وہ پورا فرماتا ہے اور ہمارے اعمال کو قبول فرماتا ہے۔ (رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، حضرت علی علیہ السلام، امام جعفر صادق علیہ السلام، امام رضا علیہ السلام) گھر میں مسائل زیادہ نظر آئیں تو انسان اپنی ذات سے گھبرا جاتا ہے تو اس وقت صرف اور صرف قرآن و اہل بیت علیہم السلام کے وسیلے سے ان کی ذات مقدسہ کے ارشادات پر عمل پیرا ہو کر تمام مسائل سے چھٹکارا حاصل کیا جا سکتا ہے۔ یہ عمل بھی معصومین علیہم السلام کے فرمودات کی روشنی میں ہے۔

**عمل** عمل کسی بھی جمعرات (شب جمعہ) سے کیا جا سکتا ہے۔ پہلے دن نماز مشکل کشاء پڑھنی ہے۔ یہ نماز صرف پہلے دن ہی پڑھنی ہے۔

**طریقہ نماز** 4 رکعت نماز اکٹھی پڑھنی ہے پہلی رکعت میں بعد از سورۃ الحمد، 50 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھنی ہے۔ چاروں رکعتوں میں ایسا ہی ہے۔ نماز کے بعد ایک تسبیح فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا پڑھنی ہے یعنی 34 مرتبہ اللہ اکبر 33 مرتبہ الحمد للہ 33 مرتبہ سبحان اللہ۔ اسکے بعد ایک تسبیح اربعہ پڑھنی ہے

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

(عیون اخبار الرضا، شیخ صدوق، ہدیۃ الشیعہ، ثواب الاعمال شیخ صدوق)

یہ عمل 40 دن کا ہے خواتین ناغہ کے دن بعد میں شمار کر سکتی ہیں۔ عمل ختم کرنے کے بعد آپ نے یہ دعا پڑھنی ہے اس کے بعد جو حاجت ہے اسکی دعا مانگ لیں۔ اور اپنے ستارہ اور برج کے مطابق صدقہ نکال لیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاَنْتَ الْمَحْمُوْدُ وَبِحَقِّ عَلِيٍّ وَّاَنْتَ الْاَعْلٰى وَ

اے اللہ بے شک میں التجا کرتا ہوں بحق محمد اور تو محمود ہے اور بحق علی (کا واسطہ دیتا ہوں) اور تو بلند و بالا ہے اور

بِحَقِّ فَاطِمَةَ وَاَنْتَ فَاطِرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَبِحَقِّ الْحَسَنِ وَاَنْتَ الْمُحْسِنُ وَبِحَقِّ

بحق فاطمہ زہرا اور تو زمین اور آسمان کو بنانے والا ہے اور بحق حسن مجتبیٰ اور تو ہمیشہ سے احسان کرنے والا ہے اور بحق

الْحُسَيْنِ وَاَنْتَ قَدِيْمُ الْاِحْسَانِ وَبِحَقِّ تِسْعَةِ الْمَعْصُوْمِيْنَ مِنْ ذُرِّيَّةِ الْحُسَيْنِ

حسین (کا واسطہ دیتا ہوں) اور تیرے احسان ہمیشہ سے ہیں اور بحق نو آئمہ معصومین کا جو ذریت حسین سے ہیں

## قرض کی ادائیگی کے لیے معصومینؑ کی تعلیم کردہ موثر ترین دعا

شیخ صدوق حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے نقل کرتے ہیں اور وہ اپنے پدر گرامی علی ابن الحسینؑ سے اور وہ حسینؑ ابن علیؑ ابی طالبؑ سے اور حضرت امیر المومنینؑ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک دن حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے قرض کی ادائیگی کے سلسلہ میں گزارش کی حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یا علی! یہ دعا پڑھی جائے تو اگر کوہ صبیر (جو اس خطے کا بلند ترین پہاڑ ہے) جتنا قرض بھی ہو تو یہ دعا زیادہ سے زیادہ پڑھنے سے ادا ہو جائے گا۔

**دعا** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اَغْنِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

حضرت امام علی رضا علیہ السلام فرماتے ہیں اس دعا کو نماز فجر کے بعد 110 مرتبہ پڑھا جائے۔ محمد ابراہیم نصر اللہ بروجردی مولف کتاب ہزار و یک ختم لکھتے ہیں کہ ادائیگی قرض کے سلسلہ میں اس سے موثر دعا نہیں دیکھی شرط یہ کہ قرض کی شدت کے دنوں میں اسے 110 مرتبہ نماز فجر کے بعد پڑھا جائے اور یہ افضل ہے کہ اس دعا کو نماز کے قنوت میں پڑھا جائے اور پھر ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھا جائے۔ علامہ مجلسیؒ نے بحار الانوار ج 95 صفحہ 301 پر یہ دعا درج کی ہے اس دعا کو استاد العلماء آقائی شہاب الدین نجفی مرعشی نے مقروض کے لیے مجرب قرار دیا ہے (ہزار و یک ختم ص 115) (بشکریہ پیام زینب)

# جادو اور آسیب کا خود تشخیصی عمل

جاوید جمالی علاوی 0301-5503367

السلام علیکم! غیب کا علم پاک اللہ جانتا ہے اور معصومین علیہم السلام جانتے ہیں جنہیں اللہ پاک نے عطا کیا ہے۔ شکر ہے پاک رب العالمین کا اور پاک رحمت للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آل محمد کا جن کی عظیم رحمتوں، برکتوں، نعمتوں اور عنایت کے طفیل میرا روحانی، وجدانی اور علمی سفر جاری ہے۔

قارئین کرام! بے شمار خواتین و حضرات اسی شک میں مبتلا ہوتے ہیں کہ ان پر کسی نے جادو کر دیا ہے یا ان پر سایہ ہے اور اسی شک وشبہ کی وجہ سے مختلف عاملوں سے رابطہ کرتے ہیں۔ میں نے اس مرتبہ کوشش کی ہے کہ اس وہم و شک کہ آیا جادو ہے یا نہیں، آسیب ہے یا نہیں آپ خود چیک کر سکتے ہیں اس بارے میں کسی عامل کے پاس جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ اس حوالے سے ایک روحانی عمل تحریر کر رہا ہوں جس کسی بھی کو وہم ہو کہ اس پر جادو ہے یا سایہ ہے وہ خود یا اسکا کوئی عزیز/عزیزہ یہ عمل کر کے چیک کر لیں کہ آیا جادو یا آسیب ہے یا نہیں۔ باوضو ہو تقریباً آدھا گلاس صاف پانی لیکر ایک مرتبہ پوری بسم اللہ الرحمن الرحیم کے ساتھ ایک مرتبہ درود شریف کی تلاوت فرما کر دم کریں پھر ہر مرتبہ پوری بسم اللہ الرحمن الرحیم ساتھ دس، دس مرتبہ درج ذیل سورتوں کی تلاوت کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم 10 مرتبہ سورۂ مبارکہ الکفرون

بسم اللہ الرحمن الرحیم 10 مرتبہ سورۂ مبارکہ اخلاص (توحید)

بسم اللہ الرحمن الرحیم 10 مرتبہ سورۂ مبارکہ فلق

بسم اللہ الرحمن الرحیم 10 مرتبہ آیت الکرسی (خالدون تک)

بسم اللہ الرحمن الرحیم 10 مرتبہ سورۂ مبارکہ ناس

کی تلاوت کر کے پانی پر دم کریں۔ اس عمل کے بعد وہ پانی وہ پیئے جس کو وہم و شک ہو کہ اس پر جادو یا آسیب ہے۔ اگر اسے یہ عمل کیا ہوا پانی ترش یا کھٹا محسوس ہو تو جادو ہے اور اگر کڑوا محسوس ہو تو آسیب (سایہ) ہے اور اگر پانی کا ذائقہ نارمل رہے تو نہ جادو اور نہ ہی آسیب ہے۔ یاد رہے جس پر جادو ہوگا اسے پانی کا ذائقہ بہت زیادہ ترش اور کھٹا محسوس ہوگا۔ اور اسی طرح جس پر آسیب (سایہ) ہوگا اسے یہ پانی بہت زیادہ کڑوا محسوس ہوگا۔

# نماز کُنْ فَیَکُوْنُ

علامہ سید حسن عسکری نقوی (مشہد ایران)
فون 0098 9153106265, 0300 8104565

اگر کسی کا اہم ترین کام یا مشکل ہو بیماری یا تنگدستی ہو۔ شب جمعہ کو غسل کرے اور خلوص کامل کے ساتھ اس عمل کو انجام دے۔

**طریقہ عمل** ۴ رکعت نماز (۲،۲) رکعت کر کے ادا کرے۔

**پہلی رکعت** میں الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے،

وَأُفَوِّضُ أَمْرِي إِلَى اللَّهِ ۚ إِنَّ اللَّهَ بَصِيرٌ بِالْعِبَادِ (المؤمن ۴۴)

**دوسری رکعت** میں سورۃ الحمد کے بعد ۱۰۰ مرتبہ نَصْرٌ مِّنَ اللَّهِ وَفَتْحٌ قَرِيبٌ ۗ پڑھ کر نماز مکمل کرے۔ (الصف ۱۳)

**پہلی رکعت** میں سورۃ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے۔ أَلَا إِلَى اللَّهِ تَصِيرُ الْأُمُورُ (الشوریٰ ۵۳)

**دوسری رکعت** میں سورۃ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِينًا پڑھ کر نماز مکمل کریں

کسی سے کلام کیے بغیر ۱۰۰ مرتبہ أَسْتَغْفِرُ اللَّهَ رَبِّي وَأَتُوبُ إِلَيْهِ۔ پڑھ کر سجدے میں سر رکھ کر سو مرتبہ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَإِلَيْكَ الْمَصِيرُ سجدے سے سر اٹھانے سے پہلے اس کی حاجت پوری ہو جائیگی۔ انشاء اللہ

یہ ایک آزمودہ عمل ہے اور مجھے یقین ہے کہ اگر یہ عمل کیا جائے تو 95 فیصد تک وہ خواتین و حضرات جنہیں یہ وہم اور شک ہو کہ ان پر جادو یا آسیب ہے۔ ان کا یہ وہم اور شک دور ہو جائے گا۔ میرا تجربہ ہے کہ جتنے بھی لوگ اس وہم میں مبتلا ہوئے ہیں۔ ان میں 99.5 فیصد پر جادو کے اثرات ہوتے ہیں اور نہ ہی سایہ ہوتا ہے بس ان کا وہم ہوتا ہے ان میں سے اکثریت کسی جسمانی، نفسیاتی پریشانی کا شکار ہوتے ہیں یا نظر بد کا شکار ہوتے ہیں یا سیارگان کے نحس اثرات کا شکار ہو رہے ہوتے ہیں۔ اس سلسلے میں تفصیلی زائچہ سے گائیڈ لائن لی جاسکتی ہے۔ آخر میں ہر مرتبہ کی طرح اس مرتبہ بھی آپ سے درخواست ہے کہ ہر شب جمعہ یا جمعہ کے دن اول و آخر 14-14 مرتبہ درود شریف کی تلاوت کیساتھ حدیث مبارکہ کساء کی تلاوت کریں اور حسب استطاعت غریب سادات کو ہدیہ دیں اور غیر سادات کو صدقہ دے دیا کریں۔ چاہے رقم ہو یا ضروریات زندگی کی اشیاء ہوں۔

# آپ کا نام اور اعلیٰ اعداد کا حصول

تنویر عصری، ایم اے
راولپنڈی
0333-5398050

حمد الٰہی کے جامع ترین الفاظ یعنی اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ قَبْلَ كُلِّ اَحَدٍ وَّ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ بَعْدَ كُلِّ اَحَدٍ
حمد ہے خدا کے لیے ہر ذکر سے پہلے اور حمد ہے خدا کی ہر ذکر کے بعد

اور شکرانہ خداوندی کی ادائیگی ان الفاظ کے ساتھ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ نِعْمَةٍ كَانَتْ اَوْ هِيَ كَائِنَةٌ
اللہ کے نام سے (شروع) جو رحمن و رحیم ہے۔ حمد کلی ہے اس اللہ کے لیے ہر اس نعمت پر جو ہے یا ہوگی۔

**اجرِ رسالت کی ادائیگی** کے لیے دعاء امیر المومنین علیہ السلام حضرت امیر المومنین علیہ السلام نے ایک شخص کو دیکھا جو کسی کتاب میں سے کوئی طویل دعا پڑھ رہا تھا۔ حضرتؑ نے اس سے فرمایا: اے شخص جو خدا طویل دعا کو سنتا ہے وہ قلیل دعا کا بھی جواب دیتا ہے۔ آپؑ نے فرمایا یوں دعا مانگو:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ نِعْمَةٍ وَّ اَسْئَلُ اللّٰهَ مِنْ كُلِّ خَيْرٍ وَّ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ كُلِّ شَرٍّ وَّ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ
حمد ہے اللہ کے لیے ہر ایک نعمت پر، میں خدا سے ہر بہتری کا سوال کرتا ہوں ہر ایک شر سے خدا کی پناہ لیتا ہوں اور ہر گناہ پر معافی مانگتا ہوں۔

اس دعا کے ساتھ کہ قارئین اپنے آنکھوں کے شکرانے کے لیے تزکیۂ نفس اور احسن عمل کی تعمیل اور قلب کی نورانیت میں اضافہ کے لیے نہ صرف خود بلکہ اپنی اولادوں کی زبانوں کی زینت بنوائیں گے۔ اسی کے ساتھ مغربی تہذیب کے گرفتار سادات کی راہنمائی کے لیے کہ "سادات نام ہے کردار کا" احتساب کے لیے باریکی پر غور و فکر پر، یہ بھی بتاتا چلوں کہ اسی سبب سادات کے گناہوں کی سزا دگنی ہے بشرطیکہ فشار قبر اور عذاب قبر پر پختہ یقین ہو۔ راہنمائی سادات کے لیے باب علم و حکمت و باب رحمت کے دروازے کے 2 فرمودات پیش خدمت ہیں۔ بار بار پڑھ کر غور کریں شاید ہدایت کے دروازے کھل جائیں اور نجات نصیب ہو سکے۔ قَالَ عَلِيٌّ عَلَيْهِ السَّلَامُ: فَحَقُّ الْوَلَدِ عَلَى الْوَالِدِ يُعَلِّمُهُ الْقُرْاٰنَ ۝
حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا: بیٹے کا حق باپ پر یہ ہے کہ وہ (باپ) اسے قرآن کی تعلیم دے۔

وَعَنْ عَلِيٍّ عَلَيْهِ السَّلَامُ اَنَّهُ قَالَ: مَنْ تَشَبَّهَ بِقَوْمٍ عُدَّ مِنْهُمْ ۝
حضرت علی علیہ السلام سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا: جو کسی قوم کی شباہت اختیار کرے گا تو اسے اس میں شمار کیا جائے گا۔
(خصوصاً لڑکیاں و خواتین اپنے لباسوں اور حجاب اسلامی پر توجہ دیں اور مرد حضرات اپنے چہروں کی شباہت پر)

موضوع کی تشریح سے پہلے قرآن کریم کی طرف رغبت و پیروی کرنے والوں کے لیے 2 مقامات پر روشنی ڈالنا فرض سمجھتا ہوں۔ پہلا مقام سورۂ بنی اسرائیل کی آیت 110 میں ارشاد ربُّ العزت ہے کہ" اے رسول آپ فرما دیں کہ میں اللہ کہہ کر پکاروں یا رحمن کہہ کر پکاروں جس نام سے بھی پکاروں پس سب اچھے نام اسی ذات کے لیے مخصوص ہیں"۔

اسی آیت کے فوراً بعد آیت نمبر 111 میں ایک دعائیہ کلام پیش کیا جس کو ذوق عبادت رکھنے والے مفاتیح الجنان میں تعقیبات صبح میں صفحہ نمبر 65 پر مطالعہ کر کے تلاوت کی عادت بنا سکتے ہیں۔ اچھے مؤذن اپنی اذانوں سے پہلے زبانوں کی زینت بنانا سعادت اور توشۂ آخرت سمجھتے ہیں۔ دعا کے ابتدائی الفاظ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ سے شروع ہو کر وَ كَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا یعنی آیت 111 پر ختم ہوتے ہیں۔

دوسری آیت سورہ والنجم کی آیت نمبر 23 جو کہ موضوع سے مطابقت رکھتی ہے۔ ارشاد ہوتا ہے کہ "نہیں ہیں مگر یہ نام جو تم نے یا تمہارے باپ دادوں نے رکھ لیے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے بارے میں کوئی سند نہیں اتاری"۔ اسی طرح آیت نمبر 27 میں" وہ فرشتوں کے نام عورتوں کے نام پر رکھ لیتے ہیں اور انہیں اس کا کچھ علم نہیں" مطلب بالکل واضح ہو گیا کہ اللہ تعالیٰ کے نام، انبیاء علیہم السلام کے نام، خالق کائنات نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، علی علیہ السلام، فاطمہ سلام اللہ علیہا، حسن علیہ السلام اور حسین علیہ السلام کے جو نام ظاہر فرمائے اُن کا نور کائنات کو روشن کیے ہوئے ہیں۔ جبکہ ہمارے تجویز شدہ نام آفات و بلیات سے

سے معمور امتحانات کا باعث بنے رہتے ہیں۔

علم اعداد کی روشنی میں آپ کا نام جتنا مختصر ہوگا آپ کی زندگی اُتنی ہی اعلیٰ اور انتشار سے پاک ہوگی اور دنیاوی کامیابیوں کا زینہ ثابت ہوگی۔ مثلاً ایک نام ''محمد وحاج نقی'' ہے اس میں لفظ ''محمد'' تبرکاً شامل ہے جبکہ عملی زندگی میں اس کا استعمال نہیں یہ صرف خاموشی سے خیر وبرکت کا اظہار کرتا رہے گا۔ جبکہ ''وحاج نقی'' پوری قوت وطاقت سے عملی زندگی کو متاثر کرتا رہے گا اس نام سے مستقبل کے لیے 2 قسم کے اعداد حاصل ہوتے ہیں ایک نام کا ''حاکم عدد'' جو کہ نام کے حرف اول سے حاصل ہوتا ہے۔ مثلاً وحاج نقی میں حرف ''واؤ'' جس کے اعداد مفرد ''6'' بنتے ہیں۔ دوسرے نام کے اعداد کا مجموعی'' مثلاً و[6]+ ھ[5]+ ا[1]+ ج[3]۔ ن[50]+ ق[100]+ ی[10] = اعداد کا مجموعہ '175' اور مفرد عدد '13' سے '4' جبکہ حروف نام ''7'' حاصل ہوئے۔ نتیجے میں ہمیں وحاج نقی کے مستقبل کے لیے 3 معلومات حاصل ہوئیں۔

(i) کلید ذات ''واؤ'' جس کے عدد '6' ہیں۔ (ii) ذاتی عدد '4' ہے جو کہ نام کے کلی اعداد '175' سے حاصل ہوا ہے۔ یعنی عملی زندگی میں ''1،7،5'' کلیدی ثمرات مہیا کرتے رہیں گے اور ان کے ثمرات کا نتیجہ '6' اور '4' اعداد کی مخفی قوتوں سے متاثر ہوگا۔ (iii) حروف نام جو کہ '7' بنتے ہیں اس حقیقت سے پردہ اٹھاتے ہیں کہ موصوف ہر سات سال کے بعد زندگی کی گہما گہمی میں نئے ولولے سے سرشار ہو کر کوشش کر کے عروج و ترقی حاصل کریں گے۔ مزید وضاحت اگلے حصے میں سمجھ آجائے گی۔ ابجد قمری کا چارٹ مع اعداد سہولت کے لیے پیش خدمت ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا 1 | ب 2 | ج 3 | د 4 | ھ 5 | و 6 | ز 7 |
| ح 8 | ط 9 | ی 10 | ک 20 | ل 30 | م 40 | ن 50 |
| س 60 | ع 70 | ف 80 | ص 90 | ق 100 | ر 200 | ش 300 |
| ت 400 | ث 500 | خ 600 | ذ 700 | ض 800 | ظ 900 | غ 1000 |

دوسرے مرحلے میں تاریخ پیدائش کی طرف نظر ڈالتے ہیں کیونکہ تاریخ پیدائش مشیت خداوندی کے تابع رہتے ہوئے قضا وقدر سے تعلق رکھتی ہے اس لئے اس کے اثرات نام کے اثرات پر حاوی ہوتے ہیں اور اس میں انسانی عمل ودخل کی کوئی گنجائش نہیں۔ تاریخ پیدائش کے ثمرات کو سمجھنے کے لیے نومولود کی خاندانی تاریخ کو مدنظر رکھنا بہت ضروری ہوتا ہے۔ کیونکہ حدیث میں آتا ہے کہ ''جب خالق کسی روح کو دنیا میں بھیجنا چاہتا ہے تو ایک مرتبہ جناب آدم علیہ السلام سے لے کر مولود تک جتنی جنتی ارواح دنیا میں آچکی ہوتی ہیں اُن پر نظر ڈال کر شکل وصورت اور تقدیر کا فیصلہ صادر فرماتا ہے''۔ اسی سبب دیکھا گیا ہے کہ نومولود کی شکل وصورت کے علاوہ کردار واخلاق و روزگار کے شعبوں میں اکثر مماثلث پائی جاتی ہے۔ اتنی بات سمجھانے کے لیے کافی ہے۔ تجربات کے لیے اس کی نشانیوں سے کائنات بھری پڑی ہے تدبر کرنے والے موجود نہیں ہیں۔

اب ''وحاج نقی'' کی پیدائش پر نظر ڈالتے ہیں جو کہ 15/04/2019 بروز پیر ہے (کلی عدد کے حصول کے لیے دن کے اعداد اور وقت پیدائش کے ستارے کے اعداد شامل کر لیے جائیں تو بہت خوب ہے) ورنہ تاریخ---- ماہ----- سال کے اعداد کے اثرات کا ظہور حتمی حیثیت رکھتا ہے۔ یہ وضاحت بھی ضروری ہے کہ (i) نومولود جس دن پیدا ہوتا ہے وہ دن (ii) جس تاریخ کو پیدا ہوا (iii) جس مہینے میں پیدا ہوا (iv) جس سال میں پیدا ہوا۔ ان کے اعداد اور مجموعہ کلی عدد کے تاحیات خوش قسمت سمجھے جاتے ہیں مثلاً ''وحاج نقی'' کے لیے پیر کا دن۔ 15 تاریخ کا مفرد عدد 6۔ اپریل کے مہینے کا مفرد عدد 4۔ سال کا مفرد عدد 3۔ اور ان کے مجموعے سے حاصل ہونے والا 13 کا مفرد عدد 4۔ قسمت کے عدد ہمیشہ اہم ثابت ہوتے رہیں گے اور مستقبل کے عروج و ترقیاں انہی اوقات میں ظہور پذیر ہوں گے۔ اپنے موقف کی وضاحت کے لیے تاریخ پیدائش 4 = 13 = 2019--04--15 میں ہمیں نام کی طرح 2 چیزیں حاصل ہوئیں۔

(i) عدد سعد جو کہ 6 بنتا ہے۔ (تاریخ پیدائش 1+5=6)۔ (ii) عدد پیدائش یا کلی عدد جو کہ 3+1=4 بنتا ہے۔

(تاریخ۔ مہینہ۔ سال کے مفرد عدد کا مجموعہ)

اب ''وحاج نقی'' کے نام سے حاصل ہونے والی معلوماتی اعداد اور پیدائش اعداد کو یکجا کیا جائے تو نتیجۃً یہ ترتیب بنتی ہے۔ (i) کلید ذات (واو) کا عدد 6۔ (ii) ذاتی عدد 4۔ (iii) حروف نام کا عدد 7۔ (iv) عدد سعد 6۔ (v) پیدائش کا عدد 4۔ یعنی ''وحاج نقی'' سال تاریخ پیدائش کے عدد 3 کے ساتھ {7'6'4'3} کے تحت زندگی کے عروج وزوال سے ہمکنار ہوتے رہیں گے۔ ایک جملہ میں یہ بھی وضاحت کرتا چلوں کہ تاریخ پیدائش کے تینوں اعداد ، انسان کی زندگی کے بچپن، جوانی اور بڑھاپے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

اب نام کے حروف کی عددی قوت میں پیدائشی عدد کو جمع کر کے اعداد اعلیٰ حاصل کیے جائیں گے اور یہ اعداد سائل کے عمر بھر کے سالوں کے اثرات ظاہر کریں گے۔(i) نام و ھ ا ج ن ق ی = حروف نام 7 عدد

(ii) نام کے حروف کی عددی قوت 6 5 1 3 5 1 1 (iii) جمع پیدائشی عدد 4 4 4 4 4 4 4

اکائی میں حقیقی قوت کا عدد (ii) + (iii) 1 9 5 7 9 5 5

اب چونکہ ''وھاج نقی'' کے نام کا پہلا حرف '' واو '' ہے جس کے اعداد اعلیٰ (1) بنتا ہے اس لحاظ سے پہلا سال ''1''۔ دوسرا سال ''9'' تیسرا سال ''3''۔ چوتھا سال ''7''۔ پانچواں سال ''9''۔ چھٹا سال ''3 ساتواں سال ''3''۔ پھر اسی ترتیب سے نیا دور اپنے کو ہر سات سال کے بعد دہراتا رہے گا۔ اب اگر آپ ''وھاج نقی'' کے حیات حکمرانی کو جاننا چاہتے ہیں تو اس کا طریقہ یہ ہے۔

| سال | سال | سال | سال | سال | سال | سال | سال | سال | سال | اعداد حقیقی یا اعلیٰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰۸۲ | ۲۰۷۵ | ۲۰۶۸ | ۲۰۶۱ | ۲۰۵۴ | ۲۰۴۷ | ۲۰۴۰ | ۲۰۳۳ | ۲۰۲۶ | ۲۰۱۹ | ۱ |
| ۲۰۸۳ | ۲۰۷۶ | ۲۰۶۹ | ۲۰۶۲ | ۲۰۵۵ | ۲۰۴۸ | ۲۰۴۱ | ۲۰۳۴ | ۲۰۲۷ | ۲۰۲۰ | ۹ |
| ۲۰۸۴ | ۲۰۷۷ | ۲۰۷۰ | ۲۰۶۳ | ۲۰۵۶ | ۲۰۴۹ | ۲۰۴۲ | ۲۰۳۵ | ۲۰۲۸ | ۲۰۲۱ | ۵ |
| ۲۰۸۵ | ۲۰۷۸ | ۲۰۷۱ | ۲۰۶۴ | ۲۰۵۷ | ۲۰۵۰ | ۲۰۴۳ | ۲۰۳۶ | ۲۰۲۹ | ۲۰۲۲ | ۷ |
| ۲۰۸۶ | ۲۰۷۹ | ۲۰۷۲ | ۲۰۶۵ | ۲۰۵۸ | ۲۰۵۱ | ۲۰۴۴ | ۲۰۳۷ | ۲۰۳۰ | ۲۰۲۳ | ۹ |
| ۲۰۸۷ | ۲۰۸۰ | ۲۰۷۳ | ۲۰۶۶ | ۲۰۵۹ | ۲۰۵۲ | ۲۰۴۵ | ۲۰۳۸ | ۲۰۳۱ | ۲۰۲۴ | ۵ |
| ۲۰۸۸ | ۲۰۸۱ | ۲۰۷۴ | ۲۰۶۷ | ۲۰۶۰ | ۲۰۵۳ | ۲۰۴۶ | ۲۰۳۹ | ۲۰۳۲ | ۲۰۲۵ | ۵ |

اس طرح ''وھاج نقی'' کے 70 سال کی عمر تک اعداد کی گردش اسی ترتیب سے رہے گی۔ مزید سال اسی طریقے سے نکالے جا سکتے ہیں۔ ان کی زندگی میں ''5'' کے اثرات شدت سے ظاہر ہوں کیونکہ 3 دور اس عدد کے تحت موجود ہیں پھر عدد ''9'' غالب رہے گا۔ عدد ''ایک'' اور عدد ''سات'' نارمل پھل دے گا۔ ان حقیقی اعلیٰ اعداد کے سامنے آنے والے سالوں کے اعداد موافق و دوست ہوں تو ترقیاں نصیب ہوتی ہیں۔ مخالف اعداد ہوں تو امتحانات و آزمائشوں سے مقابلہ کرنا پڑے گا۔ اوسط اعداد کے دور میں کبھی کامیابی اور کبھی ناکامی کا منہ دیکھنا پڑتا ہے۔ جزیات کافی ہیں مگر صفحات ناکافی ہیں۔

آج پورا معاشرہ کرونا وباء کا شکار ہے پس توبہ استغفار اور ندامت کے سجدے ہی کرونا سے نجات کا باعث ہو سکتے ہیں۔ اللہ ہمیں رجوع الی اللہ کی توفیق عنایت فرمائے۔ آمین

**شفاء امراض** انار کے تازہ رس پر سورۃ فاتحہ وصل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ دم کریں اس رس کو مریض بطور دوا دن میں 4 مرتبہ کھانے کے 4 چمچے مرتبہ استعمال کریں مسلسل 3-4 ماہ تو دائمی بخار، تپ دق، دماغی و قلبی کمزوری ضعف جگر و معدہ اور تمام قسم کے ہیپا ٹائٹس سے شفا یقینی نصیب ہوگی ان شاء اللہ۔ ثابت قدمی اور اعتقاد واثق شرط ہے۔ **نوٹ** اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے محمدؐ و آل محمدؑ کی سرپرستی اور عنایت کے سبب بچوں کے نام اور اسم اعظم نکالنے کے علاوہ محدود پیمانے پر ہر قسم کی انگشتریاں، کلمہ طیبہ کے چھلے، قاضی الحاجات انگشتریاں، نقوش، الواح، ستاروں کے طلسمات جامع، تکسیرات ذاتی شرف مشتری میں تیار طلسم صحت و دولت بھی موجود ہیں۔ نیز حروف صوامت کی سالہا سال کی ریاضت کے سبب ان سے متعلقہ امور خصوصی کا تاثیر کا درجہ رکھتے ہیں۔ یہ تمام کام شرائط کیساتھ اپنے ہاتھوں سے تیار کیے جاتے ہیں۔ شائقین فیض اٹھا سکتے ہیں۔ 0320-5398050

**دعا گو و متمنی دعا:** سید تنویر نقوی عصری۔ سرپرست اعلیٰ تنویر عصری ویلفیئر ٹرسٹ A-47 تعمیر حیات سوسائٹی جھنگ بائی پاس (واہ کینٹ)

# سفلی و کالے جادو سے نجات (مجرب عملیات)

مخدوم سید مبارک علی شمسی
(روحانی سکالر)
0321-7850809
0333-7850809

معزز قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! تحفہ یا علی مدد۔ ابتداء رب جلیل کے بابرکت نام سے جو بیماروں کو شفا دیتا ہے۔ امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد مرحوم کی بلندی درجات کے لیے دعا گو ہوں۔ خالق کائنات مرحوم کو مغفور کو جوار رحمت میں جگہ عنایت فرمائے۔ آمین۔

قارئین کرام! کالا جادو اور سفلی جادو بہت خطرناک ہیں۔ اور ہمارے ملک کا ناسور بن چکے ہیں۔ کالے علم سے پیدا ہوتے والے مسائل درج ذیل ہیں بندش نکاح ✱ بیماری کا مسلط ہو جانا ✱ اولاد کا نہ ہونا ✱ کاروبار کا ٹھپ ہو جانا وغیرہ و دیگر مسائل۔

ان مسائل سے نجات حاصل کرنے کے لیے طویل ترین محنت کے بعد اپنے آزمودہ عملیات پیش کر رہا ہوں ان شاءاللہ فائدہ ہوگا۔ براہ راست رابطہ کریں یا بالمشافہ ملیں۔ نیز رزق اور کاروبار میں برکت کا نقش جوابی لفافہ بھیج کر مفت حاصل کریں۔

**جادو وغیرہ دفع ہو** اگر کوئی شخص سفلی جادو یا کالے جادو کا شکار ہو گیا ہو تو اسے چاہیے کہ 41 دن تک بلاناغہ نماز فجر کے بعد 3 مرتبہ سورہ جن پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئے اول و آخر گیارہ، گیارہ مرتبہ درود شریف لازمی پڑھیں۔ بفضل خدا جادو کا اثر زائل ہو جائے گا۔

**جادو کا کامیاب علاج** اگر کوئی جادو کی وجہ سے کسی بیماری میں مبتلا ہو گیا ہو تو اسے چاہیے کہ **ہفت سلام** کا عمل کرے بفضل خدا صحت یاب ہو گیا۔

**بروز جمعہ** باوضو ہو کر مندرجہ ذیل آیت کو مشک و زعفران سے لکھ کر عصر اور مغرب کے درمیان پانی میں گھول کر پلائیں

| | |
|---|---|
| بروز جمعہ | سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ |
| بروز ہفتہ | سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ |
| بروز اتوار | سَلٰمٌ عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ |
| بروز پیر | سَلٰمٌ عَلٰی مُوْسٰی وَهٰرُوْنَ |
| بروز منگل | سَلٰمٌ عَلٰٓی اِلْ یَاسِیْنَ |
| بروز بدھ | سَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ |
| بروز جمعرات | سَلٰمٌ عَلٰی عِبَادِهِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی |

**اولاد نرینہ پیدا ہو** غیر معینہ مدت تک نماز فجر کے بعد سورہ یوسف 3 مرتبہ تلاوت کریں ان شاءاللہ خوبصورت بیٹا پیدا ہوگا۔

**نکاح کی بندش ختم ہو** اگر کسی لڑکے یا لڑکی کا نکاح سفلی جادو کے ذریعے باندھ دیا گیا ہو تو اسے چاہیے کہ عروج ماہ میں نوچندی جمعرات کو غسل کرے اور نماز حاجت 2 رکعت ادا کرے اور پھر مندرجہ ذیل نقش مشک و زعفران و کستوری کی روشنائی سے کالے ہرن کی جھلی پر یا پھر آہنی باریک قلم سے چاندی کی تختی پر کندہ کر کے خوشبو لگا کر اپنے پاس رکھے ان شاءاللہ تعالیٰ جلد شادی، نکاح کا پیغام آئے گا اور بندش وغیرہ کا خاتمہ ہوگا وہ نقش یہ ہے۔ **نوٹ** جو خود نقش تیار نہ کر سکیں وہ ہم سے رابطہ کر کے تیار شدہ نقش منگوا سکتے ہیں۔ یاد رہے جو بھی یہ نقش تیار کرے اسے پانچ وقت کا نمازی اور نیچے لکھی گئی آیات مبارکہ کو 41 دن تک بلاناغہ مقررہ وقت اور تعداد کے مطابق پڑھیں اور ایک چلہ مکمل کریں۔ اجازت لینا لازم ہے۔ نقش اور آیت یہ ہے

نقش

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۷۶ | ۹۷۹ | ۹۸۳ | ۹۶۹ |
| ۹۸۲ | ۹۷۰ | ۹۷۵ | ۹۸۰ |
| ۹۷۱ | ۹۸۵ | ۹۷۷ | ۹۷۴ |
| ۹۷۸ | ۹۷۳ | ۹۷۲ | ۹۸۴ |

فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰٓی اَلْقُوْا مَآ اَنْتُمْ مُّلْقُوْنَ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَیُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ (سورہ یونس 81-80)

مخدوم سید مبارک علی شمسی گدی نشین دربار حضرت سید پیر محمد حسین شمسی سبزواری۔
شمسی ہاؤس شمسی سٹریٹ نمبر 1 محلہ منظور آباد ڈاکخانہ قائم پور ضلع بہاولپور
Email:mubrakshamsi@gmail.com

عابس شبیب (ایم اے، ایڈووکیٹ)
0333-4633999, 0333-4128131
رجانہ روڈ پیر محل ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ
abisshabib@Gmail.com

# علاجِ بندش

بندش کے اصطلاحی معنی کسی کام کا رک جانا ہے۔ جس طرح ڈیم کو بند کر کے اُس کا پانی روک لیا جاتا ہے اور پھر ضرورت کے مطابق کھولا جاتا ہے لیکن بندش کا مقصد ہے کہ مکمل روک دینا خواہ وہ نکاح ہو، روزی ہو یا ملازمت ہو۔ جس طرح مقدمات میں stay ہوتا ہے۔ پھر عدالت اُس عارضی یا مستقل stay کو کھولنے کی اجازت دیتی ہے۔ بین اسی طرح کچھ ناعاقبت اندیش اپنے عمل، جادو اور ٹونہ سے بوجہ حسد بندش کر دیتے ہیں جو بندش علوی یا سفلی دونوں طرح سے ہوتی ہے بندہ یا افراد معاشرہ کو پتہ بھی نہیں چلتا کہ میرے فلاں کام میں بندش کر دی گئی ہے۔

چند بندشیں کھولنے کے لئے کامیاب فارمولاجات قارئین کی نظر پیش کرتا ہوں جو کہ کتب کہنہ سے اخذ کردہ ہیں۔ بندشِ اولاد، بندشِ نظر، بندشِ مردانہ طاقت، بندشِ ملازمت اور بندشِ نکاح وغیرہ وغیرہ۔ کسی بھی معاملہ میں کسی کو باندھنا بندش کہلاتا ہے۔ طلسماتی بندش کھولنے کا طریقہ۔

**نمبر 1:** اگر مذکورہ طلسم متاثرہ کی پشت پر لکھ دیں تو اس کی بندش ختم ہو جائے گی۔

طلطلطلطلطلطل ع طلطلطلطلطلطل ع (از ریاض تسخیر الشیاطین)

## نمبر 2: بندش کا کھولنا طلسماتی عمل

مذکورہ طلسم کو کسی پاک و پاکیزہ برتن پر تحریر کریں برتن کو آگ پر رکھ کر گرم کریں، گرم ہونے پر آگ سے اُتار کر اُس میں پانی ڈال دیں۔ حتیٰ کہ برتن کی گرمائش ختم ہو جائے۔ وہ پانی متاثرہ شخص کو پلا دیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم والقیا والقاین علی برکت اللہ وتلقلان فی سہف وفرقا حصار کل کلطو والعظیم



**نمبر 3:** اگر مرد و عورت دونوں کو باندھ دیا گیا ہو 7+7 کھجوروں پر یہ الفاظ پڑھ کر دونوں کو کھلا دیں بندش کھل جائے گی۔ فج، مجمت (ہر کھجور پر سات سات بار پڑھیں)

## نمبر 4: حل المربوط

اگر کسی مرد کو بستہ کر دیا ہو تو یہ طلسم کپڑے پر لکھ کر پہنا دو وہ بندش سے آزاد ہو جائے گا



## نمبر 5: بندھے ہونے کو کھولنا

ان حروف کو لکھ کر بارش کا وہ پانی جو اوپر سے نیچے کی طرف بہہ رہا ہو اُن میں حل کر کے 7 مرتبہ سورۃ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور مربوط کو پلائیں بندش کھل جائے گی۔ 26 الفاظ یہ ہیں۔

ا۔ ھ۔ ش۔ ر۔ ا۔ ھ۔ ی۔ ا۔ ا۔ و۔ ن۔ ا۔ ی۔ ص۔ ب۔ ا۔ و۔ ت۔ ا۔ ل۔ س۔ د۔ ا۔ ی

**نمبر 6:** کسی پاکیزہ برتن پر سورۃ انا انزلنا پوری 15 بار لکھ کر آبِ زم زم میں حل کر کے پلانے سے بندش کھل جاتی ہے۔

## نمبر 7: حل المربوط

اگر کسی کو جادو کے زور سے باندھ دیا گیا ہو اور خلاصی کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو یہ تعویذ لکھ کر اس پر مکھن اور زیتون کا تیل ڈال کر انگشت شہادت سے حل کریں اور 21 بار یہ آیت پڑھ کر دم کر کے مریض کو کھلا دیں بندش ختم ہو جائے گی۔ (کبریت احمر)

مرج البحرین یلتقیان
جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

میکائیل
عزرائیل
مرج البحرین یلتقیان

**نمبر 8** اگر کسی کو جادو یا کسی اور علم سے باندھ دیا گیا ہو تو طلسم اس کی ہتھیلی پر لکھ کر 70 بار سورۃ الفاتحہ پڑھ کر اس کی ہتھیلی پر پھونک ماریں اور وہ مٹھی بند کروا لیں ان شاء اللہ جادو کی بندش کھل جائے گی۔ طلسم یہ ہے (الجزء الثالث من کتاب السحر الاثریہ)



## نمبر9: بندش کھولنے کا آسان طریقہ

اگر کتے کے سر کے بالوں کی دھونی دیں تو بندش کھل جائیگی

**نمبر10:** اگر اس آیت کو لکھ کر مربوط کے باندھ دیں تو بندش کھل جائے گی۔ (از سحر الشیاطین)

ان الذین یحاربون اللہ ورسولہ کبتوا کما کبت الذین من قبل

## نمبر11: برائے سحر بندش مجرب عمل

اگر سورۃ الرحمن کی آیت 70 بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلا دیں تو اسے آرام آجائے گا۔ یہ عمل پہلے ہی لوگوں کا آزمودہ ہے۔ (از سر المستتر)

آیت نمبر 33: یا معشر الجن والانس۔۔۔ بسلطان (سورہ رحمن)

## تین نسخہ جات کتب کھنہ سے اخذ کردہ برائے مرضِ برص

**نمبر1:** مخطوطہ میں لکھا ہے کہ اگر کسی (مادہ سیہہ) کا پتہ یا جو بھی ملے اسے لیکر اس میں گندھک ملا کر سفید داغوں پر لگانا انھیں مٹا دیتا ہے۔

**نمبر2:** اگر پیاز کا پانی اور سرکہ ہم وزن ملا کر سفید داغوں پر لگائیں تو بہت مفید ہے۔

**نمبر3:** اگر انار کے پانی کو مکھی کے شہد میں ملا کر سفید داغوں پر لگائیں تو بہت مفید ہے۔ **نوٹ:** اولاد نرینہ (بیٹا) کے لئے دوائی دستیاب ہے



# نماز امام زمانہ علیہ السلام

روایات کے مطابق یہ نماز" استغاثہ حضرت امام زمانہ علیہ السلام" کے مترادف ہے ☆ اللہ تعالی کے حضور بوسیلہ وارث قرآن حضرت مہدی علیہ السلام نہایت ہی سریع الاثر نماز ہے جو حاجات کی برآوری کے لیے بے مثال تحفہ وحرز ہے ☆ یہ نماز دو رکعت ہے پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد تلاوت کرتے وقت جب آیت **اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ** پر پہنچیں تو اسے 100 مرتبہ دہرا کر سورۃ کو تمام کرے اس کے بعد سورۃ توحید 1 مرتبہ پڑھے اور رکوع وسجود بجا لا کر دوسری رکعت بھی اسی طرح بجالائے اور نماز ختم کرنے کے بعد کھڑے ہو کر دعائے فرج رجوع قلب سے پڑھے تو ان شاء اللہ جملہ امور عظیمہ میں کامیابی حاصل ہوگی۔ یہ نماز عجیب وغریب اسرار کی حامل ہے۔ شب جمعہ آخر شب یہ نماز پڑھنی چاہیے

## قوت حافظہ کے لیے مخصوص عمل

حافظہ پونے دو مہینے میں ایسا قوی ہو جائے گا کہ لوگ تعجب کریں گے۔
اتوار کی صبح ایک چھوٹے باریک کاغذ پر لکھیں اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ اور ناشتے کے پہلے لقمہ کے ساتھ نگل جائیں۔ دوسرے اتوار کو اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ لکھیں اور نگل جائیں۔
اور تیسرے اتوار کو بھی اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ اسی طرح چوتھے اتوار کو المص کھیعص پانچویں اتوار کو حمعسق حم چھٹے اتوار کو طسم طس الحم ساتویں اتوار کو ص ق ن اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْـًٔا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ

## آسمانی آفات وزلزلے سے محفوظ رہنے کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| |
|---|
| اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ۚ |
| وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ |
| اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا (پارہ نمبر ۲۲ سورہ فاطر آیت نمبر ۴۱) |

رات کو سونے سے قبل ۴۱ بار پڑھیں اول وآخر درود شریف ۷ بار)

**برائے مقہوری دشمن** دشمن کو مقہور کرنے کے اور ان کی نابودی کے لیے اول وآخر صلوات کے ساتھ ایک سو دس مرتبہ نادعلی پڑھ کر درج ذیل دعا کو 41 مرتبہ پڑھے یَا قَاهِرَ الْعَدُوِّ وَيَا وَالِيَ الْوَلِيِّ يَا مُظْهِرَ الْعَجَائِبِ وَيَا مُرْتَضٰى عَلِيُّ

# مصائب، مشکلات، پریشانیاں، نحوست بیماری اور صدقہ

رانا تراب رضا
ابن لعل بخش قلندری روحانی عامل
0333-4709428

سب سے پہلے بانی امامیہ جنتری محترم آغا نثار صاحب مرحوم۔ قبلہ مولانا حافظ زوار حسین صاحب ڈھکو قلندری مرحوم اور محترم آغا افتخار حسین صاحب کی زوجہ مرحومہ کے بلندی درجات کیلئے ایک مرتبہ سورۃ مبارکہ فاتحہ کی گذارش ہے۔ اب اپنے مقصد کی بات کرتے ہیں۔ یہ میری پہلی کاوش ہے اور والد محترم لعل بخش قلندری صاحب کی حوصلہ افزائی اس میں شامل ہے۔

حدیث مبارکہ ہے **الصدقۃ تدفع البلاء** صدقہ مصیبتوں کو ٹالتا ہے

کتاب مجمع الدعوات میں ہے کہ صدقہ آسمانی بلاؤں کو دور کرتا ہے۔ اور تقدیر کے فیصلے کو بھی بدل دیتا ہے۔ مشکلات، پریشانیوں، مصائب اور بیماریوں سے نجات پانے کیلئے دوسرے اعمال کے ساتھ ساتھ صدقہ دینا بھی ایک بہترین عمل ہے۔ کیونکہ فرمان معصومین علیہ السلام ہے کہ صدقہ بلا کو دور کرتا ہے اور سوائے موت کے اس کا اثر یقینی اور اٹل ہے۔

صدقہ دینے کے مختلف طریقے ہیں۔ اس میں سب سے پہلے اپنے حالات اور اپنی گنجائش کو پیش نظر رکھنا چاہیے۔ اپنی مالی حالت، اپنی حیثیت اور اپنی مشکل کو سامنے رکھ کر صدقہ ادا کریں۔ رب کریم کی ذات بابرکات بہت مہربان ہے وہ ہمارے حالات سے باخبر ہے۔ اور وہ ہماری نیتوں کو دیکھتا اور جانتا ہے۔ صاحب حیثیت اپنی حیثیت کے مطابق زیادہ اور متوسط حالات والے اپنی گنجائش کے مطابق صدقہ ادا کیا کریں۔ رب کریم قبول فرمانے والا اور آسانیاں عطا فرمانے والا ہے۔ صدقہ کیا ہو۔ کتنا ہو۔ کیسے دیا جائے اس کی وضاحت قارئین امامیہ جنتری کو بدیہ کر رہا ہوں۔

اگر کوئی صاحب حیثیت ہے یا کوئی شخص اپنی طرف سے یا اپنے کنبہ کی طرف سے جانور کا صدقہ دینا چاہتا ہے۔ تو اسے چاہیے کہ صدقہ کے جانور کو ذبح کر کے اس کے پورے گوشت کی بوٹیاں بنوائے حتی کہ سری، پائے، کلیجی، اوجھڑی، دل اور گردے کی بھی بوٹیاں بنوا کر سارے گوشت کو آپس میں اچھی طرح مکس کر کے اندازے سے اس کے 4 برابر حصے کر لے۔ غربا و مساکین میں تقسیم کر دے۔ کسی یتیم خانہ میں بھی دے سکتے ہیں تاکہ وہ پکا کر کھالیں۔ کیونکہ انسان 4 عناصر کا بنا ہوا ہے۔ مٹی پانی۔ ہوا۔ آگ۔ اس طرح سے جانور کا صدقہ کسی بھی دن دے سکتے ہیں مگر منگل یا ہفتہ کے دن ذبح کر کے تقسیم کرنا زیادہ بہتر ہے جانور کی کھال قصاب کو اجرت میں نہ دیں۔ بلکہ کھال کسی بیوہ یا یتیم عورت / بچی کو دیں یا کھال بیچ کر اس کی قیمت بیوہ یا یتیم کو دے دیں۔ مگر ان تمام ایام میں سے ہفتہ یا منگل کے دن جانور صدقہ کی نیت سے قربان کرنا زیادہ بہتر بلکہ بہترین ہے۔ جانور دن کی روشنی میں یعنی طلوع آفتاب کے فوراً بعد سے لے کر سہ پہر 3-4 بجے تک ذبح کر دینا چاہیے۔ رات کو نہیں۔ مجبوری یا ایمرجنسی میں کسی بھی دن یا رات میں کسی بھی وقت کر سکتے ہیں۔

2- دوسرے نمبر پر وزن کے برابر صدقہ دینا آتا ہے ہر صدقہ دینے والا اپنے وزن کے برابر گوشت کا صدقہ نہیں دے سکتا کیونکہ یہ بہت مہنگا ہوگا۔

اس سلسلے میں دیگر اجناس ہیں مثلاً A= **ہفتہ کے دن** وزن کے برابر یا 35 کلو یا 80 کلو کالا نمک ثابت ٹکڑوں والا بہتے پانی میں ڈالیں۔ ایک ماہ میں ایک مرتبہ۔ 80 کلو ڈالنا زیادہ بہتر ہے۔ B= **منگل کے دن** وزن کے برابر یا 45 کلو یا 90 کلو کھانے والا نمک جسے لاہوری نمک بھی کہتے ہیں۔ ثابت ٹکڑوں والا سرخی مائل بہتے پانی میں ڈالیں ایک ماہ میں ایک مرتبہ۔ 90 کلو زیادہ بہتر ہے C= **جمعتہ المبارک کے دن** سوا کلو سوجی اور سوا کلو چینی مکس کر کے کیڑوں مکوڑوں کو ڈالیں ہر پندرہ دن کے بعد۔ نمک اور سوجی چینی والے صدقات کم از کم 4 ماہ تک مسلسل ادا کریں۔

D= **پیر (سوموار) کے دن**۔ وزن کے برابر یا 2 کلو یا 20 کلو ٹوٹا چاول بہتے پانی میں ڈالیں۔ یہ ضروری نہیں کہ ٹوٹا چاول بہت اچھے ہوں بلکہ پرندوں کو ڈالنے والا سستا ٹوٹا چاول بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

E= **بدھ کے دن**۔ کبوتر یا طوطے آزاد کرنا (دیسی پاکستانی سبز رنگ والے) بہترین ہیں۔ اس کے علاوہ سبز رنگ کی سبزیاں یا جانور کے لئے سبز رنگ کا چارہ بھی دے سکتے ہیں۔ F= جمعرات اور اتوار کے دن۔ زرد یا گولڈن رنگ کی اشیاء ہوتی ہیں جیسے زرد رنگ کی مٹھائی، دال چنا، زرد مکئی، دال مونگ دھلی ہوئی۔ گندم یا زرد رنگ کی سبزی زرد شلجم وغیرہ۔ اتوار کے دن خاص طور پر گندم کا صدقہ دینا زیادہ بہتر ہوتا ہے۔

3 تیسرے نصاب پر جن کرم فرماؤں کیلئے اتنے وزن کی اشیاء صدقہ کی نیت سے دینے میں مشکل یا پریشانی ہو تو ان کیلئے استادان گرامی اور ماہرین نجوم نے مندرجہ ذیل اجناس کی ایک خاص مقدار تجویز کی ہے اس میں (۱) دال مسور (۲) کالے تل (۳) ٹوٹا چاول (۴) شکر (۵) باجرہ شامل ہیں ہر چیز کا وزن ایک پاؤ یا 250 گرام ہو۔ کل وزن سوا کلو یا 1 کلو 250 گرام بنے گا۔ پانچوں اجناس کو مکس کر کے 3 روز پرندوں کو اپنی چھت پر ڈالیں۔ ایک حصہ بروز بدھ۔ دوسرا بروز جمعرات اور تیسرا بروز جمعۃ المبارک۔ دعا ہے کہ رب کریم کی بارگاہ میں آپ کی طرف سے ادا کردہ صدقات قبول و منظور ہوں۔ اور آپکو مشکلات۔ مصائب۔ بیماری۔ نحوست، پریشانیوں اور رکاوٹوں سے وہ ذات رحمن و کریم تفضلا نجات عطا فرمائے۔ اس بات کا خاص طور پر خیال رکھیں کہ صدقہ کی اشیاء کسی بھی چوک میں۔ راستہ یا گزرگاہ کے درمیان یا بیچ چوراہے میں نہ ڈالیں۔

یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ صرف صدقات کی ادائیگی کافی نہیں ہوتی۔ صدقہ ادا کرنے سے رب کریم کی مہربانی سے ہمیں کچھ سہولت۔ کچھ آسانی ہو جاتی ہے۔ کچھ وقت مل جاتا ہے۔ مگر مکمل علاج۔ مکمل نجات کیلئے۔ دعا اور دوا (تدبیر) دونوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگر بیمار ہیں۔ تو صدقہ ادا کریں ساتھ دوا بھی کھائیں۔ کوئی مشکل پریشانی ہے تو صدقہ ادا کریں۔ ساتھ اس مشکل پریشانی سے نکلنے کیلئے کوئی تدبیر بھی کریں۔ اسباب بھی مہیا کریں۔

اس مضمون میں صدقات کی ادائیگی کے حوالہ سے 3 مختلف نصاب تحریر کیے ہیں ان سب کو ہی ادا نہیں کرنا۔ بلکہ اپنی گنجائش اور سہولت کے مطابق کوئی ایک نصاب اپنائیں۔ ہاں ایسا کر سکتے ہیں۔ کہ ایک ماہ ایک نصاب دوسرے ماہ دوسرا تیسرے ماہ تیسرا۔

صدقات کے حوالہ سے اس مضمون میں، میں نے ہر چیز کی وضاحت کرنے کی کوشش کی ہے۔ پھر بھی اگر کسی کرم فرما کو وقت ہو تو بذریعہ فون یا خط و کتابت رابطہ کر سکتے ہیں۔ صدقات کے حوالہ سے مضمون چونکہ کافی لمبا ہے۔ 2021ء کی امامیہ جنتری میں اس مضمون کا یہ پہلا حصہ ہے۔ رب کریم کی مہربانی سے بشرط زندگی امامیہ جنتری کے آئندہ سال 2022ء کے شمارے میں اس مضمون کے بقیہ حصے نیز قمر در عقرب، چاند گرہن اور سورج گرہن کے حوالہ سے صدقات کی ادائیگی پر تحریر کرنے کی کوشش کروں گا۔ ان شاء اللہ۔

**رانا تراب رضا** ابن لعل بخش قلندری روحانی عامل
P-505 ,قلندری چوک گلی نمبر 7 محلہ منیر آباد متصل رضا آباد
فیصل آباد 0336-9266110, 0308-6692514

# عمل حب

## (محبت کا عمل)

سجاد حسین جعفری 0300-9853079

عربی زبان میں محبت کے لیے لفظ حُب استعمال ہوتا ہے قرآن پاک میں حُب کا لفظ 4 مرتبہ آیا ہے۔ قرآن پاک کی جن آیات میں یہ لفظ آیا ہے درج ذیل ہیں۔

وَمِنَ النَّاسِ مَنۡ يَّتَّخِذُ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ اَنۡدَادًا يُّحِبُّوۡنَهُمۡ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ (سورہ بقرہ آیت نمبر 165)

زُيِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوٰتِ مِنَ النِّسَآءِ وَالۡبَنِيۡنَ وَالۡقَنَاطِيۡرِ الۡمُقَنۡطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالۡفِضَّةِ وَالۡخَيۡلِ الۡمُسَوَّمَةِ وَالۡاَنۡعَامِ وَالۡحَرۡثِ ؕ (سورہ آل عمران آیت نمبر 14)

فَقَالَ اِنِّىۡۤ اَحۡبَبۡتُ حُبَّ الۡخَيۡرِ عَنۡ ذِكۡرِ رَبِّىۡ ۚ حَتّٰى تَوَارَتۡ بِالۡحِجَابِ (سورہ ص آیت نمبر 32)

وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الۡخَيۡرِ لَشَدِيۡدٌ (سورہ العدیات نمبر 8)

حُب کا لفظ قرآن پاک میں 4 مرتبہ آیا ہے جس کے معنی ہیں محبت، لگاؤ، چاہت، الفت، پریم، پیار، پوجا، اور LOVE میں بھی چار چار حروف ہیں اور قرآن پاک کی آیات بھی 4 ہیں جن میں یہ لفظ آیا ہے۔

قارئین امامیہ جنتری کے لیے اپنا آزمودہ عمل تحریر کر رہا ہوں بالخصوص ان خواتین کے لیے جو شوہر کے ظلم و ستم کا شکار ہیں اور شوہر کی نگاہ الفت سے محروم ہیں۔ وہ یہ عمل ضرور کریں جتنی دفعہ یہ وظیفہ دہرائیں گی اتنا زیادہ اثر ہوگا۔ قارئین درج ذیل وظیفہ کو غلط مقصد کے لیے کبھی مت پڑھیں یعنی ناجائز پیار و محبت کے لیے ورنہ اثر الٹا ہو جائے گا۔ عمل اور وظیفہ یہ ہے۔

يُّحِبُّوۡنَهُمۡ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ

یہ آیت لاتعداد پڑھی جائے ہر نماز کے بعد اور تصور یہ کرے کہ اس آیت کے اثر سے میرے شوہر کا دل موم ہو رہا ہے تصور میں یہ رکھے کہ آیت کے نورانی اثرات اس کے سینے پہ پڑ رہے ہیں اور اس کا دل میرے لیے دھڑک رہا ہے۔ مزید تفصیل کے لیے رابطہ کریں۔

**سجاد حسین جعفری**
بی ایڈ، ایم ایڈ، ایم اے اسلامیات سردار پور نون بھلوال سرگودھا

# علم ذہانت بچے اور ستارے

تحریر و تحقیق
غلام رضا عسکری
ہاؤس نمبر 2146/129 کیمپ نمبر ۲ اڈا اپ شاہ مقصود
03003210024
03337014915

السلام علیکم و یا علی مدد! اکثر والدین کی خواہش ہوتی ہے کہ انکا بچہ علم کے میدان میں سب سے آگے ہو اسکول میں فرسٹ پوزیشن لے ذہین ہو اور اچھی تعلیم حاصل کرے۔ ظاہراً ہر کلاس میں سرفہرست پانچ یا دس بچے نمایاں ہوتے ہیں۔ والدین اچھے اسکولوں میں اپنا قیمتی سرمایہ بھی لگاتے ہیں اور اس کے ساتھ ہی ٹیوشن کی زحمت اور نتیجہ وہی کہ تعلیم میں کمزور ہے۔ ایسا کیوں ہے؟ نجوم کے آئینے میں قارئین کی نذر کر رہا ہوں۔

قارئین پہلے تو یہ سمجھ لیں کہ زائچے میں علم کو کس کس گھر سے منسوب کیا جاتا ہے اور کس ستارے کی قوت بچے کو علمی میدان میں آگے لے جانے میں معاون ثابت ہوتی ہے۔ اور کن ستاروں کی وجہ سے پڑھائی میں رکاوٹ آتی ہے۔

عطارد کا بنیادی طور پر اثر ذہانت، لکھنے پڑھنے کی جانب رجحان، کاروباری خصلات، گھریلو امور پر دسترس کے ساتھ پیسہ کمانے کے ہنر کو ظاہر کرتا ہے۔ لیکن ہر فرد کے زائچے میں عطارد زائچے میں کتنا مضبوط یا سعد ہے اور کس زائچے کے گھر میں موجود ہے یہ دیکھنا لازمی ہوگا۔

## عطارد کی سعد گھروں میں موجودگی

**پہلا گھر** پہلے گھر میں موجودگی وجیہ اور جسامت میں اچھا عقلمند اور ذہین گھومنے پھرنے کا شوقین اور شاعری علوم مخفی اور شاہانہ زندگی کی جانب مائل کرتا ہے۔ عطارد بارہ برجوں میں اگر پہلے گھر میں ہو تو تقریباً اچھا نتیجہ دیتا ہے تاوقتیکہ کوئی نحس ستارہ ساتھ نہ ہو۔

**دوسرا گھر** عطارد دوسرے گھر میں شاطر فطین مخلص، گفتگو کا ماہر، لکھاری، کلرک موسیقی کا شوقین اور صحافت کی جانب لے جاتا ہے تاہم برج اسد، عقرب، قوس، اور جدی میں اچھا نہیں ہوتا۔

**تیسرا گھر** عطارد تیسرے گھر میں پڑھنے کا شوقین، سفرات، اچھا بھائی بہادر اچھا کاروباری، محقق اور کاروباری ساکھ رکھنے والا فرد بناتا ہے۔ لیکن برج دلو ثور جوزا سنبلہ میزان اور حوت میں اچھا نہیں ہوتا۔

**چوتھا گھر** عطارد کا چوتھے گھر گھریلو سکون تو دیتا ہے تاہم پڑھنے لکھنے کے حوالے سے عطارد چوتھے گھر میں نمایاں کردار ادا نہیں کرتا۔

**پانچواں گھر** عطارد پانچویں گھر میں علم پڑھائی لکھائی اور تعلیم کے میدان میں بچے کو اعلیٰ درجات پر لے جاتا ہے۔ ایک اچھا انسان صلاح کار مشیر اور پڑھا لکھا انسان بناتا ہے۔

**چھٹا گھر** عطارد چھٹے گھر میں مکینیکل اکاؤنٹنگ لاجیکل مائنڈ ذہنی طور پر تیار رہنے والا لیکن عطارد یہاں دیگر خرابیاں اور صحت کے مسائل بھی دیتا ہے اور دشمنیوں میں اضافہ کا باعث بھی بنتا ہے ایسے افراد کسی حد تک بد زبان اور تند و تیز گفتگو کرنے والے ہوتے ہیں

**ساتواں گھر** عطارد ساتویں گھر میں ذہین، شاطر، استاد، لیکچرار، فلسفی شہرت کے ساتھ روایات کا منحرف ہوتا ہے اگر جوزا میزان یا قوس میں ایسا ہو تو مولوی استاد یا لیکچرار بن سکتا ہے تاہم تحت الشعاع یا نحس ستاروں کی موجودگی ہو تو ایسا بچہ تعلیم کے میدان میں اسکول سے بھاگنے کا ماہر ہوگا۔

**آٹھواں گھر** عطارد آٹھویں گھر میں ہو تو علوم مخفی کی جانب ذہین وکالت زمین جائیداد کا حصول، لیکن بچیوں یا زنانہ زائچے میں الٹ اثرات مونث بروج میں ہو تو ذہنی مسائل ڈپریشن تفکرات اور پریشانیاں دل کی تکالیف دیتا ہے۔

**نواں گھر** عطارد نویں گھر میں ہو تو اعلیٰ تعلیم کا حصول ذہین فطین شاطر عاقل اور قانون کی تعلیم کے ساتھ اطلاعات و نشریات میڈیا سے منسلک ہو سکتا ہے۔ بیرون ملک تعلیم کا حصول ممکن بناتا ہے۔ تاہم دین سے دور دین مذہب عقیدے کی تبدیلی کا شکار ہو سکتے ہیں اسکے ساتھ ہی اگر برج حمل اسد یا قوس میں ہو تو آسٹرولوجر، حساب ریاضی کا ماہر سائنس کے شعبے سے تعلق ہو سکتا ہے۔ منفی ستارے یا بروج ہوں تو منسوبات کا حصول ممکن نہیں ہوتا برج قوس یا حوت ہو تو منفی اثرات مرتب ہوتے ہیں۔

**دسواں گھر** عطارد دسویں گھر میں ہو تو انتظامی مہارت اعلیٰ ذہانت شہرت اور سیاست، کے ساتھ اچھے اثرات مرتب کرتا ہے۔ زبانوں پر مہارت کے ساتھ کاروبار میں اچھی ساکھ اور اعلیٰ مقام دیتا ہے لیکن نحس حالت میں عطارد ہو تو جھوٹ اور فراڈ کے ساتھ دھوکہ دہی کا ماہر ہو اور دیگر نحس ستاروں کی نظر ہو تو اثرات میں منفی عوامل کا اضافہ ہو جاتا ہے۔

**گیارواں گھر** عطارد گیارہویں گھر ہو تو واضح نظریہ صاف گو دوست احباب میں مقبول اور امیر بلکہ بہت امیر ہو سکتا ہے۔ دوست احباب سے مل

کر دولت کا حصول اور کامیابیاں لاتا ہے تاہم برج حوت میزان ثور یا حمل ہو تو اچھا نہیں ہوتا۔

**بارھواں گھر** بارھواں گھر عطارد ہو تو: ایسا بچہ یہ گھر اپنی ہی ذات کو سمجھنے میں مدد فراہم کرتا ہے چھٹی حس وجدان اور علوم مخفی کی جانب لے جاتا ہے۔ خبر رساں جاسوس خفیہ اطلاعات رکھنے والے یا ایجنسیوں سے منسلک افراد میں عطارد و بارھویں گھر کا مالک ہوتا ہے اگر بارھواں گھر نحس برج میں عطارد موجود ہو تو تمام سعد اثرات ختم کرنے کے بعد دھوکہ فراڈ اور جعلی کاموں میں مہارت لاتا ہے یہی وہ نظر ہوتی ہے جو زحل اور مشتری کی نظرات سے مل کر جعلی عامل بناتی ہے۔

قارئین اب سمجھنے کی ضرورت ہے زائچہ کا پہلا، دوسرا، تیسرا، پانچواں اور نواں گھر تعلیم کے حوالے سے دیکھا جاتا ہے۔ ہر برج میں یہ گھر علیحدہ ہوتے ہیں اور انکے ستارے بھی الگ ہوتے ہیں۔ اولاً بچے کے زائچہ میں پہلے گھر لگن کے ستارے کی مضبوطی دیکھی جاتی ہے اگر ذاتی ستارہ مضبوط ہوگا تو دیگر کمزوریاں دور کرنے میں بچے اور آسانی سے سنبھالا جا سکتا ہے۔ یہی پہلا گھر دنیاوی معاملات میں ستون کی حیثیت رکھتا ہے کسی بھی مسئلہ میں پہلے گھر کی مضبوطی کا سامنے رکھنا لازمی ہے۔ تیسرا پانچواں ساتواں نواں گھر ان گھروں میں اگر کوئی نحس ستارہ موجود ہے تو یاد رکھیں۔ تیسرا گھر زائچہ کا ابتدائی تعلیم اور بچے میں بول چال کی قوت کو ظاہر کرتا ہے اگر یہاں کسی ستارے کی وجہ سے رکاوٹ ہے تو بچے میں ابتدائی تعلیم کی جانب رغبت نہیں ہوگی۔ زائچہ کا پانچواں گھر بچے میں شعور اور عقلی بلندیوں کو ظاہر کرتا ہے اور اسکے ساتھ ہی پانچواں گھر بچے میں تعلیم میں رغبت کو بھی ظاہر کرتا ہے پرائمری تعلیم کو پانچویں گھر سے دیکھا جاتا ہے۔ اگر یہاں سعد ستارہ موجود ہو اور لگن کو سعد نظر سے دیکھ رہا ہو تو بچے میں تعلیم کی جانب رغبت پائی جائے گی جبکہ نحس ستارے کی موجودگی تعلیم سے دوری یا کمزوری کا باعث بنتی ہے۔ زائچہ کا ساتواں گھر بچے کے زائچہ میں اسکول اور کالج لائف کا ظاہر کرتا ہے۔ عموماً چودہ سے سولہ سال کی عمر میں بچہ میٹرک کرتا ہے یہی وہ دور ہوتا ہے جب ستارہ زحل وقت ولادت سے تین ساتویں گھر موجود ہوتا ہے اور اکثر ایسے بچے جن کی ولادت کے وقت زحل طالع بارھویں یا دوسرے گھر میں ہوتا ہے انہی اوقات میں تعلیم سے دور یا تعلیم پر توجہ کھو دیتے ہیں ایسے وقت میں عطارد کام نہیں کرتا۔ نواں گھر زائچہ کا اعلیٰ تعلیم یونیورسٹی لائف کے ساتھ بیرون ملک تعلیم کو بھی ظاہر کرتا ہے ایسے وقت میں جبکہ بچہ اعلیٰ تعلیم کی کوششیں کر رہا ہو اور کامیابی نا ملے تو آگے بڑھنے کا رجحان بچوں میں ختم ہوتا ہے اور اکثر ایسے وقت میں تعلیم کو خیر باد کر دیا جاتا ہے

**التماس سورۂ فاتحہ برائے ایصال ثواب**

**خبر غم** ملک کے نامور خطیب اور عالم دین علامہ طالب جوہری صاحب اور علامہ ضمیر اختر نقوی صاحب انتقال فرما گئے ہیں۔ قارئین امامیہ جنتری سے مرحومین کے ایصال ثواب کے لیے سورہ فاتحہ کی درخواست ہے۔ (ادارہ افتخار بک ڈپو)

محترم قارئین اوپر کی پوری تحریر کو ایک بار پھر غور سے پڑھیں اور سمجھیں۔ یہاں عطارد کا کردار اپنی جگہ علم تحریر و تقریر کے طور پر ہے لیکن ہر برج کے لئے عطارد فائدہ نہیں دیگا۔ ہر بچے کے زائچہ میں تعلیم کا ستارہ الگ ہوتا ہے بلکہ ہر بچے کا اپنے برج کے حساب سے ستارہ الگ ہوتا ہے۔ یہاں اگر مکمل نتائج لینا ہیں تو اول بچے کے اپنے ستارے کو مضبوط کرنا ہوگا تا کہ بچے کے اندر اعتماد پیدا ہو۔ دوئم اگر بچہ ضدی ہے یا لاڈ پیار کی وجہ سے ضدی ہو گیا ہے تو بچے کی ضد کو ختم کرنا ہوگا۔ سوئم بچے کے لئے تعلیم سے منسوب ستارے دیکھنا ہونگے کہ بچے کو تعلیم کے میدان میں کس مقام پر رکاوٹ پیدا ہو رہی ہے پرائمری سیکنڈری ہائر سیکنڈری لیول پر یا کالج اور یونیورسٹی لیول پر تعلیم میں کس سطح پر رکاوٹ درپیش آ رہی ہے اس ستارے کی رکاوٹ کو دور کرنا ہوگا تا کہ بچے کی تعلیم کے میدان میں کوئی رکاوٹ یا پریشانی نا آئے۔ یہاں معاملات کو باریک بینی سے کوئی اچھا منجم آسٹرولوجر ہی سمجھ سکتا ہے کوئی جفار یا علم الاعداد کا ماہر آپکے بچے کے زائچہ میں موجود ستاروں کی موجودگی کو پرکھنے یا سمجھنے کا اہل نہیں ہوگا تو وہ آپکو درست راستہ نہیں دکھا سکتا نا ہی اپکے بچے کی راہ میں آنے والی ستاروں کی رکاوٹوں کو دور کر سکتا ہے تاوقت کہ اصل معاملات ستاروں کے سمجھ نا آ جائیں۔

قارئین ہم لوحیں اور نقوش کیوں استعمال کرتے ہیں اسلئے کہ ستاروں کی نحوست سے بچا جا سکے۔ یاد رکھیں کبھی بھی کوئی آسٹرولوجر آپ کو نحس ستارے یا نحس گھر کے ستارے کی لوح پتھر یا نقوش استعمال کرنے کا مشورہ نہیں دے گا۔ اس لئے کہ نحس گھروں کے مالک ستاروں کی لوح نقش یا پتھر پہن لیا جائے تو وہ اس ستارے کی نحوست کو مزید تیز کر دیتی ہے۔ اس لئے عطارد اگر زائچہ میں نحس ہوگا یا کسی ستارے کے ساتھ نحس موجود ہوگا تو عطارد کی لوح بجائے فائدہ دینے کے نقصان دینا شروع کر دے گی۔ یا عطارد کے صدقات یا پتھر فائدہ مند ثابت نا ہونگے۔ امامیہ جنتری کے قارئین کے لئے اور دیگر پڑھنے والے افراد کے مفاد عامہ میں یہ تحریر لکھی گئی ہے۔ اگر کسی جفار رمال یا علم الاعداد سے منسلک فرد کی دل آزاری ہوتی ہے تو میں معذرت خواہ ہوں۔ تاہم علمی طور پر اگر کوئی اختلاف رکھتا ہے تو مجھ سے فون پر یا بالمشافہ ملاقات کر سکتا ہے۔ والسلام غلام رضا عسکری اعوان



# بچوں کے اسلامی نام



قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! بے پناہ شکر ہے خالق کائنات کا جس نے ایک مرتبہ پھر آپکی خدمت کو موقع دیا۔ الحمدللہ گزشتہ سال بہت سارے ملکی وغیر ملکی قارئین اپنی بچیوں کی شادی کے فرض سے ادا ہوگے۔ امسال بھی گزارش ہے کہ جو والدین یا بچیاں شادی کے لیے پریشان ہے یا وہ بہن، بیٹیاں جنکی شادی شدہ زندگی مسائل کا شکار ہے تو وہ ضرور رابطہ کریں۔ ان شاء اللہ مسائل حل ہوں گے دیگر تعلیمی مسائل، روزگار اور اولاد والے مسائل کا شکار ہیں وہ ضرور رابطہ کریں ان شاء اللہ دعا دیں گے۔ اور جن بیٹیوں کی شادی ہوگئی ہے وہ میرے مرحوم والدین، بانی امامیہ جنتری واہلیہ مرحومہ کو دعا میں ضرور یاد رکھیں۔ والسلام

Emall: qamarhussain6655@gmall.com 0333-4376657, 03027846655

سید قمر حسین نقوی مکان نمبر 70/A عطیہ اہلبیت محلہ بیلے والا ستی لیہ پنجاب

## نقشہ ابجد قمری

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز | ح | ط | ی ے | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

## لڑکوں کے نام

| نمبر شمار | نام | مطلب | اعداد | لکی نمبر | عنصر |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | عبدالرحمن | اللہ کا بندہ | 37 | 1 | خاکی |
| 2 | عبدالروف | اللہ کا بندہ | 33 | 6 | خاکی |
| 3 | محمد | تعریف کیا گیا | 20 | 2 | آتشی |
| 4 | علی | اونچا، بلند | 11 | 2 | خاکی |
| 5 | احرار عباس | آزاد کیا گیا | 30 | 3 | آتشی |
| 6 | اشبر علی | فضیلت، بلندی | 19 | 1 | آتشی |
| 7 | اقسط علی | انصاف کرنے والا | 28 | 1 | آتشی |
| 8 | امام علی | پیشوا، ہادی | 21 | 3 | آتشی |
| 9 | انسب علی | مناسب ترین | 25 | 7 | آتشی |
| 10 | اطیب علی | خوشبودار | 24 | 6 | آتشی |
| 11 | اوقان علی | یقین، اعتبار | 32 | 5 | آتشی |
| 12 | ابوذر علی | دولت مند | 29 | 2 | آتشی |
| 13 | اعیان علی | آنکھیں | 26 | 8 | آتشی |
| 14 | ادیم حیدر | سرخ رنگت | 25 | 7 | آتشی |
| 15 | وراک حیدر | جاننے والا عاقل | 25 | 7 | خاکی |
| 16 | روحان حیدر | ٹھنڈی ہوا | 37 | 1 | خاکی |
| 17 | وہاج حیدر | روشن | 30 | 3 | بادی |
| 18 | واہب علی | معاف کرنے والا | 25 | 7 | بادی |
| 19 | واصف علی | خوبیوں والا | 35 | 8 | بادی |
| 20 | ولایت حسین | مدد کرنے والا | 35 | 8 | بادی |
| 21 | عارض علی | عرض کرنے والا | 29 | 2 | خاکی |
| 22 | عقیل حسین | پیاسا، تشنہ | 32 | 8 | خاکی |
| 23 | راقب مہدی | انتظار کرنے والا | 20 | 2 | خاکی |
| 24 | حسین بادشاہ | حاکم سربراہ | 36 | 9 | خاکی |
| 25 | راحل حسین | مسافر | 34 | 7 | خاکی |
| 26 | علی اشتر | بہادر | 21 | 3 | خاکی |
| 27 | علی محتشم | شان وشوکت | 34 | 7 | خاکی |
| 28 | عمار یاسر | صاحب علم | 24 | 6 | خاکی |
| 29 | علی قاسم | تقسیم کرنے والا | 23 | 5 | خاکی |
| 30 | غافر علی | بخشنے والا | 23 | 5 | خاکی |
| 31 | غفران حیدر | معاف کرنے والا | 32 | 5 | خاکی |
| 32 | عطش حسین | پیاس | 39 | 3 | خاکی |
| 33 | عارفین حیدر | خدا شناس | 39 | 3 | خاکی |
| 34 | عین علی | آنکھ | 24 | 6 | خاکی |
| 35 | غابر علی | غور کرنے والا | 39 | 3 | خاکی |
| 36 | ظاہر علی | کھلا ہوا | 28 | 1 | آبی |
| 37 | ظل حسین | سایہ، چھاؤں | 37 | 1 | آبی |
| 38 | ظافر علی | کامیاب | 31 | 4 | آبی |
| 39 | ضرغام حیدر | طاقتور، شیر | 31 | 4 | بادی |
| 40 | صفی حیدر | پاک، خالص | 33 | 6 | بادی |
| 41 | صبور حسین | صبر کرنے والا | 39 | 3 | بادی |
| 42 | صمصام حیدر | تلوار | 42 | 6 | بادی |
| 43 | ابصاص حیدر | روشن آنکھ والا | 36 | 9 | بادی |
| 44 | صدا حسین | آواز | 34 | 7 | بادی |
| 45 | نساب علی | بڑے نسب والا | 25 | 7 | بادی |
| 46 | نسیب حسن | اعلیٰ خاندان | 33 | 6 | بادی |
| 47 | یاسین حیدر | مبارک پاکیزہ | 29 | 2 | بادی |
| 48 | حشم عباس | مال ودولت | 31 | 4 | بادی |
| 49 | نمیر علی | پاک صاف | 23 | 5 | بادی |
| 50 | ناسک حسین | متقی، پرہیزگار | 34 | 7 | بادی |

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| **خ** | |
| خربوزہ دیکھنا | نعمت ملے |
| خط پڑھنا | بزرگی پائے |
| خربوزہ کھانا | مال و دولت ہاتھ آئے |
| خاک دیکھنا | حصول دولت ہو |
| خرس کھانا | کشائش روزگار ہو |
| **د** | |
| دانت گرتے دیکھنا | درازی عمر کی دلیل ہے |
| دریا پار کرنا | مشکلیں دور ہوں |
| دریا میں نہانا | بیماری سے نجات ہو |
| دریا سے پانی پینا | مرتبہ بلند ہو |
| دروازہ دیکھنا | عورت سے رنج ہو |
| درخت جنگلی دیکھنا | عورت بداخلاق و بدخصلت ملے |
| دیوار سے گرنا | تنزلی کی دلیل ہو |
| دیوانہ دیکھنا | فکر و پریشانی |
| دہی کھانا | سفر پیش آئے |
| دولہا بنا اپنے آپ کو دیکھے | نئی دلہن آنے کی خوشخبری |
| دوڑنا | کاموں میں تاخیر ہوگی |
| **ڈ** | |
| ڈاکا پڑتے دیکھنا | قوم میں صاحب اقبال ہو |
| ڈھول بجتے دیکھنا | دل کی تمنا پوری ہو |
| ڈولی دیکھنا | گھر میں خادمہ آئیگی |
| **ذ** | |
| ذبح کرنا حلال جانور | حکومت سے فائدہ ہوگا |
| ذکر امام حسینؑ سننا | خیر و برکت ہے |
| **ر** | |
| روتے دیکھنا | خوشی نصیب ہوگی |
| روزہ رکھنا | قرض ادا ہوگا |
| روٹی کھانا | نعمت ملے گی |
| رات دیکھنا | غم و اندوہ کی علامت |
| **ز** | |
| زمرد یا زبرجد دیکھنا | بے حساب دولت ملے |
| زاہد شخص کو دیکھنا | پرہیزگاری و خوش کرداری |
| زمین کھودنا | کوئی مصیبت ہے |
| زلزلہ دیکھنا | رنج و صدمہ ہوگا |
| **س** | |
| سورج دیکھنا | بیٹے کی بشارت |
| ستارہ روشن دیکھنا | دنیا میں نام روشن ہوگا |
| سانپ مارنا | دشمن کے مقابلے میں فتح |
| سر اپنا بڑا دیکھنا | جاہ و جلال |
| سونا دیکھنا | دولت اور اقبال کی خوشخبری |
| **ش** | |
| شربت پینا | بیماری سے شفا و عمر دراز |
| شہد کھانا | مال حلال کی کوشش |
| شکر و شیرینی دیکھنا | خوبصورت بیوی ملے |
| شکار کھیلنا | دلی مقصد پورا ہوگا |
| **ص** | |
| صدقہ دینا | بلائیں دور ہوں گی |
| صابن دیکھنا | کدورت سے دل صاف |
| صفائی مکان کرنا | نیک اعمال کی بجا آوری ہوگی |
| **ض** | |
| ضریح دیکھنا | برکت ہے خیر و عافیت |
| ضبط و صبر اپنا دیکھنا | غم و الم سے نجات رہے |
| ضعیف اپنے کو دیکھنا | ناتوانی سے تنگ حال |
| **ط** | |
| طبیب کو دیکھنا | ساری بیماریاں دفع ہوں گی |
| طمانچہ مارتے دیکھنا | اولاد کی بدعملی کا غم کھانا |
| طوفان دیکھنا | فکریں لاحق رہیں گی |
| **ظ** | |
| ظلم کو دیکھنا | کچھ دن پریشانی ہوگی |
| ظہر کی نمازوں میں شرکت | دین داری کی علامت |
| **ع** | |
| علم ہاتھ میں لینا | کسی اعلیٰ افسر سے دوستی |
| عالم دین کو دیکھنا | بڑی عزت و منزلت |
| عمامہ دیکھنا | دل خرم و شاد رہے گا |
| عقیق دیکھنا | دولت و عزت حاصل ہوگی |
| عصا دیکھنا | رنج و دشمنوں سے محفوظ ہوگا |
| **غ** | |
| غسل کرنا | غم و بیماری سے نجات |
| غبارہ دیکھنا | فکریں اور دشمن پیدا ہوتے |
| غمگین ہونا | حزن و ملال دور ہوگا |
| **ف** | |
| فرشتوں کو دیکھنا | دین و دنیا میں کامیابی |
| فرنی کھانا | جدا دوست سے ملاقات |
| فاختہ دیکھنا | کسی فاحشہ عورت سے ملاقات |
| **ق** | |
| قرآن مجید پڑھنا | حلال روزی ہو |
| قربانی کرنا | بیمار تندرست ہو |
| قیمہ دیکھنا | شہر میں ارزانی ہوگی |
| **ک** | |
| کعبہ دیکھنا | کسی کی میراث ملے |
| کرسی دیکھنا | حکومت میں ترقی ہو |
| کبوتر دیکھنا | دور کے بچھڑے ہوئے عزیز ملیں |
| کھیت دیکھنا | علم کی دولت حاصل ہو |
| **گ** | |
| گھوڑا دیکھنا | دربار میں قدر و منزلت ہو |
| گانا | مصیبت کی نشانی |
| گالیاں کھانا | پریشانی کی علامت |
| **ل** | |
| لڑکا خوبصورت دیکھنا | ترقی جاہ و جلال ہے |
| لڑکی خوبصورت دیکھنا | ترقی دولت ہے |
| لڑنا | رنج و غم میں مبتلا ہونا |
| لباس پہننا | درجے کی بلندی |
| **م** | |
| مسجد دیکھنا | اعلیٰ عہدہ ملے |
| مردہ دیکھنا | مال حرام ملے |
| مرغ کی اذان سننا | اسلام کی ترقی |
| مچھلی دیکھنا | ترقی میں رکاوٹ |
| **ن** | |
| نماز سوتے میں پڑھنا | سعادت دارین حاصل ہو |
| ناچ دیکھنا | عیاش عورت ملے |
| نوحہ پڑھنا | خلد میں جاگیر ملے گی |
| نگینہ گم ہونا | مال و دولت ملے |
| **و** | |
| وضو کرنا | غیب سے دولت ملے |
| وظیفہ پڑھنا | فرحت و مسرت ہوگی |
| وعظ کرنا | ظاہری فائدہ و باطنی نقصان |
| **ہ** | |
| ہاتھ دھونا | امیدوں میں ناکامی ہوگی |
| ہاتھ دشمن کا پکڑنا | بیماری رفع ہونا |
| ہاتھ مہندی لگی دیکھنا | شادی کی نشانی |
| **ی** | |
| یاقوت دیکھنا | بیوی حسینہ ملے گی |
| یتیم ہوتے ہوئے دیکھنا | کوئی تازہ مصیبت پیش آئیگی |
| یخنی پینا | قوت بڑھے گی |
| یکے میں سوار دیکھنا | کسی بزرگ سے ملاقات |

**بقیہ کلونجی ایک قدرتی غذا** کلونجی کا استعمال بالوں کے لئے بھی مفید ہے۔ اس کے استعمال سے بالوں کا گرنا بند ہو جاتا ہے۔ بال لمبے اور گھنے ہو جاتے ہیں۔ اس مقصد کے لئے کلونجی کو خوب باریک پیس کر کچھ دیر بالوں کی جڑوں میں اچھی طرح لگا رہنے دیں، بعد میں نیم گرم پانی سے دھولیا جائے۔ بالوں کی خوبصورتی اور مضبوطی کے لئے یہ قدرتی اجزاء بے حد مفید ثابت ہوتے ہیں۔ کلونجی بالوں کے لئے ایک ٹانک ہے۔ اس طرح چہرے کے کیل مہاسوں کی شکایت میں بھی کلونجی فائدہ مند ہے۔ کلونجی کو سرکہ میں پیس کر رات کو چہرے پر لگایا جائے اور صبح چہرہ دھولیا جائے، صرف چند دنوں میں اس نسخے پر عمل کرنے سے چہرے کے مہاسے ختم ہو سکتے ہیں اور خواتین کو ان سے نجات مل سکتی ہے۔

**انمول تسبیح** اول و آخر تین بار صلوات کے ساتھ درج ذیل سورۂ توبہ کی آیت کو گیارہ مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھنا ہر مصیبت سے خلاصی اور مخلوق سے مستغنی ہونے کا موجب ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (۱۲۹)

# حیدری فالنامہ

کسی مشکل یا خطرے کے وقت فال دیکھنا مقصود ہو تو دل و دماغ کو حاضر کر کے اور خدا کو حاضر و ناظر جان کر گیارہ مرتبہ دُرود شریف تین مرتبہ سورۃ الحمد پھر گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھ کر اپنی انگشت شہادت پر دم کر کے اس انگلی کو مندرجہ ذیل نقش معظم کے کسی حرف پر رکھنے سے پہلے دل میں اپنے مقصد کا تصور کر لے۔ جس حرف پر انگلی پڑے اسی کے آگے لکھی ہوئی عبارت پڑھ لیں انشاء اللہ صحیح جواب ملے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د |
| ھ | و | ز | ح |
| ط | ی | ک | ل |
| م | ن | س | ع |
| ف | ص | ق | ر |
| ش | ت | ث | خ |
| ذ | ض | ظ | غ |

**ا:** فال نیک ہے کسی سے ملنے کی خواہش ہے یا کسی چیز کی تلاش ہے تو نا اُمید نہ ہو۔ کامیابی کے آثار ہیں۔

**ب:** فال اچھی نہیں۔ اگر بیماری کا سوال ہے تو مریض کے لیے خوف جان ہے یا صحت یاب ہونے میں بہت دیر ہے۔ سفر کا ارادہ ہے تو نقصان ہوگا۔ چار ماہ بعد کامیابی کے آثار ہیں۔

**ج:** اس کام کی ابتداء میں بہت مشکلات ہیں دشمنوں سے شکست ہوگی۔ دل کا ارادہ پورا ہونے کی اُمید نہیں۔ مستقبل شاندار ہوگا مگر ابھی وقت اچھا نہیں۔

**د:** تمہارا ستارہ گردش سے نکل چکا ہے کامیابی کے آثار ہیں۔ آج تم نے کسی اچھی چیز کو دیکھا ہے۔

**ھ:** فال نیک ہے، ہر کام میں کامیابی کے آثار ہیں، مقدمہ ہے تو اس میں کامیابی ہوگی، بیماری ہے تو شفا ہوگی، سفر ہو تو مبارک ہوگا، ایک دشمن دوست کے لباس میں ہے

**و:** جلد شادی ہوگی۔ تمہارے گھر میں خوشی ہوگی، گھر میں سانپ نکلے تو مارنا نہیں ورنہ نقصان ہوگا۔

**ز:** عنقریب تم کسی امتحان میں کامیاب ہوگے اور تم کو ترقی ملے گی۔ فال نیک ہے مقصد پورا ہوگا۔

**ح:** کسی پر بھروسہ مت کرو۔ ظاہری دوست باطن میں دشمن ہیں۔ پچھ دن صبر کرو۔

**ط:** وقت ہوشیاری کا ہے۔ کامیابی قریب ہے غفلت مت کرو۔ نحوست کے دن کچھ باقی ہیں عبادت کرتے رہو۔

**ی:** ابھی حالات سازگار نہیں۔ اُمید قابل اعتماد نہیں تجارت میں فائدہ ہوگا کچھ دن بعد کامیابی ہوگی۔

**ک:** جلدی نہ کرو بگڑے کام بن جائیں گے۔ ایک ماہ بعد کامیابی ہے۔ سفر پر جانے والے ہو۔ آج جھگڑا کیا ہے۔

**ل:** ملازمت جلد ملنے والی ہے خوشی ہوگی سفر میں نقصان ہے۔

**م:** تمہاری بیماری کا روحانی علاج سے فائدہ ہوگا نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے خیرات کرو صدقہ دو۔

**ن:** جس کی ملاقات چاہتے ہو وہ جلد ملنے والا ہے حاکم سے عنقریب نفع ہوگا۔ خوشی ہوگی، کام ملے گا۔

**س:** فال نیک ہے مقصد میں کامیابی ہوگی۔ تمہارا ارادہ پورا ہوگا بگڑی بنے گی۔

**ع:** اللہ کا نام لے کر اُٹھو کامیابی منتظر ہے دشمنوں سے ہوشیار رہو۔ کسی کا دل نہ دکھاؤ گفتگو میں احتیاط سے کام لو۔

**ف:** ستارہ گردش میں ہے صبر کرو۔ اللہ پر بھروسہ رکھو ابھی دن اچھے نہیں کامیابی نصیب ہوگی۔

**ص:** یہ خیال دل سے نکال دو تھوڑے دن صبر کرو بگڑے کام بن جائیں گے۔

**ق:** فال نیک ہے اولاد ہوگی۔ تجارت میں نفع ہوگا خوشی کی خبر ملے گی کامیابی ہوگی۔

**ر:** اس خیال کو ترک کر دو۔ ستارہ گردش سے نکل چکا ہے وقت نازک ہے ابھی صبر کرو

**ش:** شکر اور صبر سے کام لو۔ اللہ پر بھروسہ رکھو۔ وہ اپنے بندوں کی مدد کرتا ہے۔

**ت:** نیک ساعت آچکی ہے انشاء اللہ تعالیٰ بہتری ہوگی۔

**ث:** فال نیک ہے انشاء اللہ تمہاری تمنا پوری ہوگی کامیابی کی اُمید رکھو۔ بیماری بہ تصدق خاص آل عبا علیہم السلام دُور ہوگی۔

**خ:** خداوند تعالیٰ اپنے بندوں پر مہربان ہے فرمانبرداروں کی ضرور سنتا ہے۔ عبادت کرو اور خوشیاں سمیٹ لو۔

**ذ:** کامیابیوں کی ساعت قریب آرہی ہے باقاعدہ نماز پڑھو۔

**ض:** اللہ تعالیٰ صابروں کے ساتھ ہے اس کے یہاں دیر ہے اندھیر نہیں۔

**ظ:** محتاط رہنے کی ضرورت ہے آیت الکرسی کا ورد کرتے رہو، انشاء اللہ کامیابی ہوگی

**غ:** صبر کا پھل ہمیشہ میٹھا ہوتا ہے۔ شکر اور قناعت میں بڑا فائدہ ہے۔

# پتھروں اور نگینوں کے انسانی رہن سہن پر اثرات

سید ذیشان حیدر علی
(ماہر جواہرات اور روحانی مسائل)
فون
03 111 888 668

**کیا انسان پتھروں کو وسیلہ بنا کر اپنی زندگی میں مثبت تبدیلیاں لا سکتا ہے؟**

**"صحیح پتھر اپنے پہننے والے کی مقناطیسی طاقت کو بڑھاتا ہے اور دوسروں کے لئے اسے جاذب نظر بناتا ہے"**

تمام تعریفیں اللہ تبارک تعالیٰ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا پیدا کرنے والا ہے کروڑوں درود و سلام ہوں خاتم النبیین حضرت محمد ﷺ کی ذات اقدس اور آپؐ کے اہل بیت علیہم السلام پر۔

اللہ تبارک تعالیٰ نے بے حد و حساب مخلوقات پیدا فرمائی اور کئی ایک کا ذکر کلام پاک میں کیا۔ ان تمام مخلوقات جن کا ذکر قرآن پاک میں آیا ان میں سے ایک مخلوق **پتھر** بھی ہے یہ پوری دنیا میں ہمیں جا بجا بکھرے نظر آتے ہیں، چاہے وہ صحرا ہوں جنگل ہوں، میدان ہوں یا کوہسار دریا ہوں یا سمندر پتھروں کی موجودگی ہر جگہ پائی جاتی ہے۔ جہاں پتھر مضبوطی، استحکام اور سختی کی علامت ہے وہیں تعمیراتی حسن سے لے کر انسان کے اپنے بناؤ سنگھار میں پتھروں کا استعمال نہ صرف اہم بلکہ لازمی سمجھا جاتا ہے۔

پتھروں کا انسان سے تعلق اتنا ہی پرانا ہے جتنی انسانی تاریخ۔ انسان اپنے ہر ارتقائی دور میں نہ صرف ان کا استعمال اپنی ضروریات زندگی کے حصول بلکہ اپنی بقاء کے لئے بھی کرتا رہا ہے۔ پتھروں کی ویسے تو بے شمار اقسام ہیں جن میں سے بعض تعمیراتی کاموں میں استعمال ہوتی ہیں بعض کو پسائی کے عمل سے گزار کر مزید اشیاء کے بنانے میں استعمال کیا جاتا ہے لیکن ان سب میں ممتاز وہ پتھر ہیں کہ جن کو ہمیشہ ہی انسان نے ان کی چمک دمک اور خوبصورت رنگوں کی وجہ سے نہ صرف پسند کیا بلکہ بطور زیور ان کو پہننے کا رواج ہمیشہ سے ہی رہا اور ان خاص پتھروں کو نگینوں کا نام دیا گیا۔

زمانہ قدیم سے ہی انسان ان قیمتی پتھروں اور نگینوں کو پہننے کا ذوق و شوق رکھتا تھا جیسے جیسے یہ ترقی کی منازل طے کرتا گیا تو اس بات کا کھوج لگانے میں بھی کامیاب ہو گیا کہ یہ رنگ برنگے، چمکتے دمکتے پتھر نہ صرف بناؤ سنگھار کے کام آتے ہیں بلکہ اللہ تبارک تعالیٰ نے ان نگینوں کو ایک خاص طاقت بھی عطا فرمائی ہے اور یہ بناؤ سنگھار کے ساتھ ساتھ اپنے پہننے والے کی زندگی پر مثبت اور منفی اثرات بھی مرتب کرتے ہیں آیئے ذرا سائنسی نقطہ نظر سے پتھروں کے انسانی زندگی پر اثرات کو جانچتے ہیں۔

انسان جب جدید سائنسی دور میں داخل ہوا تو سائنس کی ایک نئی شاخ وجود میں آئی جسے آج ہم کوانٹم فزکس کے نام سے جانتے ہیں سائنس کی یہ شاخ ہمیں بتاتی ہے کہ اس کائنات کی ہر شے مسلسل حرکت میں رہتی ہے اور بظاہر بے حس اور بے جان نظر آنے والی اشیاء میں بھی حرکت کا عمل جاری رہتا ہے جسے تھرتھراہٹ یعنی وائبریشن کہتے ہیں اور اس وائبریشن کی ایک خاص فریکوئنسی ہوتی ہے، یہ فریکوئنسی ہر شے کی مختلف ہوتی ہے اسکی مثال یوں لی جا سکتی ہے کہ اگر کوئی ریڈیو پر FM کا چینل 101 سننا چاہے تو اسے ٹیونر کو 101 فریکوئنسی پر ایڈجسٹ کرنا ہوگا تب ہی وہ اس چینل کو سن سکے گا اسی طرح یہ بات بھی ممکن نہیں کہ چینل تو 101 سننا ہو اور فریکوئنسی 110 پر ایڈجسٹ کی جائے بالکل اسی طرح سائنس آج ہمیں یہ بات بتاتی ہے کہ اللہ تبارک تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ کے تحت کائنات کی ہر شے کو ایک خاص علیحدہ فریکوئنسی عطا فرمائی ہے اور وہ شے نہ صرف اسی خاص فریکوئنسی پہ وائبریٹ کر رہی ہے بلکہ اسی سے پوری کائنات میں پہچانی جاتی ہے اسی تھیوری کے تحت انسان بھی آتے ہیں اور ہر انسان کی بھی ایک الگ فریکوئنسی ہے اور وہ اسی سے کائنات میں اپنی ایک الگ پہچان رکھتا ہے۔

فریکوئنسی کے بعد جو سب سے بڑا عمل کائنات کو متوازن رکھے ہوئے ہے وہ ہے مقناطیسی قوت یعنی مقناطیسی طاقت یا قوت، نظام شمسی اور کائنات کی دیگر کہکشاؤں میں سیاروں اور ستاروں کی گردش کو مقناطیسی طاقت جاری و ساری رکھے ہوئے ہے۔ اگر ہم اپنے سیارے یعنی زمین کی بات کریں تو یہاں زندگی کا سارا کا سارا دارومدار بھی زمین کی مقناطیسی طاقت کے اوپر ہے جس کو ہم کشش ثقل کہتے ہیں اور اسکے اثرات کرہ عرض پر موجود ہر شے کے اوپر پائے جاتے ہیں۔ سائنس ہمیں یہ بھی بتاتی ہے کہ زمین کا ہر ذرہ اپنی اس طاقت کے مطابق کسی بھی دوسرے ذرے پر اپنے اثرات مرتب کر سکتا ہے۔

اب یہ اس بات پر منحصر کرتا ہے کہ کون سی شے کی کتنی طاقت ہے، لہٰذا جتنی طاقت ہوگی اتنے ہی اس کے دوسری مخلوقات پر اثرات ہوں گے۔

اسی تحقیق کی روشنی میں ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ پتھر اور خاص کر نگینہ نہ صرف

اپنی ایک خاص فریکوئنسی رکھتا ہے بلکہ جب انہیں روشنی میں لایا جائے تو یہ ایک انتہائی طاقتور مقناطیسی قوت بھی پیدا کرتا ہے اور یہ قوت اپنے پہننے والے کی زندگی پر نمایاں اثرات مرتب کرتی ہے کائنات کی ہر شے کی طرح یہ پتھر اور نگینے بھی اللہ تبارک تعالیٰ کی حمد و ثناء بیان کرتے ہیں۔

چند متبرک پتھر جیسے حجرِ اسود، مقام ابراہیمؑ پر نسب پتھر کے جس پر چڑھ کر حضرت ابراہیمؑ نے خانہ کعبہ کی تعمیر فرمائی شامل ہیں جب کہ یاقوت اور مرجان وہ پتھر ہیں کہ جن کا بیان خود اللہ تبارک تعالیٰ نے قرآن پاک میں فرمایا سورۃ الرحمن آیت نمبر ۵۸ کَأَنَّهُنَّ الْيَاقُوتُ وَالْمَرْجَانُ گویا وہ یاقوت اور مرجان ہیں۔

کیا انسان پتھروں کو وسیلہ بنا کر اپنی زندگی میں مثبت تبدیلیاں لا سکتا ہے؟

آیئے اس بات کا جائزہ لیتے ہیں۔

جیسا کہ قرآن حکیم میں اللہ تبارک تعالیٰ اپنا قرب حاصل کرنے کے لئے وسیلے کی تلاش کی تعلیم فرماتے ہیں ارشاد باری تعالیٰ ہے

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ وَابْتَغُوا إِلَيْهِ الْوَسِيلَةَ وَجَاهِدُوا فِي سَبِيلِهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ (سورۃ مائدہ آیت نمبر ۳۵)

اے ایمان والو! خدا سے ڈرتے رہو اور اس کا قرب حاصل کرنے کا وسیلہ تلاش کرتے رہو۔

اگر کوئی شخص درست اور اپنے مزاج اور فریکوئنسی سے میل کھاتا پتھر پہنتا ہے تو یہ نہ صرف اس شخص کی مقناطیسی طاقت کو بڑھا دیتا ہے بلکہ اس کے سوچنے سمجھنے اور کام کرنے کی صلاحیت میں کئی گنا اضافہ بھی کر دیتا ہے یہ انسان کو اپنے کام ٹھیک ٹھیک سرانجام دینے میں معاون اور مددگار ثابت ہوتا ہے، وہ اپنے اردگرد کے ماحول اور حالات کا بغور جائزہ لیتے ہوئے اپنے صحیح اور ٹھیک فیصلہ کرنے کے امکان کو ۹۵ سے ۹۹ فیصد تک لے جا سکتا ہے، یہ کسی بھی فرد کی جسمانی انرجی کو بحال رکھتے ہیں بلڈ پریشن اور ڈپریشن جیسی بیماریوں پر قابو پانے میں یہ انسان کے معاون ثابت ہوتے ہیں۔

صحیح پتھر اپنے پہننے والے کی مقناطیسی طاقت کو بڑھاتا ہے اور دوسروں کے لئے اسے جاذب نظر بناتا ہے لوگ اس شخص کی بات سننے اور ماننے میں کوئی جھجک محسوس نہیں کرتے یہی وجہ ہے کہ آپ نے غور کیا ہوگا کہ بڑے بڑے مقررین، اداکار اور دیگر شعبہ ہائے زندگی سے منسلک مشہور لوگ اپنا منسوب پتھر پہنتے ہیں تاریخ اٹھا کر دیکھیں تو بڑے بڑے بادشاہوں، اولیاء اکرام اور بزرگان دین نے پتھر کو اپنے پہناوے کا حصہ رکھا۔

اسی طرح اگر کسی شخص نے کوئی ایسا پتھر جو اس کے ساتھ غیر موافق ہے پہن رکھا ہے تو ایسا پتھر اس انسان کی سوچنے، سمجھنے، کام کاج کرنے حتیٰ کے اہم امور میں صحیح فیصلہ کرنے کی صلاحیت کو سلب کر سکتا ہے ایسی ہم نے بیشمار مثالیں دیکھیں جہاں ہم نے جیسے ہی غیر موافق پتھر کو کسی شخص سے علیحدہ کیا اس کے معمولات نارمل ہونا شروع ہو گئے۔

مختصراً اگر یہ کہا جائے کہ پتھر پہننا کسی بھی انسان کے لئے اتنا ہی ضروری ہے جتنا کہ اس کے لئے کھانا پینا یا لباس کا استعمال کرنا تو یہ بے جا نہ ہوگا بس اس بات کا خیال رکھیں کہ آپ کسی ماہر سے اپنے مزاج سے مطابقت والے پتھر کا استعمال کریں تاکہ آپ اللہ تبارک تعالیٰ کی پیدا کردہ اس خوبصورت، طاقت ور اور عظیم نعمت سے بھرپور فائدہ اٹھا سکیں۔ لیکن سب سے اہم بات یہ ہے کہ اپنے مزاج اور برج کے مطابق پتھر حاصل کرنے کے لئے کیا طریقہ اختیار کیا جائے۔ یہ سوال ہمارے قارئین اکثر ہم سے پوچھا کرتے ہیں۔ اسی بات کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنے قارئین اور ہر مکتبہ فکر کے لوگوں کے لئے یہ سلسلہ شروع کیا ہے کہ آپ اپنے پتھر کے بارے میں معلومات اور اپنے روحانی مسائل کے حل کے لئے دیئے گئے نمبر پر رابطہ کر سکتے ہیں۔

ہمارے قارئین کا اعتماد اور بھروسہ ہمارا اصل اثاثہ ہے۔

ہر پتھر کے خریداری کے ساتھ اس کا گارنٹی کارڈ بھی دیا جاتا ہے۔ پتھر منتخب کرتے وقت ہر چیز کا باریکی سے جائزہ بھی لیا جاتا ہے۔

ماہر جواہرات اور روحانی مسائل سید ذیشان حیدر علی اپنے تجربے اور روحانی استعداد کے مطابق آپ کے لئے پتھر منتخب کرتے ہیں۔

عنقریب سید ذیشان حیدر علی **امامیہ جنتری آفیشل** یوٹیوب چینل پر بھی دستیاب ہوں گے جہاں آپ پتھروں کے خواص اور روحانی گفتگو سے بھی استفادہ حاصل کر سکیں گے۔

# Sheikh Zawar Raza Jawa شیخ زوار رضا جاوا

Cell:+92-321-9477284 , +92-3000891363 , +92-3159477284

"وسخرلکم الیل والنھار والشمس والقمر والنجوم مسخرات

بامرہ ان فی ذالک لایت القیوم یعقلون"



## صدائے کواکب/Youtube

دیکھیے سنیے Youtube چینل

(Sheikh Zawar Raza Jawa شیخ زوار رضا جاوا)

(Raza Jawa رضا جاوا)

ہفتہ وار/ماہانہ زائچے اور دیگر موضوعات پر ویڈیوز

## ویب سائٹ(Website)

اب گھر بیٹھے اپنی پسند کے جواہرات نگینے منگوانے کے لیے ہماری ویب سائٹ "Jawa Gem" اور فیس بک پیج Jawa Gems پر وزٹ کریں۔

Website: www.jawagems.com
Youtube : Sheikh Zawar Raza Jawa, Jawa Gems
Instagram: zawarrazajawa
Twitter : @sheikhzawarraza
Facebook: Sheikh Zawar Raza Jawa, Raza Jawa

## BirthChart/زائچہ

اپنے مسائل کی تشخیص اور ان کے حل کے لیے آئمہ طاہرین کے پاک وپاکیزہ علم، علم جعفر و نجوم سے مدد حاصل کیجئے جس میں زندگی کے تقریباً تمام اہم شعبہ جات پر مفصل روشنی ڈالی جائے گی۔ مثلاً شخصیت، مالی پوزیشن، عزیز و اقارب سے تعلقات، اندرون ملک سفر، سماجی حیثیت، پراپرٹی، خاندان اور ان جیسے دیگر امور اور مسائل پر روشنی اور ساتھ ساتھ انکا حل بھی بتایا جا رہا ہے۔

## Match Making/Compatibility

شادی سے قبل یہ ضرور دیکھ لیں کہ لڑکے اور لڑکی کے مابین تعلقات کیسے رہیں اس طرح آپ شادی کے بعد کی بہت سی قباحتوں سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔ شادی کب کرنا بہتر نتائج کا حامل ہوگا یا شادی میں رکاوٹ کی وجوہات کیا ہیں اور ان کا حل کیا ہے۔

## Alwah/الواح

تمام سیارگان شمس، قمر، مشتری، زہرہ، عطارد، مریخ، زحل کے اوج و شرفات کی الواح (لوح ردِ نحوستِ سیارگان، مجرب انگشتریاں، عدد 9 والی انگوٹھی، حرز والی انگوٹھی، حرزِ جان، حروفِ مقطعات، لوحِ فتح نامہ، لوحِ تسخیرِ خلائق، لوحِ سات سلام، بتجویزِ خاص بھی دستیاب ہے)

## Gems Lab

نگینہ نام اور تاریخ پیدائش کے حساب سے تجویز کیا جاتا ہے۔ قسمت اور حالات میں بہتری، ستاروں کی نحوست رفع کرنے، بیماری اور سحر جادو، آسیب کے اثرات کو روکنے کے لیے بہترین نگینہ تشخیص کروائیں۔


FR
CABLES
یقینی تحفظ بے خوف زندگی
FR CABLES
انشورنس
کیا آپ اب بھی آگ سے کھیل رہے ہیں؟
زرا سوچیئے!!
آگ کا سب سے بڑا سبب شارٹ سرکٹ
PVC انسولیشن کیبل نہ صرف آگ لگنے کا سبب بنتی ہے بلکہ جلنے کے بعد اس کا زہریلا دھواں دم گھٹنے کا باعث بھی بنتا ہے۔
امریکہ، یورپ اور مشرق وسطٰی کے بعد فائر ریزسٹنٹ پولیمر سے تیار کردہ FR Cables اب پاکستان میں پہلی بار۔
950°C تک حرارت برداشت کرنے کی قوت
آگ اور شارٹ سرکٹ سے محفوظ
زہریلے دھوئیں سے محفوظ
زیرو ہیلوجن میٹریل
99.99% فل گیج خالص کاپر
بجلی کے بل میں یقینی بچت
مصدقہ اداروں سے تصدیق شدہ
Pakistan's First Fire Resistant Cables
Spell Petrochemicals (Pvt) Ltd.
88-E-1, Model Town Lahore, Pakistan.
UAN: 042-111-177-355 Fax: 042-35884854
E-mail: frcables@spellgroup.com
Web: www.frcables.com
Emerging Brands of the year Award

**شیخ زوار رضا جاوا**
(ماہر فلکیات)
148 شادمان 1 جیل روڈ لاہور
0321-9477284
0300-0891363
Www.enlighteningspirits.com
E-Mail: jawa1215@gmail.com

# یک سالہ زائچہ 2021
## کے فلکی اثرات

**نوٹ** مندرجہ ذیل دعا 9 مرتبہ روزانہ مقررہ وقت پر مع اول و آخر 9 مرتبہ درود پڑھ کر دم کریں۔ مشکلات آسان ہونگیں۔

**دعا۔ردنحوست سیارگان** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ
يَا كَافِيْ يَا غَنِيُّ يَا مَالِكُ يَا قُدُّوْسُ يَا كَبِيْرُ يَا مُتَعَالُ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِحْفَظْنِيْ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِنْ
نُحُوْسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعَطَارِدِ وَالزُّهَرَةِ وَالْمِرِّيْخِ وَالْمُشْتَرِيْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ
وَعَلِيٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ ابْنِ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسٰى ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِيِّ ابْنِ مُوْسٰى وَمُحَمَّدِ
ابْنِ عَلِيٍّ وَعَلِيِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِيٍّ وَالْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاتُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

**برج:** حمل **ARIES** **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** گلابی، ہلکا نیلا
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق یمنی
**بہترین شریک حیات:** اسد، قوس
**ناموافق ساتھی:** سرطان، میزان، جدی
**بیماریاں:** تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، دورہ، خفقان

**دن:** منگل **عدد:** 9 21 Mar to 20 Apr **حروف:** ا، ل، ع، ی

**اہم نکات** اسلام وعلیکم محترم قارئین سال 2021 انشاءاللہ آپ کی زندگی میں ایک نئی بہار ثابت ہوگا۔ گذشتہ سال دونوں بڑے ستارے زحل اور مشتری آپ کی خوش بختی میں اضافہ کا باعث بنتے زائچہ کے گیارھویں گھر میں آ چکے ہیں 14 مئی تا 28 جولائی مشتری زائچہ کے بارھویں گھر آ جانے سے حالات قدرے تبدیل ہونگے۔ اس سال آپ کا اپنا ستارہ مریخ 6 تا 8 جون ہبوط میں اور 10 تا 12 جولائی اوج میں رہتے ہوئے آپ پر مثبت اور منفی دونوں طرح کے اثرات مرتب کرے گا۔ دیگر سیارگان میں شمس زہرہ عطارد افلاک کی منازل طے کرتے ہوئے شرف ہبوط اوج اور دیگر سعد و نحس کیفیات سے گذریں گے اس کے آپ پر کیا اثرات مرتب ہونگے اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**شخصی وقار** اس سال آپ کا اپنا ستارہ مریخ 7 جنوری تا 4 مارچ بحالت وبال اور 23 اپریل تا 11 جون بحالت ہبوط اور 15 ستمبر تا 30 اکتوبر برج میزان میں وبال زدہ ہوگا یہ وقت آپ کے شخصی وقار اور ذات کے لئے بہتر نا ہوگا گفتگو میں محتاط رہیں دوسری جانب 20 مارچ تا 20 اپریل طالع میں شمس کی شرفی قوت مریخ کی وبال زدہ نحوستوں سے بچانے میں معاون ثابت ہوگی۔ 10 جون تا 12 جولائی مریخ کے پانچویں گھر بحالت اوج ہونے سے خود اعتمادی عروج پر ہوگی۔ ان شاء اللہ آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ ہوگا۔ ہر منگل کے دن 900 گرام دال مسور یا مرغی کی کلیجی کا صدقہ ضرور دیا کریں۔

**مالی پوزیشن** 7 جنوری تا 4 مارچ اخراجات میں تیزی رہے گی 25 فروری تا 21 مارچ خانہ مال کا حاکم شرف میں رہتے ہوئے۔ مالی حالات کو بہتر سے بہتر بناتے ہوئے اچھے حالات لائے گا۔ 21 مارچ تا 14 اپریل اور 22 جولائی تا 16 اگست اور 11 ستمبر تا 7 اکتوبر آپ کو مالی حالات پر توجہ دینے کی ضرورت ہوگی۔ اخراجات کو از حد کنٹرول کریں ورنہ مالی بحران سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ 14 اپریل تا 22 جولائی اور 17 اگست تا 10 ستمبر کے دورانیے میں آپ کو مالی پوزیشن مستحکم کرنے کے مواقع ملیں گے۔

**عزیز و اقارب ابتدائی تعلیم نزدیکی سفرات سماجی تعلقات** سماجی تعلقات کا حاکم سیارہ عطارد ایک تیز رفتار ستارہ ہے۔ اور بڑی تیزی سے بروج طے کرتے ہوئے آپ پر مثبت اور منفی اثرات مرتب کرتا ہے۔ اس سال 16 مارچ تا 14 اپریل اور 19 اپریل تا 4 مئی اور 30 اگست تا 6 نومبر، 24 نومبر تا 13 دسمبر آپکو قدرے مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ اس دوران اپنی گفتگو تحریر و تقریر پر خاص توجہ دیں اور اگر سفر اختیار کریں یا تعلیمی معاملات کا سامنا ہو تو بدھ کو دال مونگ سبز 500 گرام کا صدقہ دیا کریں۔ اسی دوران 4 تا 19 اپریل اور 4 مئی تا 30 اگست اور 6 تا 24 نومبر آپ کو تعلقات نا صرف بہتر کرنے اور نئے تعلقات بنانے کے مواقع بھی ملے گا۔

تعلیمی معاملات میں بہتری رہے گی جب کہ نزدیکی سفرات وسیلہ ظفر بن سکتے ہیں خاندان اور عزیز واقرباء سے تعلقات بہتر رہیں گے۔

**گھر، خاندان، پراپرٹی، سواری، والدہ** اس سال 23 اپریل تا 11 جون مریخ ہبوط کی وجہ سے خانگی معاملات خاصے متاثر ہو سکتے ہیں اس دوران والدہ سے ناراضگی سے قطعی گریز کریں سواری اور جگہ کی تبدیلی سے قطعی گریز کریں پراپرٹی کی خرید وفروخت وجہ تنازعہ بن سکتی ہے 21 جون تا 22 جولائی چوتھے شمس کی اوجی کیفیت آپکو نہ صرف خانگی معاملات کو بہتر بنانے میں مددگار ہوگی بلکہ اس دوران پراپرٹی، سواری کی خرید وفروخت باعث خیر و برکت ہوگی اب جگہ کی تبدیلی میں کوئی مضائقہ نہیں اس کے علاوہ ہر ماہ ہونے والے قمر درعقرب کو ضرور مدنظر رکھیں ان ایام میں ایسے کسی بھی اقدام سے قطعی گریز کرنا بہتر ہوگا

**اولاد، تعلیم، منگنی، انعامی بانڈ** آپ کے ان منسوبات سے وابستہ سیارہ شمس اس سال 20 مارچ تا 20 اپریل 21 جون تا 23 اگست 22 نومبر تا 21 دسمبر بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ پر سعد اثرات مرتب کرے گا یہ وہ دورانیہ ہوگا جب آپ کو بفضل تعالیٰ اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے۔ آپ کی منگنی طے پانے کے قوی امکانات موجود ہیں تعلیمی میدان میں کامیابیاں سمیٹ سکیں گے اور یہی وہ دورانیہ ہوگا جب انعامی سکیموں میں حصہ لینا بہتر ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ منگنی اور انعامی سکیموں کے حوالے سے حالات آپ کے موافق نہ ہوں گے اور منگنی بچانا بہتر ہوگا اپنے بچوں پر خصوصی توجہ دیں۔

**صحت، ملازمت، دشمن، ملازمین** 16 مارچ تا 4 اپریل 19 اپریل تا 4 مئی 30 تا 6 نومبر 24 نومبر تا 13 دسمبر اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں ملازمت چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں وگرنہ دوبارہ ملنا مشکل ہوگی ملازمین پر خاص نظر رکھیں دشمنوں پر قابو پا سکیں گے جب کہ 4 تا 19 اپریل 4 مئی تا 30 اگست 6 تا 24 نومبر سال کے وہ دورانیے ہوں گے جب آپ کی صحت انشاء اللہ بہتر رہے گی حسب منشاء بہتر ملازمت کا حصول ممکن ہوگا اسی طرح اگر ملازم رکھنا چاہیں گے تو بہتر لوگ مل سکیں گے مگر محتاط رہیں اس دوران آپ کی مخالفتیں بھی عروج پر ہوں گی

**شادی، ازدواجی، شراکتی تعلقات** 25 فروری تا 21 مارچ 14 اپریل تا 22 جولائی 16 اگست تا 11 ستمبر آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات بہتر رہیں گے نئی شراکت داری اور شادی کا موقع مل سکتا ہے مگر اگست ستمبر میں ایام کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں 21 مارچ تا 14 اپریل مابین قدرے تناؤ کی کیفیت رہے گی 22 جولائی تا 16 اگست اپنے تعلقات کو از حد محتاط روی سے نبھائیں۔ وگرنہ بات علیحدگی تک جا سکتی ہے اس دوران نکاح سے قطعی گریز کریں 11 ستمبر تا 5 نومبر بھی حالات موافق نہ ہوں گے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات ایک بار پھر داؤ پر ہوں گے محتاط رہیں نئی شراکت داری کے لئے یہ وقت مناسب نہ ہوگا۔ خواہ وہ ازدواجی ہو یا کاروباری۔

**وراثت، مشترکہ مالی مفادات** اس سال 7 جنوری تا 4 مارچ 15 ستمبر تا 30 اکتوبر اور 23 اپریل تا 11 جولائی بالخصوص حالات آپکے موافق نہ ہوں گے وراثتی معاملات میں رکاوٹوں کا سامنا رہے گا مشترکہ مال معاملات میں خدانخواستہ نقصان کا سامنا ہو سکتا ہے جبکہ 11 جون تا 15 دسمبر کا دورانیہ آپکے موافق ہوگا اس دوران آپکو مشترکہ کاروبار میں فوائد کا حصول ممکن ہوگا دوسروں سے وابستہ مادی مفادات کا حصول ممکن ہوگا وراثتی معاملات بھی حل ہو سکیں گے۔

**روحانیت، بیرون ملک سفر، حج و زیارت** اس سال بفضل تعالیٰ آپکے بیرون ملک سفر کے قوی امکانات موجود ہیں نانویں کا حاکم مشتری 5 مئی تک گیارہویں رہتے ہوئے اس سال حوالے سے آپکی خواہشات کی تکمیل کا باعث ہوگا چاہے وہ سفر روحانی سلسلہ یعنی حج وزیارت کے لئے ہو یا اعلیٰ تعلیم کے لئے 5 مئی تا 28 جولائی کا دورانیہ امیگریشن اپلائی کرنے کے لئے بہترین وقت ہوگا۔ اس سال آپ ان شاء اللہ اعلیٰ روحانی مدارج طے کر سکیں گے 20 جون تا 18 اکتوبر سفر قدرے تاخیر یا التوا کا شکار ہو بوجہ رجعت مشتری ہو سکتے ہیں اس کے علاوہ 16 مارچ تا 14 اپریل اور 24 نومبر تا 13 دسمبر ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے قبل اپنے ڈاکومنٹس ضرور چیک کر لیں۔

**معیشت، کیرئیر روزگار انویسٹمنٹ** یوں تو آپکے کیرئیر روزگار کا حاکم سیارہ زحل آغاز سال سے ہی زائچہ کے گیارہویں میں آپکی خوشحالی میں اضافے کا باعث بن رہا ہے تقریباً تمام سال یہی مقیم رہتے ہوئے آپکے کیرئیر روزگار کو چار چاند لگاتا رہے گا یہ موقع حمل افراد کے لئے 30 سال بعد آیا ہے اس سے بھی پورا فائدہ اُٹھانے کی کوشش کیجئے گا ان شاء اللہ اس سال آپ ترقی کے نئے زینے طے کر سکیں گے۔ ملازم پیشہ افراد کو بھی ترقی مل سکے گی آخر مئی تا 11 اکتوبر زحل رجعت میں ہونے سے ترقی کی رفتار قدرے کم ہو رہی ہے مگر سفر جاری رہے گا البتہ نئی انویسٹمنٹ آپکے لئے یکم فروری تا 20 فروری کا عرصہ بہتر نہ ہوگا باقی تمام سال ان شاء اللہ آپکے موافق رہے گا۔

**دوست احباب، کاروباری فوائد، خواہشات** 2021 اس حوالہ سے ایک بہترین سال ہے اس سال آپکی گزشتہ ایسی خواہشات کی بھی تکمیل ممکن ہوگی جو کہ ایک عرصہ سے پوری نہیں ہو پا رہی تھیں دوست احباب آپ کے ساتھ بھرپور تعاون کرتے نظر آئیں گے بالخصوص آپکے پرانے دوست اور بہین

سے آپ کو بہترین مشاورت بھی میسر رہے گی اس سال آپکو بھرپور کاروباری فوائد میسر رہیں گے۔

**امیگریشن ،بیرون ملک قیام** اس سال آپکو امیگریشن ملنے کے قوی امکانات موجود ہیں بارہویں کا حاکم مشتری تمام سال آپ کے موافق ہوگا امیگریشن اپلائی کرنے کے لئے یوں تو تمام سال ہی بہتر رہے گا مگر 14 مئی تا 28 جولائی کا دورانیہ بالخصوص آپکے لئے انتہائی موافق ثابت ہوگا البتہ اسی دوران 20 مارچ تا 20 اپریل شمس کے بارہویں قیام آپکے لئے حالات موافق نہ ہوں گے اس دوران اپلائی کرنے سے گریز کریں۔

**شمسی وقمری گرہن** اس سال ہونے والے 26 مئی کا قمری اور 4 دسمبر کا شمسی گرہن آپکے بیرون ملک سفر، اعلیٰ تعلیم ،عزیز و اقارب ،سواری ،پراپرٹی کی خرید و فروخت اور بچوں کی منگنی سے وابستہ مسائل پیدا کر سکتے ہیں اور 10 جون کا شمسی گرہن نزدیکی سفر عزیز و اقارب سے اختلافات بنیادی تعلیمی مسائل ،پریگنسی ،منگنی بچوں سے وابستہ مسائل اور 9 نومبر کو ہونے والا قمری گرہن مالی مسائل ،عزت و وقار ،والدہ کی جانب سے پریشانی ،پراپرٹی سواری سے وابستہ مسائل پیدا کر سکتا ہے بروقت 2 رکعت نماز کسوف و خسوف اور صدقات کی ادائیگی سے پروردگار کی امان حاصل کریں۔

**ورد خاص** روزانہ فجر میں 10 مرتبہ سورۃ الکافرون اور عشاء میں 9 مرتبہ آیت الکرسی کا ورد کریں۔ **صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور یا مرغی کی کلیجی کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔

**برج:** ثور **TAURUS** **سیّارہ:** زہرہ



**رنگ:** گہرا نیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** الماس ،نیلم ،فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** سنبلہ ،جدی
**ناموافق ساتھی:** اسد ،عقرب ،دلو
**بیماریاں:** حلق اور کانوں کے عوارض ،پھوڑے پھنسیاں ،تولیدی مسائل

**دن:** جمعہ **عدد:** ۶ 21 Apr to 21 May **حروف:** ب ، و

**اہم نکات** السلام وعلیکم محترم قارئین 2021 اپنے دامن میں بہت سی رحمتیں اور نعمتیں سمیٹے آپکی زندگی میں نمایاں اور مثبت تبدیلیاں لے کر آ رہا ہے مگر ذہن میں رکھیں ہمیشہ روشن اور آنکھوں کو چکا چوند کر دینے والا دن نہیں رہتا رات بھی آتی ہے اس سال دونوں بڑے سیارگان زحل اور مشتری جو کہ آپکے زائچہ کے اہم ترین گھروں سے وابستہ ہیں بہترین کیفیت میں رہتے ہوئے آپ پر انتہائی مثبت اثرات مرتب کر رہے ہیں دیگر سیارگان میں ساتویں بارہویں کا حاکم مریخ جو کہ آپکی زندگی میں انتہائی اہمیت رکھتا ہے اس سال اوج اور ہبوط دونوں طرح کی حالتوں سے گزرتے ہوئے اہم اثرات مرتب کرے گا اس سال قمری اور شمسی گرہن بھی آپ کے لئے خاصے اہم ہوں گے دیگر سیارگان شمس عطارد اور زہرہ آپ پر کیا اثرات مرتب کریں گے یہ اگلی سطور میں تفصیل سے ملاحظہ فرمائیں۔

**شخصی وقار** آپ کا ذاتی سیارہ زہرہ اس سال 25 فروری تا 21 مارچ 14 اپریل تا 22 جولائی 16 اگست تا 11 ستمبر بہترین کیفیت میں رہتے ہوئے سعد اثرات مرتب کرے گا جس سے آپ کی خود اعتمادی میں اضافہ ہوگا اور معاشرے میں شخصی وقار بلند رہے گا جبکہ 22 مارچ تا 13 اپریل 22 جولائی تا 16 اگست اور 11 ستمبر تا 5 نومبر آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی آپکا ذاتی سیارہ بہتر نہ ہوگا پبلک پارٹیز یا لوگوں کے ساتھ گفتگو کرتے وقت اپنی خود اعتمادی بحال رکھیں اور ہر جمعہ 6 کلو یا 600 گرام چینی کا صدقہ دیتے رہیں ڈپریشن سے دور رہنے کے لئے مذہبی مقامات پر وزٹ کریں یا اپنے ہاتھ میں ایک سفید پکھراج پہنیں۔

**مالی پوزیشن** اس سال 16 مارچ تا 4 اپریل بالخصوص اور 19 اپریل تا 4 مئی 30 اگست تا 6 نومبر 24 نومبر تا 13 دسمبر اخراجات میں تیزی اور روپیہ پیسہ کی آمد میں کمی کا سامنا رہے گا ان ایام میں کسی بھی طرح کے مالی وعدوں معاہدوں یا چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں جبکہ 4 تا 11 اپریل 4 مئی تا 12 جولائی بالخصوص اور 12 تا 30 اگست 6 تا 24 نومبر بالخصوص مالی معاملات میں بہتری رہے گی آپ کا ہاتھ بافضل تعالیٰ کھلا رہے گا یہ وقت نئے مالی معاہدوں اور سابقہ معاملات کو کامیابی سے پایہ تکمیل تک پہنچانے میں بافضل تعالیٰ معاون ہوگا۔

**نزدیکی سفر عزیز و اقارب ابتدائی تعلیم** جیسا کہ میں نے پچھلے سال بھی بتایا تھا آپ کا حاکم سیارہ قمر 28 دن میں اچھی بری دونوں طرح کی حالتوں سے گزرتے ہوئے آپکی سماجی زندگی پر گہرے اثرات مرتب کرتا ہے قمر در عقرب اور قمری گرہن آپ کے تعلقات کو خاص طور پر متاثر کرتے ہیں ان ایام کو جنتری سے نوٹ فرمالیں اسکے علاوہ ہر ماہ شرف قمر آپ کو اپنے تعلقات کو بہتر کرنے اور نئے سرے سے استوار کرنے کا موقع فراہم کرتا ہے اس کے علاوہ اس سال 23 اپریل تا 11 جولائی بوجہ ہبوط مریخ آپکے تعلقات کو سخت نقصان پہنچ سکتا ہے ان ایام میں نزدیکی سفروں سے از حد گریز کریں ورنہ حادثہ کا اندیشہ ہو سکتا ہے دوسری طرف 21 جون تا 22 جولائی شمس تیرے بحالت اوج رحمت خداوندی کہ موجود رہے گا اور آپکے معاملات کو انتہائی بگڑنے سے بچائے گا بہن بھائیوں عزیز و اقارب سے تعلقات کشیدہ کرنے سے گریز کریں پروردگار آپکو اپنی امان میں رکھے۔

**گھر خاندان ،پراپرٹی ،سواری ،والدہ** آپکے ان معاملات سے وابستہ سیارہ شمس یکم جنوری تا 20 مارچ بہتر کیفیت میں نہ ہونے سے والدہ

سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں پراپرٹی سواری کی خرید وفروخت میں رکاوٹوں کا سامنا رہے گا خاندانی ماحول بھی متاثر نظر آرہا ہے اسی طرح 21 مئی تا 21 جون 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا دورانیاں بھی بہتر نہ ہوگا جبکہ 20 مارچ تا 20 اپریل 21 جون تا 23 اگست 22 نومبر تا 21 دسمبر سال کے وہ اوقات ہوں گے جب گھر کی تبدیلی بہتر ہوگی پراپرٹی سواری کی خرید وفروخت کے لئے حالات انتہائی موافق ہوں گے والد اور خاندان کے افراد کا بہترین تعاون میسر رہے گا۔

**اولاد ،تعلیم ،منگنی ،انعامی بونڈ** اس سال 4 تا 19 اپریل 4 مئی تا 30 اگست 6 نومبر تا 24 نومبر آپ کے بیت الاولاد کا حاکم سیارہ عطارد بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے بچوں کے ساتھ تعلقات بہتر رکھے گا اولاد کے خواہش مند افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے یہی وہ دورانیہ ہے جب آپ کی منگنی طے پانے کے قوی امکانات موجود ہوں گے اب انعامی سکیموں سے بھی فائدہ مل سکتا ہے جب کے سال کا باقی دورانیہ قطعی بہتر نہ ہوگا اس دوران منگنی طے کرنے سے گریز کریں جبکہ سابقہ طے شدہ منگنیاں بھی خطرے میں ہوں گی۔

**صحت ،ملازمت ،مخالفین ،ملازمین** آپ کے چھٹے گھر بیت الصحت کا حاکم سیارہ بھی زہرہ ہی ہے اور امسال 25 فروری تا 21 مارچ 14 اپریل تا 22 جولائی 16 اگست تا 11 ستمبر بہترین کیفیت میں رہتے ہوئے آپکی صحت بہتر رہے گی اسکے علاوہ جاب کی تبدیلی اور بہتر ملازمت کا حصول ممکن ہوگا اسی طرح اگر آپ ملازم رکھنا چاہیں تو بہتر ملازم مل سکیں گے مگر محتاط رہیں آپ کے مخالفین بھی مضبوط ہو رہے ہیں جبکہ 21 مارچ تا 14 اپریل 22 جولائی تا 16 اگست 11 ستمبر تا 5 نومبر حالات آپ کے مخالف ہوں گے اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں ملازمت چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں اور اپنے ملازمین کی جانب سے محتاط رہیں

**شادی ازدواجی تعلقات** اس سال آپ کو اپنے شراکتی ازدواجی تعلقات کو بے حد محتاط روش سے چلانا ہوگا۔ بیت الازدواج کا حاکم مریخ 7 جنوری تا 4 مارچ بحالت وبال اور پھر 23 اپریل تا 11 جون ہبوط میں رہتے ہوئے آپ کے تعلقات کو بری طرح متاثر کرسکتا ہے آپ کو بے حد محتاط رہنا ہوگا خدانخواستہ بات علیحدگی تک پہنچ سکتی ہے 12 جون تا 15 ستمبر آپ کو معاملات سنبھالنے کا موقعہ ملے گا 15 ستمبر تا 30 اکتوبر مریخ کا وبال اور 11 ستمبر تا 7 اکتوبر ساتویں زہرہ کا وبال دونوں سیارگان کا وبال ایک بار پھر آپ کے ازدواجی تعلقات کو انتہائی خراب کر سکتے ہیں اس حوالے سے آپ کو بے حد محتاط رہنا ہوگا۔

**وراثت مشترکہ مالی معاملات** 2020 گزشتہ سال سے بالکل مختلف ثابت ہوگا (ان شاء اللہ) اس سال مشتری بہترین کیفیت میں رہتے ہوئے آپ کی خوشحالی میں اضافہ کر رہا ہے آپ کے ویر پائر کے ہوئے وراثتی معاملات بھی طے پا جائیں گے مشترکہ طور پر کام کرنے والے افراد کو بھی بہتر منافع کا حصول ہوگا 20 جون تا 18 اکتوبر بوجہ رجعت مشتری معاملات قدرے سست روی کا شکار رہیں گے۔

**اعلیٰ تعلیم ،روحانیت،بیرون ملک سفر ،حج و زیارت** ناویں گھر کا حاکم زحل تمام سال زائچہ کے دسویں اور بہترین جگہ مقیم رہتے ہوئے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کرتا رہے گا۔ خواہ وہ حج وزیارات کے لئے ہو اعلی تعلیم یا کاروباری معاملات کے لئے آپ کو امسال کئی ایک مواقع میسر رہیں گے اور انشاء اللہ آپکی توجہ روحانی علوم کے حصول اور دینی معاملات میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینے پر رہے گی دوسروں کی مدد کرنے کا جذبہ شدت سے غالب رہے گا۔

**معیشت ،کریئر ،روزگار،انوسیمنٹ** 2021 کریئر روزگار کے حوالے سے بہترین سال ثابت ہوگا دونوں بڑے سیارگان زحل مشتری زائچہ کے دسویں میں ہونے سے روزگار کے بہتر مواقع ملنے کا سبب بنیں گے مگر 20 جنوری تا 18 فروری دسویں مشتری کے وبال کی وجہ سے آپ کو نئی انوسیمنٹ سے گریز کرنا ہوگا یہ آپ کی ترقی کا سال ہے زحل 30 سال بعد اور مشتری 13 سال بعد آپکو اپنی سعادتوں سے نوازنے آئے ہیں 23 مئی زحل اور 20 جون سے مشتری رجعت میں ہونے سے معاملات قدرے سست روی کا شکار ہو سکتے ہیں۔

**دوست ،احباب، خواھشات،کاروباری فوائد** آپ کی خوشحالی سے واسطہ سیارہ مشتری تقریبا تمام سال بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ پر بفضل تعالیٰ سعد اثرات مرتب کرتا رہے گا۔ یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا سال ہے دوست احباب آپ کی خواہشات کی تکمیل میں بھرپور تعاون کریں گے کیریئر روزگار سے وابستہ مادی فوائد کا حصول ممکن ہوگا 25 فروری تا 21 مارچ گیارویں آپ کے اپنے سیارہ زہرہ کی کیفیت آپ کی کامیابیوں میں اضافہ کر دے گا جبکہ 16 مارچ تا 14 اپریل گیارہویں عطارد کی ہبوطی کیفیت دوستوں سے نظریاتی اختلاف پیدا کرسکتی ہے اس دوران قدرے محتاط رہیں

**امیگریشن ،بیرون ملک قیام** اس حوالے سے 2021 ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا 7 جنوری تا 4 مارچ بالعموم اور 23 اپریل تا 11 جون بالخصوص امیگریشن اپلائی کرنے سے گریز کریں اس دوران کی گئی کوششیں ضائع جائیں گی بلکہ پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کو بھی وطن واپس آنا پڑسکتا ہے 12 جون سے حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی جو کہ 14 ستمبر تک جاری رہے گی اب اپلائی

کرنا بہتر ہوگا 15 ستمبر تا 30 اکتوبر حالات ایک بار پھر آپ کے مخالف ہوں گے محتاط رہیں سال کا باقی دورانیہ ان شاء اللہ بہتر رہے گا

**شمسی وقمری گرہن** اس سال دو قمری اور دو شمسی گرہن واقع ہوں گے جو کہ بالترتیب 26 مئی، 10 جون، 9 نومبر اور 4 دسمبر کو ہوں گے چاند گرہن آپ کے شخصی وقار، سماجی تعلقات اور وراثتی معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں جبکہ شمسی گرہن آپکے مالی وراثتی اور سماجی تعلقات کو بری طرح متاثر کر سکتے ہیں۔ گرہن کے ایام میں 2 رکعت نماز کسوف وخسوف اور صدقہ ضرور ادا کریں۔

**ورد خاص** روزانہ صبح ایک تسبیح سورۃ البقرہ آیت 228 روزانہ بعد از عشاء ایک تسبیح یا کافی یا غنی کا ورد کریں۔ **صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ہر جمعہ 600 گرام چینی ڈال دیں۔

**برج:** جوزا **GEMINI** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** پیلا، زرد

**عنصر:** بادی

**جواہر:** زمرد، فیروزہ، ہیرا، عقیق

**بہترین شریک حیات:** میزان، دلو

**ناموافق ساتھی:** سنبلہ، قوس، حوت

**بیماریاں:** شوگر، سینے کے عوارض، گلہ اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 22 May to 21 Jun **حروف:** ق، ک

**اہم نکات** اسلام وعلیکم محترم قارئین 2021 آپ کے لئے انتہائی اہم تبدیلیوں اور خوشخبریوں کا سال ہے اس سال دونوں بڑے سیارگان زحل اور مشتری آپکی زندگی میں انتہائی اہم کردار ادا کر رہے ہیں چھٹے گیارہویں کا مالک مریخ اس سال ہبوط اور اوج جیسی دونوں حالتوں سے گزرتے ہوئے آپکی صحت اور جاب اور خوش بختی پر گہرے اثرات مرتب کر رہا ہے دیگر سیارگان میں شمس عطارد اور زہرہ شرف وہبوط اوج حضیض جیسی کیفیات سے گزرتے ہوئے آپ پر کیا اثرات مرتب کریں گے اور اس سال ہونے والے 2 قمری اور 2 شمسی گرہن کیا اثرات مرتب کریں گے یہ اگلی سطور میں تفصیل ملاحظہ فرمائیں

**شخصی وقار** آپکا اپنا سیارہ عطارد ایک تیز رفتار سیارہ ہے اور ہر سال 4 بہتر اور منفی حالتوں سے گزرتے ہوئے اور کم از کم 3 بار رجعت میں رہتے ہوئے آپ کی طبیعت پر بہت تیزی سے اثر انداز ہوتا ہے دوسری طرف آپکے برج کا عنصر بھی بادی ہے یعنی ہوا تو آپکو خود پر اور خاص طور پر اپنی سوچ اور گفتگو پر کنٹرول کرنے کی ضرورت ہوگی اس سال 4 تا 19 اپریل، 4 مئی تا 30 اگست، 6 تا 24 نومبر کے دوران آپکی شخصیت پر مثبت اثرات مرتب ہونگے عزت وقار میں اضافہ آپ اپنی سوجھ بوجھ سے حاصل کر سکیں گے جبکہ 16 مارچ تا 4 اپریل 19 اپریل تا 4 مئی، 31 اگست تا 6 نومبر اور 24 نومبر تا 13 دسمبر آپکو محتاط رہنا ہوگا ہر بدھ 500 گرام مونگ ثابت کا صدقہ دینا اپنا معمول بنا لیں ان شاء اللہ محفوظ رہیں گے۔

**مالی پوزیشن:** آپکی مالی پوزیشن کا حاکم قمر تمام سیارگان سے زیادہ تیز رفتار سیارہ ہے اور ایک ماہ میں ہی بارہ بروج کی سیر کرتے ہوئے آپکی مالی پوزیشن کو اُتار چڑھاؤ کا شکار رکھتا ہے ہر ماہ شرف قمر بہتری اور ہر ماہ قمر در عقرب ہبوط پر ابلم لے کر آتا ہے اگر آپ قمر کی ان حالتوں کو مدنظر رکھیں تو اپنی مالی پوزیشن کو بہتر طور پر مستحکم کر سکتے ہیں اس سال 23 اپریل تا 11 جون خانہ مال میں مریخ کی ہبوط کیفیت آپکی مالی پوزیشن کو بری طرح متاثر کر سکتی ہے دوسری طرف 21 جون تا 22 جولائی شمس کا خانہ مال میں اوج کی حالت آپکے گزشتہ خراب معاملات کو بہتر کرنے کا موقع فراہم کر رہی ہے اسکے علاوہ اس سال ہونے والے 2 قمری گرہن 26 مئی اور 9 نومبر آپکی مالی پوزیشن کو متاثر کر رہے ہیں ان پر ضرور نظر رکھیں۔

**عزیز واقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر، سماجی تعلقات** آغاز سال تا 20 مارچ آپکو بے حد محتاط روش اختیار کرنا ہوگا بالخصوص سماجی تعلقات میں تحمل اور بردباری سے کام لیں 21 مئی تا 21 جون اپنے مزاج کی تیزی پر قابو رکھیں غصہ ایک آگ ہے جو بنی بنائی چیزوں کو جلا دیتا ہے 23 ستمبر تا 23 اکتوبر عزیز واقارب کی فیملی اور آپکے معاملات میں بلا وجہ کی الو الحنت ایک امتحان ہوگی جبکہ 20 مارچ تا 20 اپریل بالخصوص 21 جون تا 23 اگست 22 نومبر تا 21 دسمبر آپکے سماجی روابط میں اضافہ ہوگا کئی ایک نزدیکی کامیاب سفر کر سکیں گے اور تعلیم میدان میں بھی کامیابی مل سکے گی

**گھر خاندان، پراپرٹی، سواری، والدہ** گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی سواری کی خرید وفروخت کے حوالے سے اس سال 4 تا 19 اپریل، 4 مئی تا 30 اگست، 6 تا 24 نومبر کا دورانیہ موافق ہوگا گھر کا سکون میسر رہے گا خاندان بالخصوص والدہ سے تعلقات بہتر رہیں گے حسب خواہش سواری پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا 16 مارچ تا 14 اپریل 19 اپریل تا 4 مئی اور 24 نومبر تا 13 دسمبر پراپرٹی سواری کی خرید وفروخت سے گریز کریں خاندان کے افراد سے اختلافات ہو سکتے ہیں والدہ کی جانب سے کسی پریشانی کا سامنا ہو سکتا ہے محتاط رہیں۔

**اولاد، تعلیم، منگنی، انعامی بانڈ** پانچویں کا حاکم زہرہ اس سال 25 فروری تا 21 مارچ 14 اپریل تا 22 جولائی 16 اگست تا 11 ستمبر بہترین کیفیت میں رہتے ہوئے آپکی منگنی اور انعامی بانڈ کے حصول کی راہ ہموار کر رہا ہے سکیل 12 سے 14 تک کے تعلیمی معاملات بھی احسن طے پا سکیں گے خواہش مند افراد کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے جبکہ 21 مارچ تا 13 اپریل

22 جولائی تا 16 اگست 11 ستمبر تا 5 نومبر بوجہ زہرہ اور 15 ستمبر تا 30 اکتوبر بوجہ مریخ حالات موافق ہونگے۔ حاملہ خواتین کو بالخصوص احتیاط کرنا ہوگی آپکی منگنی ان ایام میں کرنا بہتر نہ ہوگا تعلیمی سلسلہ میں بھی رکاوٹوں کا سامنا رہے گا۔

**صحت ، ملازمت ، مخالفین ، ملازمین** اس حوالہ سے 2021 کچھ ملا جلا سال ہوگا 7 جنوری کو بیت الصحت کا حاکم برج ثور میں بحالت وبال چلے جانے سے حالات خراب ہونا شروع ہو جائیں گے 23 اپریل تا 11 جون کا دورانیہ کسی امتحان سے کم نہ ہوگا مریخ کا ہبوط آپکی صحت اور ملازمت دونوں کے لئے خطرناک ثابت ہو سکتا ہے جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں۔ آپکے ملازم آپکو چھوڑ کر جا سکتے ہیں 11 جون کے بعد حالات میں بہتری آنا شروع ہوگی جو کہ ان شاء اللہ 15 ستمبر تک جاری رہے گی اب آپکی صحت بہتر ہوگی اور بہتر ملازمت کا حصول بھی ممکن ہوگا 15 ستمبر تا 30 اکتوبر ہوا کا رخ ایک بار پھر آپکے مخالف ہوگا محتاط رہیں

**شادی ، شراکتی ، ازدواجی تعلقات:** جیسا کے اولین سطور میں بتایا جا چکا ہے ساتویں دسویں کا حاکم مشتری تمام سال بہترین حالت میں رہتے ہوئے آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کو بہتر بناتا رہے گا اس سال آپکو نہ صرف نئی شراکت داری کی آفر ہوگی بلکہ پرانی شراکت داریوں میں بھی بہتری آئے گی آپکی شادی طے پانے کے قوی امکانات موجود ہیں وہ جوڑ افراد جو ابھی تک اس سعادت سے محروم ہیں ان شاء اللہ اس سال فیض یاب ہو جائیں گے اس سال کی گئی شادیاں انتہائی خوشگوار ثابت ہوں گی۔

**وراثت ، مشترکہ مالی معاملات** آٹھویں کا حاکم زحل بھی تمام سال ناویں بہترین حالت میں رہتے ہوئے آپکے مشترکہ مالی معاملات اور وراثتی معاملات میں بہتری کا باعث بن رہا ہے ایسے جوڑ افراد جنکے وراثتی معاملات دیرینہ حل طلب تھے اب بفضل تعالیٰ حل ہو جائیں گے جیسا کہ اہم نکات میں بتایا گیا تھا آپکے لئے 2021 خوشخبریوں کا سال ہے۔

**اعلیٰ تعلیم ، روحانیت ، بیرون ملک سفر ، حج و زیارت** اس سال آپکے بیرون ملک سفر کے تمام راستے کھلے رہیں گے حج و زیارت و عمرہ کی سعادت حاصل ہو سکتی ہے زحل تمام سال زائچہ کے ناویں اور اپنے ہی برج میں قیام کرتے ہوئے بفضل تعالیٰ آپکی راہ ہموار کرتا رہے گا خواہشمند افراد کے لئے اعلیٰ تعلیم کے دروازے کھل جائیں گے اگر سابقہ سلسلہ کو دوبارہ شروع کرنا چاہیں گے تو وہ بھی کر سکیں گے 2021 آپکے نئے روحانی سفر کے آغاز کا سال ہے معلم زمانہ زحل آپکو دین و دنیا کی حقیقتوں سے آشنا کرنے آیا ہے

**معیشت ، کیریئر روزگار ، انویسمنٹ:** آپکے کیریئر روزگار سے منسوب سیارہ مشتری وسط مئی تک ناویں اور پھر 28 جولائی تک دسویں کیریئر روزگار کے گھر رہتے ہوئے آپکے کیریئر روزگار کو چار چاند لگا دے گا (ان شاء اللہ) یہ سال نئے کیریئر کے ابتداء اور نئی انویسمنٹ کے لئے ایک بہترین سال ہے قدرت نے آپکو یہ موقع 13 سال بعد فراہم کیا ہے اس سے ضرور فائدہ اٹھائیں البتہ 16 مارچ تا 20 اپریل دسویں عطارد کا ہبوط ہونے سے نئے اگریمنٹ کرنے سے گریز کریں یہ وقت اپنی غلطیوں سے سیکھنے کا وقت ہے اس دوران کئے گئے معاہدے پائیدار نہ ہوں گے باقی تمام اس سال بہتر ہے

**دوست احباب ، خواہشات ، کاروباری فوائد** اس سال آپکو کیریئر روزگار کے حوالے سے کئی ایک بہترین مواقع میسر رہیں گے مگر کاروباری فوائد کے حصول کے لئے آپکو بے حد صبر کا مظاہرہ کرنا ہوگا دوست احباب سے اختلاف ہرگز نہ کریں اس سال آپکو دوستوں سے امیدیں کم از کم رکھنی ہوں گی آپکے مخالفین آپکے مابین اختلافات کو ہوا دیتے رہیں گے 20 مارچ تا 21 اپریل اور 11 جون تا 30 جولائی اس حوالے سے سال کے بہترین ایام ہوں گے اب آپ کو کاروباری حوالے سے اٹھائے گئے اقدامات کا بھرپور ثمر مل سکے گا۔

**امیگریشن ، بیرون ملک سفر** آپکے زائچہ کا بارہواں حصہ آپکی امیگریشن اور بیرون ملک قیام کا عکاس ہے اور امسال یہاں 7 جنوری تا 4 مارچ مریخ کی بحالت وبال موجودگی آپکی امیگریشن اور قیام کو مشکل بنا رہی ہے اسکے علاوہ اس حصہ کا حاکم سیارہ زہرہ 25 فروری تا 21 مارچ، 14 اپریل تا 22 جولائی اور 16 اگست تا 11 ستمبر بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکے لئے امیگریشن کا حصول ممکن بنا رہے ہیں پاکستان یا پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد امیگریشن اپلائی کر سکیں گے بتائے گئے عرصہ کے علاوہ اپلائی کرنے سے گریز کریں وگرنہ سوائے مایوسی کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**شمسی قمری گرھن** اس سال ہونے والے گرہن آپکی زندگی کے لئے اہم ترین معاملات کو متاثر کر رہے ہیں پہلا چاند گرہن 26 مئی آپکے مالی اور شراکتی ازدواجی تعلقات کو اور دوسرا 10 جون کو شمسی گرہن سماجی تعلقات نزدیکی سفروں کے علاوہ آپکے شخصی وقار کو بھی متاثر کر رہا ہے تیسرا گرہن 9 نومبر کو آپکے بیرون ملک قیام کو مشکل بنا دے گا مالی خسارہ کا سامنا ہو سکتا ہے بیرون ملک سے کاروبار کرنے والے افراد کو انتہائی محتاط رہنا ہوگا 4 دسمبر کا شمسی گرہن آپکے سماجی اور ازدواجی تعلقات کے لئے انتہائی خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ گرہنوں کے اثرات سے بچاؤ کے لئے گرہن کے صدقات اور نماز کسوف و خسوف بروقت ادا کریں۔

**ورد خاص** روزانہ بعد از فجر یا عشاء سورۃ اعراف آیت 89 ورد کریں بمعہ اول و آخر 13/13 مرتبہ درود پاک **صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور یا مرغی کی کلیجی ہر بدھ کو 500 گرام مونگ ثابت کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔

**برج:** سرطان **CANCER** **سیارہ:** قمر



**رنگ:** سفید دودھیا
**عنصر:** آبی
**جواہر:** پکھراج، موتی، زمرد عقیق
**بہترین شریک حیات:** عقرب، حوت
**ناموافق ساتھی:** حمل، جدی، میزان
**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف
**دن:** پیر **عدد:** ۲ 22 June to 23 July **حروف:** ح، ہ

**اہم نکات** السلام علیکم قارئین! 2021 آپ کے لئے انتہائی اہم سال ہے دونوں بڑے سیارگان مشتری اور زحل زائچہ کے اہم ترین مقامات پر قیام کریں گے یہ آپ کی زندگی میں اہم تبدیلیوں کا سال ہے اس لئے اس سال میں ہونے والے اہم واقعات کو ذہن نشین کرلیں یا نوٹ کرلیں اس سال کیریئر کا حاکم مریخ آپکی زندگی پر انتہائی گہرے اثرات مرتب کررہا ہے طالع میں اس کا ہبوط جو کہ ایک منفی پوزیشن ہے آپکے کیریئر کو داؤ پر لگا سکتا ہے اس کے علاوہ اس سال ہونے والے 4 شمسی وقمری گرہن بھی زائچہ کے اہم ترین مقامات پر لگ رہے ہیں آپکو بے حد محتاط رہنا ہوگا دیگر سیارگان میں زہرہ عطارد اور شمس آپ پر کیا اثرات مرتب کریں گے اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**شخصی وقار** اس حوالہ سے یہ ایک ملا جلا سال ہے یوں تو ہر ماہ کا شرف قمر آپکی عزت توقیر میں اضافہ اور قمر در عقرب محتاط روی کی نشاندہی کرتا ہے مگر اس سال طالع میں 23 اپریل تا 11 جون مریخ کی ہبوطی کیفیت آپکے شخصی وقار کو متاثر کرسکتی ہے اسکے فوراً بعد 21 جون تا 22 جولائی طالع میں شمس کی اوجی آشت آپکو نہ صرف معاملات کو سنبھالنے کا موقع فراہم کررہی ہے بلکہ آپ کی عزت توقیر میں بھی اضافہ ہوگا اس کے علاوہ اس سال ہونے والے قمری گرہنوں کو بھی ذہن میں رکھیں۔

**مالی پوزیشن** سال کی پہلی سہ ماہی قدرے مشکل حالات کا سامنا رہے گا 20 مارچ تا 21 اپریل خانہ مال حاکم شمس شرف گھر قیام کرتے ہوئے آپکی مالی پوزیشن کو مستحکم بنا رہا ہے 11 جون تا 30 جولائی خانہ مال میں مریخ کا اوج اور 22 جولائی تا 23 اگست شمس کی اپنے گھر موجودگی ایک بار پھر آپ کی مالی پوزیشن کو بہتر بنارہی ہے البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا دورانیہ بوجہ ہبوط شمس آپکو بے حد محتاط روی سے گزارنا ہوگا اس سال ہونے والے 2 شمسی گرہن بالترتیب 10 جون اور 4 دسمبر بھی آپکی مالی پوزیشن کو متاثر کرسکتے ہیں محتاط رہیں۔

باقی تمام اس سال ان شاء اللہ بہتر ہوگا۔

**سماجی تعلقات ،عزیزواقارب ،ابتدائی تعلیم ،نزدیکی سفر** اس سال بھی آپکو کئی ایک نزدیکی سفر کرنے ہوں گے بلکہ یہ کہنا بہتر ہوگا کہ یہ سال گزشتہ سے بھی زیادہ مصروف گزرے گا۔ اپنے سماجی تعلقات کو محتاط روی اور خوش خلقی سے نبھانا بہتر ہوگا اس سال 16 مارچ تا 14 اپریل بالخصوص سماجی تعلقات میں محتاط روی اختیار کریں کسی بھی قسم کے اختلافات اور بحث وتکرار سے گریز کریں اس کے علاوہ 19 اپریل تا 4 مئی 30 اگست تا 6 نومبر 24 نومبر تا 13 دسمبر بھی آپکو احتیاط سے کام لینا ہوگا ان ایام میں سفر سے قبل صدقہ ضرور ادا کریں سال کا باقی حصہ ان شاء اللہ موافق رہے گا آپکو چلنے پھولنے کا موقع ملے گا۔

**گھر خاندان پراپرٹی ،سواری ،والدہ** ابتدائے سال میں خانگی ماحول بہت بہتر نظر آرہا ہے بالخصوص 25 فروری تا 21 مارچ کا دورانیہ آئیڈیل ہوگا گھر کی تبدیلی پراپرٹی سواری کی خرید وفروخت بہتر رہے گی 21 مارچ تا 14 اپریل حالات قدرے تبدیل ہوں گے اور 14 اپریل تا 22 جولائی 16 اگست تا 11 ستمبر کا دورانیہ بھی بہتر رہے گا والدہ وخاندان کے افراد سے تعلقات بہتر رہیں گے اس دوران پراپرٹی کی خرید وفروخت بہتر رہے گی جبکہ 22 جولائی تا 16 اگست بالخصوص اور 11 ستمبر تا 5 نومبر بالعموم آپکو ایسے کسی بھی کام سے گریز کرنا ہوگا۔

**اولاد ،تعلیم ،منگنی ،انعامی بانڈ** اس حوالے سے اس سال آپکو بے حد محتاط روش اختیار کرنا ہوگی پانچویں کا حاکم مریخ 7 جنوری تا 4 مارچ اور پھر 23 اپریل تا 11 جون ہبوط میں رہتے ہوئے آپکو بری طرح متاثر کررہا ہے تعلیمی سلسلہ منقطع ہوسکتا ہے آپکی منگنی طے پانے کے امکانات نہ ہونے کے برابر ہونگے پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی ٹوٹنے کا اندیشہ ہوگا حاملہ خواتین کو خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی بڑے بچوں میں ضد کا عنصر غالب رہے گا 11 جون تا 15 ستمبر حالات قدرے بہتر ہونگے آپکو معاملات سنبھالنے کا موقع مل سکے گا 16 ستمبر تا 30 اکتوبر دورانیہ بھی بہتر نہ ہوگا۔

**صحت ،ملازمت ،مخالفین ،ملازمین** یوں تو سیارہ مشتری گزشتہ کی نسبت اس سال بہتر پوزیشن میں ہوگا مگر زائچہ کے آٹھویں ہونے کی وجہ سے آپکو بہترین ثمرات مکمل طور پر دینے سے قاصر ہوگا جاب کی تبدیلی سے ہر ممکن گریز کریں زیادہ سوچنا آپکی صحت کو متاثر کرسکتا ہے آپکی پریشانی کا ایک سبب آپکے ملازمین اور مخالفین بھی ہوسکتے ہیں 20 جون تا 18 اکتوبر بالخصوص اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں امسال اس حوالہ سے آپ کو خاص طور پر روحانی تدارک کی ضرورت ہوگی ہر جمعرات کو کم ازکم 300 گرام بڑے گوشت اور ہلدی کا صدقہ دینا بہتر ہوگا۔

**شادی ،شراکتی ازدواجی تعلقات** اس سال آپکو شادی، نکاح کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے زحل تمام سال بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے

آپکی شادی کی راہ ہموار کرتا رہے گا

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات** سیارہ زحل تمام سال زائچہ کے آٹھویں اپنے ہی برج میں مقیم رہتے ہوئے آپکے مشترکہ مالی معاملات اور وراثتی معاملات میں بہتری کا باعث بنتا رہے گا آپکے دیرینہ وراثتی مسائل بھی اس سال حل ہو سکیں گے اور شراکت داری میں کام کرنے والے سرطان افراد بہتر منافع کما سکیں گے (ان شاء اللہ)

**روحانیت، بیرون ملک سفر حج وزیارات** اس سال آپکو کئی ایک بیرون ملک سفر کے مواقع مل سکیں گے پروردگار کے فضل سے آپ حج وزیارت عمرہ جیسی سعادتیں حاصل کر سکیں گے اعلیٰ تعلیم اور روحانی مدارج طے کرنے والے سرطان افراد کیلئے بھی آسانیاں پیدا ہو رہی ہیں اگر آپ اپنے تعلیمی سلسلہ کو دوبارہ شروع کرنا چاہتے ہیں یا کوئی اسپیشلائیزیشن کرنا چاہتے ہیں تو بھی حالات موافق مل سکیں گے 16 مارچ تا 14 اپریل ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں یا ایسے کاغذات کی اچھی طرح پڑتال کرنے کے بعد اپلائی کریں

**معیشت کیریئر روزگار انویسٹمنٹ** اس حوالے سے اس سال آپکو بے حد محتاط رہنا ہوگا آپکے کیریئر روزگار سے متعلقہ سیارہ 7 جنوری تا 14 اپریل وبال 23 اپریل تا 11 جون ہبوط اور پھر 15 ستمبر تا 30 اکتوبر ایک بار پھر وبال میں رہتے ہوئے آپکو مشکلات سے دوچار کر سکتا ہے ان ایام میں کسی بھی قسم کے اہم فیصلے بالخصوص کاروبار یا کیریئر کی تبدیلی یا آغاز سے قطعی گریز کریں اس سال 11 جون تا 30 جولائی بالخصوص اور 30 جولائی تا 15 ستمبر بالعموم حالات میں مثبت تبدیلیاں رونما ہونگی یہ وہ وقت ہوگا جب آپکے رکے ہوئے معاملات طے پا سکیں گے اس دوران نئے کاروبار کا آغاز یا اہم فیصلہ کر سکیں گے

**دوست احباب خواہشات کاروباری فوائد** آپکے زائچہ کے گیارہویں کا حاکم زہرہ آغاز سال میں 25 فروری تا 21 مارچ 14 اپریل تا 22 جولائی 16 اگست تا 11 ستمبر بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا آپکی خواہشات کی تکمیل میں قدرت کے بعد دوست و احباب بھرپور تعاون کریں گے اسی طرح آپکو کاروباری فوائد کا حصول بھی ممکن ہو گا بتائے گئے دورانیہ کے علاوہ حالات موافق نہ ہونگے۔

**امیگریشن بیرون ملک قیام** یوں تو اس سال آپکو امیگریشن اپلائی کرنے کے کئی مواقع ملیں گے مثلاً 4 تا 19 اپریل 4 مئی تا 30 اگست 6 تا 24 نومبر کے دورانیے میں امیگریشن اپلائی کرنے کیلئے بہتر ہوگا آپکے بیرون ملک قیام میں آسانیاں پیدا ہونگی مگر سال کے کچھ دورانیے ایسے بھی ہونگے جب امیگریشن اپلائی نا کرنا بہتر ہوگا 16 مارچ تا 4 اپریل 19 اپریل تا 4 مئی 30 اگست تا 6 نومبر اور 24 نومبر تا 13 دسمبر کے دورانیے موافق نہ ہونگے اس دوران اپلائی کیے گئے کیسز ناکامی سے دوچار ہو سکتے ہیں پہلے سے مقیم افراد کو وطن واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے۔

**شمسی وقمری گرھن** اس سال 2 قمری 2 شمسی گرہن لگیں گے قمری گرہن آپکی شخصیت عزت وقار صحت ملازمت اور ملازمین کے علاوہ آپکے بیرون ملک قیام کو متاثر کر سکتے ہیں جبکہ شمسی گرہن آپکی مالی پوزیشن بیرون ملک قیام صحت اور ملازمت کو متاثر کر سکتے ہیں محتاط رہیں گرہن کی ڈیٹس جنتری میں سے دیکھ لیں اور بروقت نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں تاکہ مشکلات سے محفوظ رہ سکیں

**ورد خاص:** روزانہ بوقت فجر 261 مرتبہ روزانہ ورد کریں ہمہ اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک هُوَ اللهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ المَلِكُ القُدُّوس

**صدقہ:** ہر منگل 900 گرام دال مسور یا مرغی کی کلیجی ہر جمعرات 300 گرام یا 3 پاؤ بڑا گوشت 3 چمچ ہلدی کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں

**برج:** اسد — **LEO** — **سیارہ:** شمس



**رنگ:** گولڈن، نارنجی
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** ہیرا، لہسنیا
**بہترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور
**ناموافق ساتھی:** عقرب، دلو
**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف
**دن:** اتوار — **عدد:** 1 — 24 July to 23 Aug — **حروف:** م، ٹ

**اہم نکات** السلام علیکم قارئین گزشتہ سال کی نسبت 2021 ان شاء اللہ ایک بہتر سال واقع ہوگا دونوں بڑے سیارگان زحل اور مشتری تمام سال بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکی صحت اور ملازمت وراثت بیرون ملک سفر اور اعلیٰ تعلیم کی راہ ہموار کر رہے ہیں امسال طالع میں مریخ کا اوج پراپرٹی اور گھر کے حصول میں معاون ہوگا۔ آپکا اپنا سیارہ شمس اور زہرہ عطارد کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**شخصی وقار** آغاز سال میں 20 مارچ تک شمس بہتر پوزیشن میں نہ ہوگا آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی 20 مارچ تا 21 اپریل آپکا سیارہ شرفی گھر رہتے ہوئے آپکی خود اعتمادی میں اضافہ کر رہا ہے آپ کا شخصی وقار عروج پر ہوگا اس کے بعد 21 جون تا 22 جولائی اوج کے گھر اور 22 جولائی تا 23 اگست حالت ترفع اور 22 نومبر تا 21 دسمبر حالت ترفع میں رہتے ہوئے آپکے شخصی وقار کو بلند رکھے گا جبکہ 21 مئی تا 21 جون اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا دورانیہ آپ کو گفتگو میں احتیاط اور کسی بڑے فیصلے یا ضمانت وغیرہ دینے سے گریز کرنا ہوگا۔

**مالی پوزیشن** اس سال مشتری کی پوزیشن آپ کو قرضہ جات سے نجات دلانے میں بفضل تعالیٰ مددگار ہوگا آپ کے خانہ مال کا حاکم سیارہ عطارد چونکہ ایک تیز رفتار سیارہ اور سیر ملک کے دوران آپ کی مالی پوزیشن پر اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کرتا ہے اس سال 16 مئی تا 14 اپریل 19 اپریل تا 4 مئی 30 اگست تا 6 نومبر 24 نومبر تا 13 دسمبر بہتر پوزیشن میں نہ ہوگا ان ایام میں اضافی اخراجات سے گریز کریں کسی بھی قسم کے چیک یا تحریری معاہدے لکھنے کرنے سے گریز کریں 4 تا 19 اپریل 4 مئی تا 30 اگست 6 تا 24 نومبر عطارد حالت شرف اوج اور فرح سے گزرتے ہوئے آپ کی مالی پوزیشن کو مستحکم کرے گا۔ یہ وہ وقت ہوگا جب نئی مالی معاہدے کرنا سود مند ہوں گے آپ کا ہاتھ کھلا رہے گا۔

**سماجی تعلقات ,عزیز واقارب, بنیادی تعلیم ,نزدیکی سفر** گزشتہ سال کی طرح اس سال بھی آپکو کئی ایک نزدیکی سفر میسر ہوں گے بنیادی تعلیم اور سماجی تعلقات کو بہتر بنانے کے مواقع ملتے رہیں گے۔ 25 فروری تا 21 مارچ بالخصوص اور 14 اپریل تا 22 جولائی 16 اگست تا 11 ستمبر بھی آپ کو سماجی تعلقات بہتر بنانے کا موقعہ ملے گا۔ بہن بھائی اور قریبی عزیز بھرپور تعاون کر رہے ہیں سفر آپ کے لئے وسیلہ زر ثابت ہوں گے سال کا باقی دورانیہ قدرے محتاط روش کا متقاضی ہوگا بہن بھائیوں سے اختلاف سے گریز کریں اور سفر سے قبل صدقے کا اہتمام ضرور کریں۔

**گھر خاندان, پراپرٹی, سواری, والدہ** اس حوالے سے اس سال آپکو خاصی مشکل صورتحال کا سامنا ہو سکتا ہے 7 جنوری تا 11 جون چوتھے گھر کا حاکم سیارہ مریخ کے پہلے وبال زدہ اور پھر ہبوطی کی کیفیت آپکے خانگی ماحول کو بری طرح متاثر کر سکتی ہے گھر کا ماحول کسی بھی طرح سازگار نہ ہوگا آپ کو نہ چاہتے ہوئے بھی جگہ کی تبدیلی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے اس دوران پراپرٹی کی خرید و فروخت بھی بہتر نہ ہوگی گھر کا سکون ملنا مشکل ہوگا۔ والدہ کی جانب سے بھی پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے 11 جون تا 15 حالات خاصے بہتر رہیں گے قدرت آپ کو بہتر مواقع فراہم کر رہی ہے آپ کی بھرپور توجہ اپنے خانگی معاملات کو بہتر بنانے پر مرکوز ہے۔ 15 ستمبر تا 30 اکتوبر کا دورانیہ ایک بار پھر قدرے مشکل ہوگا 6 تا 24 نومبر حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی ان شاء اللہ۔

**اولاد ,تعلیم ,منگنی ,انعامی بانڈ** پانچویں کا حاکم مشتری تمام سال بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کی منگنی اور تعلیمی مدارج کے حوالے سے بہتر ماحول فراہم کر رہا ہے۔ اولاد کے خواہش مند افراد کی جھولی ان شاء اللہ مرادوں سے بھر جائے گی۔ بچوں سے تعلقات بہتر رہیں گے انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے افراد کے لئے یہ ایک انمول سال ہے مگر اس سے مستفید صرف وہ افراد ہو سکیں گے جن کے زائچہ پیدائش میں بھی انعامی سکیموں کے حوالے سے سیارگان کی موافق پوزیشن موجود ہے۔ البتہ 24 نومبر سے 13 دسمبر آپ کو قدرے محتاط رہنا ہوگا۔

**صحت ,ملازمت ,دشمن ,ملازمین** گزشتہ سال چھٹے مشتری کی موجودگی اور زحل مشتری کی رجعت نے آپ کو خاصا مشکل سے دوچار رکھا مگر ان شاء اللہ اس سال حالات انتہائی موافق رہیں گے۔ چھٹے کا حاکم زحل تمام سال بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کی صحت اور ملازمت دونوں میں بہتری لا رہا ہے۔ آپ کے لئے حسب خواہش ایک بہتر اور پائیدار ملازمت کا حصول ممکن ہوگا البتہ 1 تا 20 جنوری آپ کو قدرے تحمل اور بردباری کا سامنا کرنا ہوگا اس سال آپ کی مخالفتیں بھی عروج پر ہوں گی۔

**شادی, ازدواجی ,شراکتی تعلقات** اس سال آپ کا زائچہ کے ساتویں بیت الزواج میں دونوں بڑے سیارگان کا اجتماع آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو خاصا بہتر بنا رہا ہے۔ اب گزشتہ سال کی کمی بھی ان شاء اللہ پوری ہو جائے گی، اس سال آپ کی شادی طے پانے کے قوی امکانات موجود ہیں اسی طرح آپ کو شراکت داری کی بھی بہتر آفر مل سکتی ہے دوسری شادی کے خواہش مند افراد کو بھی ان شاء اللہ۔ کامیابی مل سکتی ہے البتہ آغاز سال میں 20 جنوری تا 18 فروری ساتویں شمس کا وبال آپکی شادی میں رکاوٹ پیدا کر سکتا ہے باقی تمام سال ان شاء اللہ حالات موافق رہیں گے۔

**وراثت ,مشترکہ مالی معاملات** آغاز سال میں 18 فروری تا 20 مارچ آٹھویں شمس کی منفی پوزیشن اور پھر 16 مارچ تا 14 اپریل اسی جگہ عطارد کے ہوط کی وجہ سے آپ کے مشترکہ مالی اور وراثتی معاملات قدرے مشکلات کا شکار رہیں گے۔ اگر آپ کے کوئی مقدمات چل رہے ہیں تو اس دوران ان کی پیروی کو کسی بھی طرح تاخیر کرنا بہتر ہوگا مشتری کی بہتر کیفیت آپ کے معاملات میں بہتری کا باعث ہوگی 14 مئی تا 28 جولائی مشتری عین آٹھویں قیام کرے گا اور بفضل تعالیٰ مزید بہتری کا باعث بنے گا 20 جون سے مشتری کی رجعت شروع ہونے سے معاملات قدرے سست روی کا شکار ہو جائیں گے مگر چلتے رہیں گے 18 اکتوبر تک یہ رجعت جاری رہے گی باقی تمام سال بہتر رہے گا

**اعلیٰ تعلیم ,روحانیت ,بیرون ملک سفر حج وزیارت** 7 جنوری تا 20 مارچ ویزا اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 20 مارچ تا 21 اپریل نویں شمس کی شرفی نشست آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہی ہے اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے خواہش مند افراد کے لئے یہ سال کا سب سے

بہترین وقت ہے اس کے بعد 14 اپریل تا 22 جولائی، 16 اگست تا 11 ستمبر بھی حالات آپ کے موافق ہوں گے آپ کو بڑھنے پھولنے کا موقع ملے گا لیکن سال کا کچھ دورانیہ 21 مارچ تا 14 اپریل، 22 جولائی تا 16 اگست اور 11 ستمبر تا 5 نومبر آپ کے قطعی موافق نہ ہوں گے کیئریر روزگار کے حوالے سے کسی بھی بڑے فیصلے یا نئی انویسٹمنٹ سے قطعی گریز کریں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:** اس سال آپ کو اس حوالے سے ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا ابتدائے سال میں 16 مارچ تا 14 اپریل عطارد کا ہبوط دوست احباب سے اختلافات پیدا کر سکتا ہے۔ اپنی خواہشات کو کنٹرول میں رکھنا بہتر ہوگا کاروباری فوائد کے حصول میں جلد بازی یا بدحواسی سے گریز کریں۔ اسی طرح 19 فروری تا 4 مئی 30 اگست تا 6 نومبر 24 نومبر تا 13 دسمبر کے دورانیے بھی بہتر نہ ہوں گے۔ دوسری طرف تا 19 اپریل 4 مئی تا 12 جولائی 12 تا 30 اگست 6 تا 24 نومبر حالات آپ کے بھرپور موافق ہوں گے اب دوست احباب سے تعلقات بہتر رہیں گے۔ اور آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی آپ بھرپور کاروباری فوائد حاصل کر سکیں گے اگر آپ غور کریں تو موافق غیر موافق دونوں طرح کی حالات انتہائی ساتھ ساتھ ہیں بس حالات سے آگاہی اور تھوڑا سا تحمل آپ کو منزل کے قریب تر کر دے گا۔

**امیگریشن، بیرون ملک قیام** امیگریشن اپلائی کرنے کے لئے اس سال یوں تو کئی ایک مواقع آپ کو میسر ہوں گے۔ جن میں ہر ماہ ہونے والے شرف قمر کے ایام اور 21 جون تا 22 جولائی کا دورانیہ سال کے سب سے اہم اوقات ہیں اس دوران اپلائی کرنا بہتر ہوگا اس سال 23 اپریل تا 11 جون بارہویں مریخ کا ہبوط آپ کے بیرون ملک قیام کو مشکل بنا دے گا آپ کو وطن واپس آنا پڑ سکتا ہے۔ یہ دورانیہ بالخصوص ان افراد کے لئے زیادہ مشکل ہوگا جن کے کیسیز چل رہے ہیں یا جو غیر قانونی طریقے سے بیرون ملک مقیم ہیں۔ اس کے علاوہ اس سال ہونے والے قمری گرہن جو کے بالترتیب 26 مئی اور 9 نومبر کو ہوں گے یہ بھی آپ کے قیام کو مشکل بنا رہے ہیں۔

**شمسی وقمری گرہن** اس سال ہونے والے دونوں قمری گرہن بالترتیب 26 مئی اور 9 نومبر آپکے بیرون ملک قیام، امیگریشن اولاد، منگنی، روزگار، خوش بختی کی تنسیخ کا باعث بن سکتے ہیں جبکہ شمسی گرہن 10 جون اور 4 دسمبر آپکی عزت وقار، دوست احباب خواہشات بچوں منگنی اور ذہانت کو متاثر کر سکتے ہیں ان تواریخ میں صدقے کا خاص اہتمام کریں اور 2 رکعت نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔

**ورد خاص** روزانہ بعد از فجر یا عشاء ایک تسبیح ورد کریں سورۃ صافات آیت نمبر 180 بمعہ اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک **صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور اور ہر اتوار ایک کلو دال چنا یا گندم کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔

**برج:** سنبلہ **VIRGO** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** گہرا زرد، پیلا
**منقس:** خاکی
**جواہر:** گومیدک، زرد عقیق، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** جدی، ثور
**ناموافق ساتھی:** قوس، حوت، جوزا
**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریوں، اعصاب اور کان کی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 24 Aug to 23 Sep **حروف:** پ، ع

**اہم نکات** 2021 گزشتہ کی نسبت سے ایک سال نظر آ رہا ہے سیارہ مشتری اور زحل اس سال بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکے خانگی پراپرٹی اولاد صحت، ملازمت اور ازدواجی معاملات میں بہتری کے باعث بن رہے ہیں آٹھویں کا حاکم مریخ اس سال ہبوط اور اوج دونوں طرح کے معاملات سے گزرتے ہوئے آپکی زندگی پر خاصے اہم اثرات مرتب کرے گا دیگر سیارگان زہرہ عطارد اور شمس اور اس سال ہونے والے دو قمری اور دو شمسی گرہن آپ پر کیا اثرات مرتب کریں گے اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**شخصی وقار** آپ ایک حساس اور بہترین شخصیت کے مالک ہیں آپکا سیارہ عطارد ایک تیز رفتار سیارہ ہونے کیوجہ سے آپکے مزاج پر مثبت اور منفی اثرات بڑی تیزی سے مرتب کرتا ہے اس سال 16 مارچ تا 14 اپریل، 19 اپریل تا 4 مئی، 30 اگست تا 6 نومبر اور 24 نومبر تا 13 دسمبر کا دورانیہ انتہائی احتیاط کا متقاضی ہوگا ان آیام میں اپنی سوشل مصروفیات کو قدرے کم کرنا اور گفتگو میں محتاط رہنا ہوگا۔ 4 تا 19 اپریل، 4 مئی تا 30 اگست، 6 تا 24 نومبر آپکا سیارہ پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکے وقار کو بلند اور آپکی مقبولیت میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ اس دوران آپ سوشل مصروفیات بھرپور طریقے سے نبھا سکیں گے۔

**مالی پوزیشن** اس سال آپکو قدرے ملی جلی مالی پوزیشن کا سامنا رہے گا آغاز سال تا 21 مارچ مالی پوزیشن خاصی مستحکم رہے گی اسکے علاوہ 14 اپریل تا 22 جولائی اور 16 اگست تا 11 ستمبر بھی مالی پوزیشن بہتر رہے گی جبکہ 21 مارچ تا 14 اپریل اور بالخصوص 22 جولائی تا 15 اگست 11 ستمبر تا 5 نومبر آپکو اخراجات کو کنٹرول کرنا ہوگا اضافی اخراجات آپکو مالی بحران سے دوچار کر سکتے ہیں۔

**سماجی تعلقات، عزیز و اقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر** اس سال آپکو اپنے سماجی تعلقات کو بے حد محتاط روی سے لے کر چلنا ہوگا آغاز سال تا 14 اپریل بالعموم اور 23 اپریل تا 11 جون

بلخصوص آپکو از حد احتیاط کرنا ہوگی۔ بہن بھائی اور قریبی عزیز و اقارب سے تعلقات خواہش کے برعکس بہت تیزی سے خراب ہو سکتے ہیں اس دوران سفر سے گریز کریں یا سفر سے قبل صدقہ ضرور ادا کریں۔ 11 جون کے بعد آپکو حالات بہتر بنانے کا موقع ملے گا اب آپکے سفر بھی کھل جائیں گے اور تعلیمی میدان میں بھی کامیابیاں سمیٹ سکیں گے 15 ستمبر تا 30 اکتوبر کا دورانیہ ایک بار پھر آپکے مخالف ہوگا عزیز و اقارب سے مالی معاملات کو لے کر اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔

**گھر، خاندان، پراپرٹی، سواری، والدہ** جیسا کہ گزشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے سیارہ مشتری تمام سال بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے بہرے اثرات مرتب کر رہا ہے اس سال اپنے گھر کے حوالے سے آپکی دیرینہ خواہش پوری ہو سکتی ہے۔ پراپرٹی سواری کی خرید و فروخت کے بہتر مواقع میسر رہیں گے والدہ اور خاندان کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے اس سال گھر کا ماحول کافی پر سکون نظر آرہا ہے۔ 20 جون تا 18 اکتوبر بوجہ رجعت مشتری پراپرٹی سواری کی خرید و فروخت قدرے تاخیر کا شکار ہو سکتے ہیں اس دوران مشتری سے منسوبہ صدقات دینا بہتر ہوگا۔

**اولاد، تعلیم، منگنی، انعامی بانڈ** اس سال آپکے پانچویں کا حاکم چھٹے گھر قیام پذیر ہوگا اور آپکو تعلیمی میدان میں قدرے پریشانیوں اور کاوٹوں کا سامنا رہے گا کیونکہ زحل اپنے ہی برج پر مقیم ہے مگر اس کے چھٹے گھر موجودگی آپکے لئے رکاوٹوں کا باعث ہوگی آپکی منگنی طے پانے کے امکانات بھی 50/50 ہونگے۔ بدخواہ آپکی بندش بھی کر سکتے ہیں، بچوں سے قدرے مخالفت کے حالات کا سامنا رہے گا دوسری طرف اولاد کے خواہشمند افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے آپکا کوئی بڑا انعام بھی لگ سکتا ہے جنوری فروری سکیموں سے گریز کریں

**صحت، ملازمت، مخالفین، ملازمین** گزشتہ دسمبر سے بیت الصحت کا حاکم زحل چھٹے اپنے ہی گھر آجانے سے آپکی صحت میں بہتری آرہی ہے، البتہ 20 جنوری سے 19 فروری چھٹے شمس کی موجودگی آپکی صحت اور ملازمت دونوں کو متاثر کر سکتی ہے اس دوران محتاط رہیں 23 مئی تا 11 اکتوبر بوجہ رجعت زحل صحت کے ہلکے پھلکے مسائل درپیش آسکتے ہیں اس دوران جاب کرنے والے افراد کو بھی قدرے غیر موافق ماحول کا سامنا رہے گا ملازمت کی تبدیلی سے گریز کرنا بہتر ہوگا زحل کے چھٹے مضبوط پوزیشن جہاں آپکے لئے ایک بہترین اور پائیدار جاب کے حصول کو ممکن بنا رہی ہے وہیں آپکے مخالفین کو بھی مضبوط کر رہی ہے محتاط رہنا بہتر ہوگا۔

**شادی ازدواجی، شراکتی ازدواجی تعلقات** آپکے بیت ازواج یعنی شراکتی ازدواجی زندگی کا حاکم سیارہ مشتری دسمبر 2020 سے زائچہ کے چھٹے آجانے سے شریک حیات کے ساتھ قدرے مخالفانہ رویہ کا سامنا رہے گا۔ اسطرح آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات قدرے خراب رہیں گے۔ دوسری طرف 16 مارچ تا 4 اپریل عطارد کی ساتویں بحالت ہبوط موجودگی آپکے تعلقات کو از حد خراب کر سکتی ہے آپکو بے حد محتاط رہنا ہوگا ورنہ مابین علیحدگی ہو سکتی 14 مئی کو مشتری کی ساتویں اپنے ہی گھر آجانے سے حالات میں بہتری آئے گی مگر یہ تادیر نہ رہ پائے گی اور 20 جون مشتری کی رجعت کا آغاز ہونے سے حالات ایک بار خراب ہو سکتے ہیں۔ 28 جولائی تا 29 دسمبر مشتری ایکبار پھر چھٹے قیام پذیر رہے گا اور آپکے تعلقات بھی کشیدہ رہیں گے۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات:** آغاز سال میں 7 جنوری تا 4 مارچ بلعموم اور 30 اپریل تا 11 جون بلخصوص آپکے وراثتی اور مشترکہ مالی معاملات بوجہ وبال و ہبوط مریخ خراب رہیں گے آپکو مالی خسارہ کا سامنا ہو سکتا ہے 11 جون تا 15 ستمبر حالات بہتر رہیں گے اس دوران آپکے وراثتی معاملات حل ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں شراکت داری میں مالی منافع کا حصول ممکن ہو گا 15 ستمبر تا 30 اکتوبر کا دورانیہ بھی قدرے احتیاط کا متقاضی ہوگا۔

**روحانیت، بیرون ملک سفر، حج و زیارات** اس سال آپکو بیرون ملک سفر کے کئی ایک مواقع ملیں گے مگر درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا آغاز سال میں 25 فروری تا 21 مارچ، 14 اپریل 22 جولائی، 16 اگست تا 11 ستمبر ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لئے بہترین وقت ہوں گے خواہ آپ حج و زیارات کے لئے کر رہے ہوں یا اعلیٰ تعلیم، سیر و تفریح کے لئے بھی وہ وقت ہوگا جب آپ کا روحانی سفر ترقی کی جانب گامزن رہے گا جب کہ 21 مارچ تا 14 اپریل 22 جولائی تا 16 اگست بالخصوص اور 11 ستمبر تا 5 نومبر کا دورانیہ موافق نہ ہوگا۔

**معیشت، کیریئر روزگار، انویسمنٹ** آپکے کیریئر روزگار کا سیارہ عطارد ایک تیز رفتار سیارہ ہے اور ایک سال میں تمام 12 بروج کی سیاحت کر لیتا ہے اس دوران مختلف کیفیات شرف و ہبوط جو وبال حیض ترفع اور وبال سے گزرتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار پر مثبت و منفی اثرات مرتب کرتا رہتا ہے یہی آپ کے اپنے طالع کے بھی مالک کا سیارہ ہے اس لئے غلط فیصلے کا امکان موجود رہتا ہے اس لئے اس شعبہ پر خاص توجہ دیں اس سال 4 تا 19 اپریل، 4 مئی تا 30 اگست، 6 تا 24 نومبر نئے کاروبار کے آغاز یا انویسمنٹ اور پرانے کاروبار کو از سر نو تعمیر کے لئے بہتر مواقع میسر ہوں گے اس کے علاوہ وہ کسی بھی قسم کی انویسمنٹ یا کاروبار سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد** 12 بروج میں سے آپ وہ خوش قسمت انسان ہیں جن کی خوش بختی کا سیارہ قمر ہر ماہ شرفیاب

ہو کر آپکی خواہشات کا باعث بنتا ہے اس کے علاوہ ہر سال بادشاہ فلک شمس 21 جون تا 22 جولائی آپ کے لئے خوشخبریاں لے کر آتا ہے مگر جیسے ہر دن کے ساتھ رات اور پھر رات کے ساتھ دن پیوست ہوتا ہے اسی طرح زندگی اتار چڑھاؤ اور امتحان سے وابستہ ہوتی ہے۔ ہر ماہ قمر در عقرب اور گرہن آپ کے لئے بحرانی دورے لے کر آتے ہیں ہر قمر در عقرب میں 2 کلو ٹوٹا چاول یا دودھ کا صدقہ دینا معمول بنالیں ان شاء اللہ بدبختی آپ سے دور رہے گی

**امیگریشن۔ بیرون ملک قیام** اس سال آپ کو امیگریشن اپلائی کرنے کے کئی مواقع ملیں گے جن میں 20 مارچ تا 20 اپریل، 21 تا 23 اگست، 22 نومبر تا 21 دسمبر کے دورانیے بہترین اوقات ہوں گے آپکے لئے امیگریشن کا حصول ممکن ہوگا جب کہ آغاز سال تا 19 مارچ، 21 مئی تا 21 جون، 22 جولائی تا 23 اگست بالعموم 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا دورانیہ بالخصوص آپ کے لئے بہتر نہ ہوگا اس دوران امیگریشن اپلائی کرنے سے گریز کریں پہلے سے مقیم پاکستانیوں کے لئے بھی یہ دورانیہ بہتر نہ ہوگا آپ کو وطن واپس آنا پڑ سکتا ہے

**شمسی و قمری گرہن** اس سال 4 گرہن ہوں گے 2 قمری اور 2 شمسی گرہن قمری گرہن آپکی خوش بختی دوست احباب اور خواہشات کے علاوہ پراپرٹی سواری اور والدہ اعلیٰ تعلیم سسرالی عزیز و اقارب سے وابستہ مسائل پیدا کر سکتے ہیں اور شمسی گرہن آپکے بیرون ملک قیام امیگریشن امپورٹ ایکسپورٹ کے کاروبار کے کیریئر، روزگار، صحت، ملازمت اور ملازمین کی جانب سے آپکی پریشانیوں میں اضافے کا باعث بن سکتے ہیں۔ گرہن کے اثرات سے بچاؤ کے لئے بروقت صدقہ اور 2 رکعت نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں۔

**ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح سورۃ العمران آیت 54 اور سورۃ بقرہ آیت 137 ورد کریں بعد از فجر یا عشاء۔ **صدقہ** ہر جمعرات کم از کم 3 پاؤ یا 300 گرام بڑا گوشت ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں



**برج:** میزان **LIBRA** **سیارہ:** زہرہ



**رنگ:** نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی

**عنصر:** ہوا

**جواہر:** ہیرا، اوپل

**بہترین شریک حیات:** دلو، جوزا

**ناموافق ساتھی:** جدی، حمل

**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سر درد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

**دن:** جمعہ **عدد:** ۲ 24 Sep to 23 Oct **حروف:** ر، ت، ط

**اہم نکات** اسلام علیکم قارئین 2021 گزشتہ کی نسبت ان شاء اللہ خاصہ بہتر ثابت ہوگا۔ دونوں بڑے سیارگان مشتری زحل زائچے کے سعد ترین مقام پر قیام کرتے ہوئے انتہائی مثبت اثرات مرتب کر رہے ہیں بہن بھائی، تعلیم، گھر، پراپرٹی، سواری اور بچوں سے وابستہ مسائل کا ان شاء اللہ خاتمہ ہوگا امسال مال/ ازدواج کا حاکم مریخ آخر اپریل تا اوسط جون ہبوط میں رہتے ہوئے مالی اور ازدواجی مسائل بڑھا دے گا وسط جون تا 30 جولائی اوج میں رہتے ہوئے گزشتہ خرابیوں کو درست کرنے کا موقع ملے گا۔ آپکا نیا سیارہ زہرہ اور شمس و عطارد اس سال پھر افلاک کرتے ہوئے خاصے گہرے اثرات مرتب کریں گے اس سال ہونے والے 2 قمری اور 2 شمسی گرہن زائچے کے اہم ترین حصوں کو متاثر کر سکتے ہیں۔ از حد محتاط رہیں

**شخصی وقار** اس سال آغاز سال میں 7 جنوری کو مریخ طالع میں آ جانے سے مزاج میں تیزی غصہ اور ضد کا عنصر بڑھ جائے گا آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی 25 فروری کو آپکا ذاتی سیارہ زہرہ شرفی گھر آ جانے سے حالات سنبھلنے میں مدد ملے گی اسکے علاوہ 21 مارچ تا 14 اپریل، 22 جولائی تا 16 اگست کا دورانیہ خاص طور پر احتیاط کا متقاضی ہوگا اسکے بعد 11 ستمبر تا 5 نومبر کے دورانیہ میں بھی حالات آپکے مخالف ہوں گے آپکو خود پر از حد کنٹرول کرنا ہوگا ورنہ بنا بنایا وقار داؤ پر ہوگا جبکہ 25 فروری تا 21 مارچ، 14 اپریل تا 22 جولائی، 16 اگست تا 11 ستمبر کا دورانیہ سال کا بہترین وقت ہوگا آپکی عزت و توقیر میں اضافہ ہو رہا ہے آپکی مسحور کن شخصیت میں مزید نکھار پیدا ہوگا اور رکے ہوئے کام بھی بن سکیں گے

**مالی پوزیشن** خانہ مال کا حاکم سیارہ مریخ اس سال 7 جنوری تا 4 مارچ بالعموم اور 23 اپریل تا 11 جولائی بالخصوص بہتر پوزیشن میں نہ ہوگا آپکو اپنے اضافی اخراجات کو بند کرنا ہوگا ورنہ آپ مالی بحران کا شکار ہو سکتے ہیں اسکے بعد 11 جون تا 30 جولائی مریخ کا اوج کے گھر اور پھر 30 جولائی اور 15 ستمبر مریخ کے گھر قیام آپکی مالی پوزیشن کو مستحکم کرنے میں معاون ہوگا۔ 15 ستمبر تا 30 اکتوبر مریخ ایک بار پھر وبال کے گھر ہوگا اس طرح یہ سال مالی پوزیشن کے حوالے سے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا۔

**سماجی تعلقات ،عزیز و اقارب ،ابتدائی تعلیم ،نزدیکی سفر** آپکے سماجی تعلقات کا حاکم مشتری گزشتہ سال کچھ بہتر پوزیشن میں نہیں تھا مگر اس سال آغاز سال تا 14 مئی مشتری حالت مرخ میں رہتے ہوئے آپکے سماجی تعلقات میں بہتری لائے گا عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر ہوں گے تعلیمی میدان میں کامیابیاں سمیٹ سکیں گے 14 مئی تا 28 جولائی مشتری کے پیچھے قیام اور اس دوران 20 جون تا 18 اکتوبر رجعت کی وجہ سے حالات قدرے ملے جلے رہیں گے سال کا باقی دورانیہ قدرے بہتر گزرے گا عزیز و اقارب سے گفتگو میں محتاط رہیں تعلیمی مدارج طے کرتے ہوئے صدقات اور ورد و ظائف پر زور دیں مشتری پیچھے قیام کے دوران سفر یا سفر سے قبل صدقہ تمام تقاضی ہوگا انکا اہتمام ضرور کریں

**گھر خاندان ،پراپرٹی ،سواری ،والدہ :** 2021 اس حوالے سے ایک بہترین سال ہے آپکو صرف آغاز سال تا 20 جنوری قدرے محتاط روش اختیار کرنا ہوگی اسکے بعد گھر کا ماحول انشاء اللہ بہت بہترین ہو جائے گا اپنے گھر کے خواہشمند میزان افراد کی مراد اس سال پوری ہو جائے گی آپ ایک بہتر گھر اور سواری کے حصول میں انشاء اللہ کامیاب ہو جائیں گے پراپرٹی کی خرید و فروخت آپکے لئے خاصی منافع بخش ثابت ہوگی والدہ کی طرف سے اطمینان رہے گا خاندان کے افراد سے تعلقات انشاء اللہ بہتر رہیں گے

**اولاد ،تعلیم ،منگنی ،انعامی بانڈ :** آپکے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ زحل تمام سال اسی جگہ اور اپنے ہی گھر میں قیام پزیر رہے گا اور آپکے لئے ماحول کا سازگار رکھے گا۔ 20 جنوری تا 18 فروری شمس کی پانچویں بحالت وبال موجودگی معاملات بگاڑ سکتی ہے کیونکہ شمس سیارگان میں سب سے زیادہ طاقتور سیارہ ہے اس کے قریب موجود دیگر سیارگان اپنی صلاحیتوں سے محروم ہو جاتے ہیں اس دوران تعلیمی سلسلہ منقطع ہو سکتا ہے۔ آپکی پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی خطرے میں ہوں گی اسکے بعد حالات میں بہتری آئے گی 23 مئی کو زحل اور 20 جون کو پانچویں میں موجود مشتری دونوں رجعت میں ہونے سے بچوں سے تعلقات خراب ہو سکتے ہیں تعلیمی سلسلہ اور منگنی دونوں ایک بار پھر مشکل صورتحال سے دوچار ہوں گی میزان افراد کو اس سال اولاد کا حصول ہو سکتا ہے مگر حاملہ خواتین کو خاصی مشکلات کا سامنا بھی رہے گا۔

**صحت ملازمت ،مخالفین ،ملازمین** آغاز سے ہی آپکے بیت الصحت کا حاکم مشتری حالت فرح میں رہتے ہوئے آپکی صحت و ملازمت دونوں پر مثبت اثرات مرتب کر رہا ہے۔ 16 مارچ تا 14 اپریل عطارد کا پیچھے ہبوطی قیام اور 20 مارچ تا 20 اپریل شمس کی پیچھے آپکی صحت کو متاثر کر سکتی ہے۔ اس دوران ملازم پیشہ افراد کو تحریر و تقریر کے معاملات میں از حد محتاط رہنا ہوگا آپکی کسی غلطی کی وجہ سے نوکری جا سکتی ہے آپکے حاسدین آپکی صحت اور ملازمت دونوں کے درپے ہونگے 14 مئی مشتری کے آجانے سے حالات میں تیزی سے مثبت تبدیلیاں رونما ہوں گی 20 جون تا 28 جولائی بوجہ رجعت مشتری ہلکے پھلکے صحت کے مسائل کا سامنا رہے گا سال کا باقی دورانیہ ان شاء اللہ بہترین رہیں گے بہتر ملازمت اور ملازمین کا حصول ممکن ہوگا۔

**شادی ازدواجی ،شراکتی تعلقات** آپکو اپنے شراکتی ازدواجی تعلقات کو اس سال خاص توجہ دینا ہوگی ۔ آغاز سال میں ہی 7 جنوری کو مریخ آٹھویں وبال میں آجانے سے آپکے ازدواجی تعلقات متاثر ہو رہے ہیں۔ شراکتی معاملات مالی بے قاعدگی کی وجہ سے ختم ہو سکتے ہیں۔ 4 مارچ کو مریخ گو کہ اگلے گھر چلا جائے گا مگر حالات میں کچھ خاص بہتری نظر نہیں آرہی 23 اپریل تا 11 جون آپکو از حد محتاط رہنا ہوگا مریخ کی ہبوطی گھر موجودگی اور 6 تا 8 جون عین ہبوط آپکے مابین علیحدگی کا باعث بن سکتی ہے۔ اس طرح آغاز سال تا 11 جون شادی نکاح جیسی تقریبات سے قطعی گریز کریں۔ 11 جون تا 30 جولائی مریخ اوج کے گھر اور 30 جولائی تا 15 ستمبر اوج کے گھر قیام کرے گا اور آپکے ازدواجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے اس دوران نکاح جیسی تقریبات کا اہتمام کیا جا سکتا ہے مگر ایام عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں 15 ستمبر تا 30 اکتوبر طالع میں مریخ کا وبال ایک بار پھر آپکی مشکلات بڑھا رہا ہے باقی سال ان شاء اللہ بہتر گزرے گا

**وراثت مشترکہ مالی معاملات:** اس سال 15 فروری تا 21 مارچ، 14 اپریل تا 22 جولائی، 16 اگست تا 11 ستمبر آپکے مشترکہ معاملات مالی معاملات کے حوالے سے بہتر ثابت ہونگے۔ ان شاء اللہ آپکے رکے ہوئے وراثتی معاملات بھی حل ہو جائیں گے۔ جبکہ 21 مارچ تا 13 اپریل اور بالخصوص 22 جولائی تا 16 اگست، 12 ستمبر تا 5 نومبر کا دورانیہ آپکو مخالف حالات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے اس دوران قدرے تحمل کا مظاہرہ کریں

**روحانیت ،بیرون ملک سفر، حج وزیارات سسرالی عزیز:** اس سال آپکو بیرون ملک سفر کے کئی ایک مواقع ملیں گے مگر درست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہوگا سال کے پہلے سہ ماہی اس حوالے سے بہتر نہ ہوگی 4 تا 19 اپریل 4 مئی تا 30 اگست 6 تا 24 نومبر کے دورانیہ ویزہ اپلائی کرنے کیلئے بہتر اوقات ہونگے اس سال آپکو حج و عمرہ اور زیارات مقدسہ کی سعادت حاصل ہو سکتی ہے یہی اوقات اعمال روحانی کے آغاز کیلئے بھی بہتر رہیں گے اسکے علاوہ اپلائی کئے گئے ویزہ ایپلیکیشن ریجیکٹ ہو سکتے ہیں

**معیشت ،کیرئیر روزگار ،انویسمنٹ** آپکے کیرئیر روزگار

کا حاکم سیارہ قمر ایک تیز رفتار سیارہ ہے جہاں ہر ماہ ہبوط میں جانے سے حالات کو مخدوش کرتا ہے وہیں ہر ماہ شرفیاب ہو کر آپ کے لئے نئے نئے مواقع اور نئی راہیں بھی کھول دیتا ہے تو آپ پر لازم ہوگا کہ ان دونوں قمری مواقع کو مدنظر رکھیں ہر ہبوط پر صدقے ضرور دیں اور ہر شرف پر نئے اور بہتر مواقع کو مت چھوڑیں۔ اس سال 2 قمری گرہن بالترتیب 26 مئی اور 9 نومبر کو ہوں گے ان ایام میں کسی بڑے فیصلے سے گریز کریں 21 جون تا 22 جولائی کیریئر کے گھر شمس کا اوج روزگار کے نئے بہتر مواقع لائے گا۔

**دوست احباب ،خواھشات ،کاروباری فوائد** اس حوالے سے 20 مارچ تا 21 اپریل، 21 جون تا 23، اگست 22 نومبر تا 21 دسمبر کا دورانیہ بہتر کاروباری فوائد کے حصول میں معاون ہوگا۔ دوست احباب بھرپور تعاون کریں گے یہ آپکی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے سال کا باقی دورانیہ دوست احباب کو امتحان میں ڈالنے سے گریز کریں آپکی خواہشات کی تکمیل مشکل ہوگی

**امیگریشن ،بیرون ملک قیام** : اس سال آپکے لئے 4 تا 19 اپریل، 4 مئی تا 30 اگست، 6 تا 24 نومبر کا دورانیہ امیگریشن اپلائی کرنے کے لئے بہتر ہوگا سال کے باقی دورانیہ میں امیگریشن اپلائی کرنے سے گریز کریں پہلے سے مقیم پاکستانیوں کو نہ چاہتے ہوئے بھی وطن واپس آنا پڑ سکتا ہے۔

**شمسی و قمری گرھن** اس سال ہونے والے شمسی و قمری گرہن آپکے کیریئر روزگار ترقی اور خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوں گے۔ اسکے علاوہ نزدیکی سفر، بنیادی تعلیم، وراثت اور بیرون ملک سفر، روحانیت کے ساتھ ساتھ سسرالی عزیزوں سے کشیدگی کا باعث بن سکتے ہیں ان ایام میں خاص طور پر صدقہ اور نماز کسوف وخسوف کا اہتمام کریں۔ شمسی و قمری گرہنوں کی تواریخ جنتری میں الگ صفحہ پر موجود ہیں۔ **ورد خاص** روزانہ سورۃ شوریٰ آیت 19 ایک تسبیح بوقت فجر تلاوت کریں بمعہ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک۔

**صدقه** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔



**برج:** عقرب **SCORPIO** **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** گہرا سرخ
**عنصر:** آبی
**جواهر:** پکھراج عقیق موتی
**بهترین شریک حیات:** حوت، سرطان
**ناموافق ساتهی:** دلو، ثور، اسد
**بیماریاں:** سر حلق و ناک کی بیماریاں ہچکیاں نزلہ معدہ
**دن:** منگل **عدد:** 9 24 Oct to 22 NOv **حروف:** ن، ی، و، ج، ش، ر، ظ

**اهم نکات** محترم قارئین اسلام علیکم 2021 گزشتہ سال کی نسبت ان شاء اللہ ایک بہتر سال ثابت ہوگا خانہ مال کا حاکم مشتری آغاز سال 14 مئی حالت ترفع میں اور پھر 28 جولائی تک اپنے ہی گھر رہتے ہوئے آپکی مالی پوزیشن مستحکم کر رہا ہے تیسرے چوتھے کا حاکم زحل ابھی اپنے ہی گھر قیام کرتے ہوئے گھر، پراپرٹی سواری اور سماجی تعلقات کو بہتر بنا رہا ہے آپکا اپنا سیارہ مریخ اس سال تیزی سے سفر کرتے ہوئے وبال ہبوط اوج اور فرح جیسی کیفیات کا حامل رہے گا، اور اسطرح آپکی شخصیت، صحت اور ملازمت پر اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کرے گا دیگر سیارگان آپکی زندگی پر اس سال کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں یہ تفصیل اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**شخصی وقار** آغاز سال میں ہی 7 جنوری تا 4 مارچ ساتویں وبال میں اور پھر 23 اپریل تا 11 جون ہبوط میں رہتے ہوئے آپکے شخصی وقار کو بری طرح متاثر کر سکتا ہے ان ایام میں بحث وتکرار اور کسی قسم کے لڑائی جھگڑے اور بالخصوص آتشی اسلحہ کے استعمال سے گریز کریں۔ 12 جون سے 15 ستمبر معاملات سنبھالنے کا موقع ملے گا آپکے وقار میں اضافہ ہو رہا ہے 15 ستمبر تا 30 اکتوبر کا دورانیہ ایک بار پھر قدرے مشکل ہوگا آپ خود احتسابی کے عمل سے گزر رہے ہیں

**مالی پوزیشن** اس سال آپکی مالی پوزیشن ان شاء اللہ بہت مستحکم رہے گی۔ خانہ مال کا حاکم مشتری پہلے 14 مئی تک حالت ترفع میں اور پھر 28 جولائی تک اپنے ہی برج حوت میں رہتے ہوئے آپکی مالی پوزیشن مستحکم بنا رہا ہے۔ 20 جون تا 18 اکتوبر مشتری رجعت میں ہونے سے روپیہ پیسہ کی آمد قدرے سست رفتار رہے گی۔ باقی تمام سال ان شاء اللہ بہتر رہے گا

**عزیز و اقارب ،ابتدائی تعلیم ،نزدیکی سفر ،سماجی تعلقات** گزشتہ سال تیسرے زحل اور مشتری دونوں کی رجعت نے آپکے سماجی تعلقات اور ابتدائی تعلیم کو بری طرح متاثر کیا ہے، یہ سال گزشتہ کی نسبت کافی بہتر رہے گا۔ زحل تمام سال زائچے کے چوتھے اور اپنے ہی گھر رہتے ہوئے آپکی سماجی مصروفیات کو بڑھاتا رہے گا عزیز و اقارب سے

تعلقات بہتر رہیں گے۔ کئی ایک نزدیکی سفر کر سکیں گے آپ روابط کے ایک نئے دور میں داخل ہو رہے ہیں یکم تا 20 جنوری بوجہ شمس اور 23 مئی تا 11 اکتوبر بوجہ رجعت زحل آپکو قدرے محتاط روش اختیار کرنا ہوگی تعلیمی میدان میں ارتکاز کی کمی کا سامنا رہے گا سفر سے قبل صدقہ ضرور دیں۔

**گھر، خاندان، پراپرٹی سواری، والدہ** اس سال اس حوالہ سے آپکو قدرے ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا کہ دونوں بڑے سیارگان ابتدائے سال سے ہی آپکے زائچے کے چوتھے میں رہتے ہوئے سعد اثرات مرتب کر رہے ہیں گھر سواری / پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا آپکی دیرینہ خواہشات کی تکمیل ہو سکتی ہے۔ 20 جنوری تا 19 فروری شمس کی چوتھے موجودگی اسکے اثرات کو دبا دے گی۔ اس دوران گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کی خرید و فروخت سے گریز کریں اسکے بعد یوں تو تمام سال بہتر ہے مگر مئی تا اکتوبر زحل اور جون تا اکتوبر مشتری کی رجعت کاموں میں التوا اور رکاوٹ کا باعث ہوگی اس دوران خاندان کے افراد سے اور والدہ سے اختلافات یا انکی وجہ سے پریشانی ہو سکتی ہے باقی تمام سال ان شاء اللہ بہتر رہے گا۔

**اولاد، تعلیم، منگنی، انعامی بانڈ** ابتدائے سال میں حالات بہتر رہیں گے 16 مارچ تا 4 اپریل پانچویں عطارد کا ہبوط بچوں سے اختلافات کا باعث بن سکتا ہے اولاد کے خواہشمند افراد اور منگنی کے خواہشمند افراد کے لئے 14 مئی تا 28 جولائی کا دورانیہ خوشخبری لا سکتا ہے پانچویں کا حاکم مشتری اپنے ہی گھر قیام کرتے ہوئے آپکو کسی بڑے انعام کے حصول میں بھی معاون ہو گا۔ المختصر یہ سال اس حوالے سے ایک بہترین سال ثابت ہوگا

**صحت، ملازمت، مخالفین، ملازمین** سال کا پہلا نصف 7 جنوری تا 11 جون حالات قطعی موافق نہ ہونگے، آپکو صحت اور جاب دونوں پر خاص توجہ دینے کی ضرورت ہوگی جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں وگرنہ دوبارہ ملنا مشکل ہوگی عقرب افراد کو اس سال سرجری کروانا پڑ سکتی ہے 11 جون کے بعد حالات میں بہتری آئے گی ملازمت کے حصول میں کامیابی ملے گی مگر آپکے مخالفین بھی مضبوط ہو رہے ہیں 15 ستمبر تا 30 اکتوبر حالات ایک بار پھر آپکے مخالف ہوں گے باقی سال بہتر رہے گا

**شادی، شراکتی ازدواجی تعلقات** یوں تو سال آپکی شادی طے پانے قوی امکانات موجود ہیں مگر درست وقت کا انتخاب پائیدار ازدواجی تعلقات کے لئے ازحد ضروری ہوگا ایک طرف 25 فروری تا 21 مارچ ساتویں کا حاکم زہرہ شرف میں ہوگا اور دوسری طرف 7 جنوری تا 4 مارچ ساتویں مریخ کی موجودگی آپکی شراکتی ازدواجی زندگی کے لئے ملے جلے حالات لا رہی ہے۔ محتاط رہنا بہتر ہوگا وگرنہ مابین علیحدگی ہو سکتی ہے۔ یہ وقت نکاح کے لئے قطعی مناسب نہ ہوگا اس حوالے سے 14 اپریل تا 22 جولائی اور 16 اگست تا 11 ستمبر کا دورانیہ بہتر ہوگا آپکو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ 22 جولائی تا 16 اگست اور 11 ستمبر تا 5 نومبر کا دورانیہ ایک بار پھر مشکلات پیدا کر رہا ہے۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات** اس حوالہ سے 4 تا 19 اپریل 4 مئی تا 30 اگست 6 تا 30 نومبر دورانیہ آپکے موافق شراکت داری میں فوائد اور وراثت کا حصول ممکن ہوگا۔ یہ وہ وقت ہوگا جب آپکے مسائل حل ہو سکیں گے جبکہ 16 مارچ تا 14 اپریل کا دورانیہ بالخصوص اور 19 اپریل تا 3 مئی، 30 اگست تا 6 نومبر، 24 نومبر تا 13 دسمبر کا دورانیہ بالعموم بہتر نہ ہوگا اس دوران آپ کو تحمل سے کام لینا ہوگا۔

**روحانیت، بیرون ملک سفر اعلیٰ تعلیم، حج و زیارات، سسرالی عزیز** اس سال ان شاء اللہ آپ بیرون ملک سفر کر سکیں گے اعلیٰ تعلیم اور حج و زیارات / عمرہ کی سعادت نصیب ہو سکے گی سسرالی عزیز و اقارب سے تعلقات بھی بہتر رہیں گے مگر جیسے ہر دن کے بعد رات آتی ہے اسی طرح حالات میں تبدیلیاں آتی ہیں آپ کے ویزہ اپلائی کرنے کا وقت انتہائی اہم ہوتا ہے ہر ماہ قمر در عقرب کے اوقات کو اپلائی کرنے سے قبل ضرور مدنظر رکھیں اس کے علاوہ اس سال قمری گرہن جو کہ بالترتیب 25 مئی اور 9 نومبر کو رہے ہیں ان ایام میں بھی گریز کریں۔

**معشیت، کیئریر، روزگار، انویسٹمنٹ** آپکے کیئریر روزگار کا حاکم سیارہ شمس یکم جنوری تا 20 مارچ بہتر پوزیشن میں نہ ہوگا نئی انویسٹمنٹ سے گریز کریں کیئریر کے حوالے سے بڑے فیصلوں کی گنجائش نہ ہو گی 20 مارچ تا 21 اپریل کا دورانیہ سال کا سب سے بہتر وقت ہوگا اپنا کام کرنے والے اور ملازم پیشہ دونوں طرح کے افراد کو کامیابیاں مل سکتی ہیں آپکی ترقی ہو سکتی ہے۔ یہ انویسٹمنٹ کا بہترین وقت ہے اسکے بعد 21 جون تا 23 اگست، 22 نومبر تا 21 دسمبر بھی بہتر اوقات ہونگے سال کا باقی دورانیہ اور بالخصوص 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کسی بھی بڑے فیصلے تبدیلی یا انویسٹمنٹ سے گریز کریں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد** اس سال 4 تا 19 اپریل 4 مئی تا 30 اگست 6 تا 24 نومبر وہ دورانیہ ہونگے جب آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی دوستوں سے بھرپور فوائد مل سکیں گے اور کاروباری گزشتہ اقدامات کے بہترین فوائد مل سکیں گے سال کے باقی دورانیہ بہتر نا ہونگے اب آپکے خواہشات کی تکمیل مشکل ہوگی دوست احباب کو آزمائش میں ڈالنا بہتر نا ہوگا۔

**امیگریشن، بیرون ملک قیام** یوں تو کئی افراد امیگریشن کے

حصول میں کوشاں نظر آتے ہیں لیکن قابل توجہ بات یہ ہے کہ ہر کسی کو کامیابی کیوں نہیں ملتی جبکہ قوانین سب کے لیے یکساں ہیں اس کی سب سے بڑی وجہ اپلائی کرنے کا وقت ہوتا ہے اپلائی کرنے سے قبل اس وقت کا دھیان رکھنا ضروری ہے اس سال 25 فروری تا 21 مئی، 14 اپریل تا 22 جولائی، 16 اگست تا 11 ستمبر سال کے وہ دورانیہ ہونگے جب اپلائی کرنا بہتر ہوگا دوسری طرف 21 مارچ تا 14 اپریل، 22 جولائی تا 15 اگست، 12 ستمبر تا 5 نومبر ہر سال کے وہ دورانیہ ہونگے جب آپکا بیرون ملک قیام مشکل ہوگا آپکو وطن واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے اس دورانیہ میں اپلائی کرنے سے گریز کریں

**شمسی و قمری گرھن** اس سال کل 4 گرہن ہونگے دو شمسی اور دو قمری قمری گرہن آپکے بیرون ملک سفر روحانیت اعلیٰ تعلیم اور سسرالی عزیز و اقارب کے ساتھ ساتھ آپکی مالی پوزیشن اور شراکتی ازدواجی زندگی کو متاثر کررہے ہیں، جبکہ شمسی گرہن آپکے کیریئر روزگار اور والد اور سسرالی والدہ کے ساتھ ساتھ آپکے وراثتی مشترکہ مالی معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں۔ گرہن کے ایام میں صدقات اور نماز کسوف وخسوف بالضرور ادا کریں

**ورد خاص** روزانہ بعد نماز فجر ایک تسبیح ورد کریں یَا اِلٰہُ الْاٰلِہَۃِ الرَّفِیْعُ جَلَالُہٗ اور روزانہ بعد از عشاء کم از کم 9 یا 18 مرتبہ آیت الکرسی ورد کریں ہمراہ اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک **صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور یا مرغی کی کلیجی یا کسی بھی سرخ چیز کا صدقہ دینا اپنا معمول رکھیں۔

**برج:** قوس **SAGITARIUS** **سیّارہ:** مشتری



**رنگ:** سفید، میٹر
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** فیروزہ، حجر احمر
**بہترین شریک حیات:** حمل، اسد
**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ
**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں
**دن:** جمعرات **عدد:** ۳ 23 Nov to 22 Dec **حروف:** ف

**اہم نکات** السلام علیکم محترم قارئین سب سے پہلے آپکو مبارک ہو اب آپ ساڑھ ستی کے اثرات سے مکمل طور پر نکل چکے ہیں یہ آپ کے سابقہ نقصانات کے ازالہ کا سال ہے امید ہے اب آپ زندگی کے اسرار و رموز سے بخوبی آگاہ ہوچکے ہوں گے اس سال آپکا اپنا سیارہ مشتری نئی حالت ترقع میں اور پھر اپنے ہی برج میں حالت ترقع میں رہتے ہوئے بہترین اثرات مرتب کررہا ہے دوسری طرف سیارہ زحل بھی زائچہ کے تیسرے قیام کرتے ہوئے مالی و سماجی معاملات میں بہترین اثرات مرتب کررہا ہے اس سال بارہویں پانچویں کا حاکم مریخ بھی ہبوط وبال اور اوج و فرح سے گزرتے ہوئے خاصے گہرے اثرات مرتب کررہا ہے دیگر سیارگان شمس و قمر عطارد زہرہ اس سال کیا اثرات مرتب کررہے ہیں اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**شخصی وقار** 2021 آپکے لئے ان شاء اللہ ایک بہترین سال ثابت ہوگا مشتری تمام سال تیسرے چوتھے برج میں بحالت ترفع اور فرح میں رہتے ہوئے آپکی عزت توقیر میں اضافہ کررہا ہے 26 مئی کو طالع میں قمری اور پھر 4 دسمبر کو شمسی گرہن آپکے شخصی وقار کو متاثر کرسکتے ہیں محتاط رہیں۔ دیگر سیارگان میں 17 اکتوبر تا 5 نومبر طالع میں زہرہ کا حضیض اور 24 نومبر تا 13 دسمبر عطارد کا وبال بھی احتیاط کے متقاضی ہونگے۔

**مالی پوزیشن** خانہ مال کا حاکم تمام سال زائچہ کے تیسرے اور اپنے ہی گھر قیام کرتے ہوئے آپکی مالی پوزیشن کو مستحکم کرتا رہے گا یکم تا 20 جنوری شمس کا خانہ مال میں حضیض روپیہ کی آمد کو روک رہا ہے اسکے بعد 23 مئی تا 11 اکتوبر زحل رجعت میں رہنے سے روپیہ کی آمد قدرے سست ہوجائے گی مگر سلسلہ چلتا رہے گا اس طرح آپکی مالی پوزیشن مستحکم ہوتی رہے گی سال کا باقی حصہ ایک بار پھر بہترین ہوگا مجموعی طور پر یہ ایک بہتر سال ہے۔

**عزیز و اقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر** اس حوالہ سے اس سال آپکو بے حد محتاط روش اختیار کرنا ہوگی۔ یوں تو دونوں بڑے سیارگان زحل مشتری ابتدائے سال سے آپ کے بیت الاقرباء میں مثبت موجود ہیں۔ مگر 20 جنوری تا 19 فروری شمس کا عین اس جگہ وبال اور پھر 23 مئی کو زحل اور 20 جون سے زحل کو رجعت آپکے تعلقات کو کشیدہ کرسکتی ہے جو کہ وسط اکتوبر تک جاری رہے گی یہی وہ ایام ہوں گے جب آپکا تعلیمی سلسلہ منقطع ہوسکتا ہے یا رکاوٹ آسکتی ہے ان ایام میں نزدیکی سفر سے گریز کریں، یا صدقہ دے کر سفر کریں بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں اس کے بعد حالات میں تیزی سے بہتری آئے گی آپ دوبارہ اپنی سوشل لائف کو بہتر بنانے میں مصروف ہیں، بہن بھائیوں سے جاری کیفیت کا خاتمہ ممکن ہوگا

**گھر، خاندان، پراپرٹی، سواری، والدہ** مجموعی طور پر اس حوالہ سے یہ ایک بہترین سال ہے آغاز سال تا 14 مئی مشتری ترفع میں رہتے ہوئے اور 14 مئی تا 28 جولائی زائچہ کے چوتھے اور اپنے ہی گھر قیام کرتے ہوئے خانگی ماحول کو بہتر بنا رہا ہے۔ مشتری 13 سال بعد آپکے بیت الارض میں آ رہا ہے پراپرٹی سواری خرید و فروخت کے حوالہ سے کئی ایک مواقع بہتر آئیں گے اپنے گھر کے خواہشمند افراد کی دیرینہ خواہش بفضل تعالیٰ پوری ہوسکتی ہے۔ البتہ 16 مارچ تا 14 اپریل بوجہ ہبوط عطارد کسی بھی قسم کے لین دین سے گریز کریں۔

20 جون تا 18 اکتوبر بوجہ رجعت مشتری خانگی ماحول میں قدرے کشیدگی رہے گی، ان ایام میں والدہ اور خاندان سے افراد سے اختلافات سامنے آ سکتے ہیں۔

**اولاد، تعلیم، منگنی، انعامی بانڈ** آپکے بیت الاولاد کا حاکم مریخ آغاز سال تا 29 اپریل بحالت وبال اور 23 اپریل تا 11 جون ہبوط میں ہونے سے بچوں سے شدید قسم کے اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں، تعلیمی سلسلہ اسکیل بارہ تا چودہ تک کے حصول میں مشکلات پیش آ سکتی ہیں۔ یہ دورانیہ حاملہ خواتین کے لئے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا، بچوں کے مزاج میں ضد کا عنصر بڑھ جائے گا 11 جون تا 15 دسمبر کا دورانیہ بہتر ہوگا اختلافات دور ہو سکیں گے اس دوران آپکو اولاد کے حوالے سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ انعامی سکیموں میں حصہ لینے کے لئے بھی یہ وقت بہتر ہوگا اب آپکی منگنی طے پانے کے قوی امکانات موجود ہوں گے 15 ستمبر تا 30 اکتوبر کے دورانیہ میں محتاط رہتے ہوئے گزرنا ہوگا۔

**صحت، ملازمت، مخالفین، ملازمین** 7 جنوری تا 4 مارچ بیت الصحت میں مریخ کا وبال آپکی صحت و ملازمت دونوں کے لئے بہتر نہ ہو گا 25 فروری کو زہرہ کا شرف کے گھر قیام صحت میں بہتری کا باعث ہوگا صحت میں بہتری آ رہی ہے۔ بہتر ملازمت کا حصول بھی ممکن ہوگا اس کے بعد 9 مئی تا 22 جولائی، 16 اگست 11 ستمبر کا دورانیہ بھی بہتر رہے گا ملازمین کا تعاون بھی میسر رہے گا جب کہ 21 مارچ تا 14 اپریل، 22 جولائی تا 16 اگست، 11 ستمبر تا 5 نومبر کے دورانیے بہتر نہ ہوں گے ان ایام میں جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں نہ ہی تبدیل کریں اس دوران آپ اپنے مخالفین کو دبا لیں گے آپکے ملازمین کی جانب سے بھی تعاون کی کمی رہے گی، ان ایام میں اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں

**شادی ازدواجی، شراکتی تعلقات** آپکے بیت الازدواج کا حاکم سیارہ عطارد چونکہ ایک تیز رفتار سیارہ ہے اس لیے آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بھی تبدیلیاں آتی رہتی ہیں 23 اپریل تا 4 مئی ساتویں مریخ وبال اور 16 مارچ تا 4 اپریل ساتویں کے حاکم عطارد ہبوط میں ہونے سے آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات بری طرح متاثر ہو رہے ہیں آپکے مابین علیحدگی ہو سکتی ہے 19 اپریل تا 4 مئی، 30 اگست تا 6 نومبر 24 نومبر تا 13 دسمبر کے دورانیہ بھی بہتر نہ ہونگے جبکہ 4 تا 19 اپریل 4 مئی تا 30 اگست 6 تا 24 نومبر حالات بہتر رہیں گے اب آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات بہتر رہیں گے اور آپکی شادی طے پانے کے قوی امکانات موجود ہونگے اسی دوران آپکو شراکت داری کی آفر بھی مل سکتی ہے

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات** اس سال آپکے شراکتی ازدواجی معاملات ان شاء اللہ کافی بہتر رہیں گے۔ مگر جیسے کے ایک سال میں کئی موسم ہوتے ہیں اسی طرح ہمارے حالات میں مثبت اور منفی تبدیلیاں آتی رہتی ہیں۔ سال کی پہلی سہ ماہی کافی بہتر رہے گی مگر 23 اپریل تا 11 جون آٹھویں مریخ کا ہبوط آپکے وراثتی معاملات میں رکاوٹوں اور نقصانات کا باعث ہوگا۔ ان ایام میں مشترکہ کاروبار کرنے والے افراد کو بھی خسارہ کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ اسکے علاوہ اس سال 26 مئی اور 9 نومبر کو ہونے والے گرہن میں محتاط روش کے متقاضی ہونگے جبکہ 21 جون تا 22 جولائی آٹھویں شمس کے روبح یافتہ نشست آپکے لیے آسانیاں پیدا کر رہا ہے معاملات کو سلجھانے میں مدد ملے گی۔

**روحانیت، بیرون ملک سفر، اعلیٰ تعلیم، حج و زیارات** اس سال آپکو قدرے ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا سال کی پہلی سہ ماہی بہتر نہ ہوگی اس کے علاوہ 21 مئی تا 21 جون، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کے دورانیہ بھی بہتر نہ ہونگے۔ اس دوران ویزہ اپلائی کرنے والے گریز کریں آپکے بیرون ملک سفر یا تو منسوخ ہو سکتے ہیں یا التوا کا شکار رہیں گے اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو بھی اس دوران مشکلات پیش آ سکتی ہیں جبکہ 20 مارچ تا 20 اپریل بالخصوص اور 21 جون تا 23 اگست اور 22 نومبر تا 21 دسمبر کا دورانیہ بھی بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے بہتر اوقات ہونگے اعلیٰ تعلیم اور روحانی مدارج طے کرنے والے افراد کو بھی موافق حالات ملیں گے ان شاء اللہ اس سال آپ سعادت عمرہ و حج و زیارات کی سعادت بھی حاصل ہو سکتی ہے

**معشیت، کیرئیر روزگار، انویسٹمینٹ** اس سال جہاں آپکو کیرئیر روزگار کے حوالے سے بہتر مواقع میسر آئیں گے وہیں سال کے کچھ اوقات ناموافق بھی ہونگے یکم جنوری تا 15 مارچ حالات قدرے ملے جلے رہیں گے 4 تا 19 اپریل، 4 مئی تا 12 جولائی، 12 اگست تا 30 اگست خاص طور پر اور 6 تا 24 نومبر کا عرصہ بالعموم کیرئیر روزگار کیلئے بہتر اوقات ہونگے آپ جب خواہش کے مطابق نئی انویسٹمنٹ کر سکیں گے ملازم پیشہ افراد کو بھی ترقی مل سکے گی سال کا باقی دورانیہ بہتر نہ ہوگا کسی بھی قسم کی تبدیلی یا انویسٹمنٹ سے گریز کریں۔

**دوست، احباب، خواہشات، کاروباری فوائد**

25 فروری تا 21 مارچ، 14 اپریل تا 22 جولائی 16 اگست تا 11 ستمبر آپکو بہترین کاروباری فوائد حاصل ہو سکیں گے۔ آپ کو بہترین تعاون میسر رہے گا اور آپکی خواہشات کی تکمیل میں دوست و احباب آپکی بھرپور معاونت کر رہے ہیں آپ کافی مسرور نظر آ رہے ہیں، سال کے باقی دورانیہ میں اپنی خواہشات کو دبائے رکھنا بہتر ہوگا۔

**امیگریشن، بیرون ملک قیام** اس حوالہ اس سال آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا کرنا ہے آغاز سال تا 22 اپریل حالات بہتر نہ ہونگے اور 23 اپریل تا 11 جون بارھویں کا حاکم مریخ ہبوطی گھر مقیم رہتے ہوئے آپکے

بیرون ملک قیام کو مشکل ترین بنا دے گا آپکو وطن واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے اس دوران امیگریشن اپلائی کرنے سے گریز کریں 11 جون تا 15 ستمبر حالات موافق نہ ہونگے اب امیگریشن اپلائی کرنا بہتر ہوگا۔ 15 ستمبر تا 30 اکتوبر کا دورانیہ بھی بہتر نہ ہوگا

**شمسی و قمری گرھن** اس سال ہونے والے شمسی و قمری گرہن آپکی شخصیت، صحت و ملازمت، ملازمین، اشتراکی ازدواجی تعلقات کو متاثر کرنے کا باعث بن سکتے ہیں محتاط رہیں۔ بروقت صدقات اور نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی سے آپ انکے اثرات سے بچ سکتے ہیں۔

**ورد خاص** روزانہ بعد از فجر و عشاء سورہ طلاق آیت 2-3 کی ایک تسبیح ورد کریں ہمع اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک **صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور یا مرغی کی کلیجی کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں

| | |
|---|---|
| **برج:** جدی **CAPRICORN** | **سیارہ:** زحل |
| **رنگ:** | سرخ، بھورا، خاکی |
| **عنصر:** | خاکی |
| **جواھر:** | سفید رنگ سلیمانی، یاقوت |
| **بہترین شریک حیات:** | ثور، سنبلہ |
| **ناموافق ساتھی:** | حمل، سرطان، میزان |
| **بیماریاں:** | دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، مرگی، ورم، ہاضمہ |
| **دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ | 23 Dec to 20 Jan **حروف:** ج، خ، گ |



**اھم نکات** محترم قارئین اسلام علیکم 2021 گزشتہ سال کی نسبت ایک بہتر سال ہے کیونکہ آپ ساڑھ ستی کے آخری ڈھائی سالہ دور میں داخل ہو چکے ہیں مگر ان دونوں بڑے سیارگان زحل اور مشتری اس سال آپکی زندگی پر انتہائی سعد اثرات مرتب کر رہے ہیں چوتھے گیارہویں کا حاکم اس سال ساتویں پہلے وبال اور ہبوط میں اور پھر اوج و فرح میں رہتے ہوئے آپکے خانگی ازدواجی معاملات کو سال کے پہلے وسط میں بری طرح متاثر کر رہا ہے، جب کہ آخری حصہ ان شاء اللہ بہتر رہے گا۔ دیگر سیارگان میں شمس و قمر عطارد زہرہ اس سال آپکی زندگی پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں

**شخصی وقار** گزشتہ سال طالع میں زحل اور مشتری دونوں کی رجعت نے آپکے شخصی وقار کو خاصہ متاثر کیا ہے، جب کہ اس سال حالات قدرے بہتر رہیں گے۔ آغاز سال تا 20 جنوری طالع میں شمس کو حضیض ہونے سے آپکے ذہنی دباؤ میں اضافہ رہے گا اپنی پریشانیوں کو دوسروں پر ظاہر کرنا آپکے شخصی وقار کو متاثر کر سکتا ہے اس کے بعد آخر مئی تک حالات ان شاء اللہ بہتر رہیں گے آخر مئی تا 11 اکتوبر زحل خانہ میں رجعت پذیر رہے گا۔ آپکو مالی لین دین اور گفتگو میں محتاط روش اختیار کرنا ہوگی۔

**مالی پوزیشن:** گزشتہ آخر دسمبر سے خانہ مال کا حاکم زحل اپنے ہی گھر واپس آچکا ہے اور آپکی مالی پوزیشن کو مستحکم بنا رہا ہے 20 جنوری تا 18 فروری خانہ مال میں شمس کا وبال روپیہ پیسہ کی آمد کو کم اور نقصانات کا باعث بن سکتا ہے ان ایام میں شمس سے متعلقہ صدقات ضرور دیں۔ آخر مئی تا وسط اکتوبر زحل رجعت گو کہ روپیہ کی آمد قدرے سست کرے گا، مگر پھر بھی حالات گزشتہ کی نسبت کافی بہتر رہیں گے دوسری طرف مشتری بھی وسط مئی تک خانہ مال میں رہتے ہوئے مالی پوزیشن کو مستحکم کر رہا ہے، مگر آپکے گزشتہ لین دین کے معاملات آپکی خصوصی توجہ کے طالب ہوں گے۔

**سماجی تعلقات عزیزو اقارب ،ابتدائی تعلیم ،نزدیکی سفر:** سال کا آغاز بہتر ہو رہا ہے۔ آپکا اپنا سیارہ زحل اور سماجی تعلقات سے متعلقہ سیارہ مشتری دونوں بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر بنا رہا ہے 25 فروری تا 21 مارچ زہرہ بھی تیسرے شرفی حالت میں آجانے سے سماجی مصروفیات بڑھ جائیں گی ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کے لئے یہ وقت خاصہ بہتر رہے گا کوئی ایک سفر طے کر سکیں گے جو کہ بہترین ثمرات کے حامل ہوں گے۔ 16 مارچ تا 14 اپریل میں اسی مقام پر عطارد کی ہبوطی کیفیت آپکے مابین غلط فہمیوں کی بنیاد پر اختلافات کروا سکتی ہے ان ایام میں دوران سفر اپنی دستاویزات کا خاص طور پر خیال رکھیں تحریر اور تقریر میں محتاط رہیں۔ 14 مئی کو بیت الاقرباء کا حاکم مشتری اپنے ہی گھر آجانے سے معاملات انتہائی بہتر ہو جائیں گے 20 جون مشتری کو رجعت میں چلا جائے گا 28 جولائی کو مشتری دوبارہ برج دلو میں چلا جائے گا اور وسط اکتوبر تک رجعت میں رہے گا اس دوران حالات کچھ ملے جلے رہیں گے۔

**گھر خاندان، پراپرٹی، سواری، والدہ:** جیسا کے ابتدائی سطور میں بتایا جا چکا ہے اس سال آپکے زائچے کے چوتھے کا حاکم مریخ 7 جنوری تا 4 مارچ وبال میں اور 23 اپریل تا 11 جون ہبوط کے گھر قیام کرتے ہوئے آپکے خانگی معاملات کو متاثر کر سکتا ہے ان ایام میں گھر کی تبدیلی یا خرید و فروخت سے گریز کریں۔ والدہ کا خاص خیال رکھیں انکی وجہ سے پریشانیوں کا سامنا ہو سکتا ہے۔ 20 مارچ تا 20 اپریل کے درمیانی عرصہ میں چوتھے شمس کی شرفی نشست معاملات کو بہتر بنانے میں مددگار ہوگی اس کے بعد 11 جون تا 15 ستمبر کا دورانیہ ایک بار پھر بہتر ہوگا حسب خواہش گھر جگہ کی تبدیلی یا سواری پراپرٹی کی خرید و فروخت کر سکیں گے۔ 16 ستمبر تا 30 اکتوبر کا دورانیہ بھی آپکو محتاط روی سے گزارنا ہوگا باقی دورانیہ بہتر رہے گا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، تعلیم، منگنی:** 7 جنوری تا 4 مارچ پانچویں مریخ کا وبال بچوں سے اختلافات، تعلیمی میدان میں مشکلات اور منگنی ٹوٹنے کا باعث بن سکتا ہے۔ حاملہ خواتین کو اس دوران خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ 25 فروری تا 21 مارچ زہرہ کی شرفی گھر موجودگی حالات میں بہتری کا باعث ہوگی اس کے علاوہ 14 اپریل تا 9 مئی حالات قدرے ملے جلے رہیں گے 9 مئی تا 22 جولائی کا دورانیہ انتہائی موافق ہوگا آپکی منگنی طے پانے کے قوی امکانات موجود ہوں گے انعامی سکیموں میں حصہ لینا بہتر ہوگا تعلیمی سلسلہ میں بھی بہتری آئے گی اسکے بعد 16 اگست تا 11 ستمبر کا دورانیہ بھی موافق ہوگا۔ جب کہ 21 مارچ تا 14 اپریل 22 جولائی تا 16 اگست 11 ستمبر تا 5 نومبر کے دورانیے قطعی موافق نہ ہوں گے آپکو بے حد محتاط رہنا ہوگا۔ منگنی وغیرہ سے گریز کریں تعلیمی رکاوٹوں کو دور کرنے کے لئے صدقہ دیں۔

**صحت، ملازمت، مخالفین، ملازمین:** آپکے بیت الصحت کا حاکم عطارد 16 مارچ تا 4 اپریل، 10 مئی تا 4 مئی 30 اگست تا 6 نومبر، 24 نومبر تا 13 دسمبر بہتر پوزیشن میں نہ ہوگا اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں ملازمت میں تبدیلی اور چھوڑنے سے گریز کریں اس دوران اپنے ملازمین پر خاص نظر رکھیں 4 تا 19 اپریل، 4 مئی تا 30 اگست، 6 تا 24 نومبر کے دورانیے ان شاءاللہ بہتر رہیں گے۔ اس دوران بہتر ملازمت کا حصول ممکن ہوگا ملازم پیشہ افراد کو ترقی مل سکے گی حسب خواہش بہتر ملازم بھی مل سکیں گے مگر محتاط رہیں اس دوران آپکے مخالفین بھی بڑھ رہے ہیں۔

**شادی، شراکتی، ازدواجی تعلقات:** اس سال ان شاءاللہ آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کافی بہتر رہیں گے۔ یوں تو آپکے ازدواجی تعلقات ہر ماہ اُتار چڑھاؤ کا شکار ہوتے ہیں قمر کو ہر ماہ شرف اور ہبوط ہوتا ہے۔ شرف بہتری اور ہبوط ابتری لاتا ہے اس سال 26 مئی اور 9 نومبر کو قمری گرہن آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کو متاثر کر سکتے ہیں گرہن کے قریبی ایام میں شادی جیسی تقریبات سے گریز کریں۔ 21 جون تا 22 جولائی ساتویں شمس کا اوجی قیام آپکی ازدواجی زندگی کو خوشیوں سے بھر دے گا آپکی شادی طے پانے کے بھی قوی امکانات موجود ہوں گے

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات:** اس سال مشترکہ طور پر کام کرنے والے افراد کو بہتر منافع کا حصول ممکن ہوگا۔ اسی طرح آپکے وراثتی معاملات بھی حل ہو جائیں گے، اور وراثت کا حصول ممکن ہوگا مگر معاملات سست روی کا شکار رہیں گے کیوں کہ زحل بالکل مقابل کے گھر قیام کرتے ہوئے معاملات کو سست ضرور رکھے گا مگر پائیداری بھی لائے گا کسی بھی قسم کی غیر قانونی حرکات سے گریز کریں 20 مارچ تا 20 اپریل، 21 جون تا 23 اگست، 22 نومبر تا 21 دسمبر کے دورانیے سال کے بہترین اوقات ہوں گے۔

**روحانیت، بیرون ملک سفر، اعلیٰ تعلیم، حج و زیارات، سسرالی عزیز:** اس سال آپکو بیرون ملک سفر کے کئی مواقع مل سکیں گے خواہ وہ سفر آپکے روحانی علوم، اعلیٰ تعلیم، عمرہ حج و زیارات کے لئے ہوں یا تفریحی سفر مگر ویزہ اپلائی کرنے کے لئے درست وقت کا انتخاب ازحد ضروری ہوگا 16 مارچ تا 4 اپریل، 19 اپریل تا 4 مئی، 30 اگست تا 6 نومبر، 24 نومبر تا 13 دسمبر ویزہ اپلائی کرنے سے قطعی گریز کریں یہی سال کے وہ اوقات ہیں جب سسرالی عزیزوں سے تعلقات خراب ہو سکتے ہیں محتاط رہیں اعلیٰ تعلیم مدارج طے کرنے والے افراد کے لئے بھی یہی اوقات مشکل ہوں گے

**معشیت، کیرئیر روزگار، انویسٹمنٹ** گزشتہ سال کا زیادہ تر عرصہ سیارہ زحل آپکے طالع میں رہا اور اسکی دسویں نظر نے آپکے کیرئیر روزگار کو بری طرح متاثر کیا ہے اس سال زحل تمام سال خانہ مال میں رہے گا اور آپکی مالی پوزیشن کو مستحکم کرنے کا باعث بنے گا یہیں پر سیارہ مشتری بھی قیام کرے گا اور اس کی نویں نظر آپکے کیرئیر کے گھر پر ہوگی انشاءاللہ اس سال آپکو بہترین طریقے سے بڑھنے پھولنے کا موقع مل سکے گا دوسری طرف کیرئیر روزگار کا حاکم سیارہ زہرہ 25 فروری تا 21 مارچ 14 اپریل تا 22 جولائی 16 اگست تا 11 ستمبر بہترین حالت میں رہتے ہوئے آپکی توقعات کو پورا کر رہا ہے کیوں کہ آپ ساڑھ ستی کے آخری دور سے گزر رہے ہیں مگر دیگر سیارگان اپنے بہترین اثرات مرتب کرتے ہوئے آپکو سنبھلنے کا بھرپور موقع فراہم کر رہا ہے بتائے گئے عرصہ کے علاوہ نئی انویسٹمنٹ یا کسی بڑے فیصلے سے قطعی گریز کریں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:** آپکے بیت الامید کا حاکم سیارہ مریخ آغاز سال میں 7 جنوری تا 4 مارچ وبال میں اور پھر 23 اپریل تا 11 جون ہبوط میں رہتے ہوئے آپکی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگا۔ دوست احباب سے کسی بھی قسم کے اختلافات سے گریز کریں۔ 11 جون کو آٹھویں چلا جائے گا کیوں کہ یہاں سے اسے اوج ہے مگر آٹھویں گھر ہونے کی وجہ سے ابھی بھی معاملات پوری طرح آپکے کنٹرول میں نہیں ہیں۔ 20 جولائی کو نویں آجانے سے حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی اور اب آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی 15 ستمبر تا 30 اکتوبر ایک بار پھر مریخ کے وبال میں چلے جانے سے حالات موافق نہ ہوں گے۔

**امیگریشن، بیرون ملک قیام:** آپکے زائچے کے بارہویں کا حاکم مشتری تمام سال کا بہترین پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکے بیرون ملک قیام

